# مُصنِّف

نمبر ۱۲

مجلسِ مصنّفین علیگڑھ کا سہ ماہی علمی رسالہ

اکتوبر ۱۹۴۵ء

مدیر و ناشر

سید الطاف علی بریلوی بی اے (علیگ)

---

قیمت سالانہ: للعہ چار روپے

---

بیت المصنّف

کانفرنس کمپاؤنڈ مسلم یونیورسٹی علی گڑھ

(باہتمام حالصاحب جمع ابرحان)

مسلم یونیورسٹی پریس علی گڑھ میں طبع ہوا

# مُصنّف

جلد ۳ | بابت ماہ اکتوبر ۱۹۴۵ء | نمبر ۱۲

## فہرست مضامین

# ذکرِ ماضی (اور) فکرِ فردا

کبھی تو اس دلِ شوریدہ کی بھی داد ملے
کہ ایک عمر سے حسرت پرستِ بالیں ہے

×

ہندوستان اور بیرونِ ہند کے علمی حلقوں میں اس اطلاع پر اظہارِ امتنان و مسرت کیا جائے گا کہ اعلیٰ حضرت سلطانُ العلوم حضور نظام خلد اللہ ملکہٗ و سلطنتہٗ کے ۳۶ سالہ عہدِ فرخ مہد میں مملکت حیدرآباد کی تعمیری، صنعتی، تجارتی اور دوسری ملکی ترقیوں کے ساتھ ہی ساتھ تعلیمی، علمی، تصنیفی اور صحافتی میدانوں میں جو ترقی ہوئی ہے اُس میں مزید اضافہ جامعہ عثمانیہ میں ایک تحقیقاتی ادارہ کے قیام سے ہوا ہے۔

×

حکومت سرکارِ عالی نے ایک اسکیم اس سلسلہ میں منظور کی ہے جس کا تین۳ لاکھ روپے سالانہ کا بجٹ ہوگا اس کے علاوہ دس۱۰ لاکھ روپیہ کی یکمشت گرانٹ بھی دوسرے متفرق ابتدائی اخراجات کے لئے دی گئی ہے۔

متذکرۂ بالا تحقیقاتی ادارہ :۔

(۱) ریاضیات و اعداد و شمار (۲) فلکیات اور نجمی طبعیات (۳) طبعیات (اصل و اطلاقی)
(۴) کیمیا (اصل و اطلاقی) (۵) حیاتیات و ارضیات اور (۶) انجینرنگ میں تحقیقاتی کام انجام دیگا۔

اُس کے لائحۂ عمل میں طبی تحقیقات نیز قانون، دینیات، فنون اور دیگر متعلقہ مضامین کے ماسوا تاریخ، معاشیات، فلسفہ اور ادبیات میں تحقیقات کا کام بھی شامل ہے۔ ڈاکٹر رضی الدین صاحب صدیقی ڈائرکٹر مقرر ہوئے ہیں۔ اس ادارہ کے لئے پروفیسر، ریڈر، ریسرچ، اسسٹنٹ نیز فیلوز کا تقرر عمل میں آئیگا۔ مستقل اسٹاف کے علاوہ ممتاز ماہرینِ تحقیقات کو بھی ایک یا دو میقاتوں کے لئے تحقیقاتی کام جاری رکھنے کی دعوت دیجائیگی۔ ریسرچ کے عملہ پر تعلیمی یا تدریسی ذمہ داریاں نہ ہوں گی بلکہ صرف اپنے متعلقہ مضمون کی تحقیقات میں مصروف رہیں گے۔ یہ اصحاب وقتاً فوقتاً ایم۔ ایس۔ سی کے اور تحقیقاتی کام انجام دینے والے طلباء کو توسیعی لکچر دیں گے اور ان کے تحت کتب خانے بھی ہوں گے تاکہ دوسرے اشخاص کی اعانت و رہنمائی کرسکیں۔

تحقیقاتی مقاموں اور کتابوں کی اشاعت اور تقاریر کا انتظام بھی پروگرام میں شامل ہے۔ بالفعل انسٹیٹیوٹ کے ارکان جامعہ عثمانیہ کے متعلقہ شعبہ جات میں اپنی اپنی خدمات انجام دیں گے تاکہ اس طرح شعبہ جات کے عملہ سے

تعاونِ عمل ہو اور انسٹی ٹیوٹ اور متعلقہ شعبہ جات کی کارکردگی میں یکسانیتِ عمل پیدا ہو سکے۔ اعلیٰ تعلیمی وظائف اور بیرونی مقامات میں تعلیم کے لئے انتظامات کئے گئے ہیں تاکہ ایسے فارغ التحصیل لوگ تحقیقات کا تجربہ حاصل کر کے خود ملکی امیدواروں، ادارہ جات کا انتظام سنبھالیں۔

اس دوران میں یہ انتظام ہوگا کہ معینہ مدت کے لئے بعض ممتاز ماہرینِ تحقیقات جامعہ میں بھی اقامت گزیں ہوں۔ اور مختلف شعبہ جات میں تحقیقاتی کام جاری رکھیں۔

عہدہ داران جامعہ کا قیامِ ادارہ سے یہ مقصد ہے کہ تمام تحقیقاتی کام کو ایک مرکزی حیثیت دی جائے اور جامعہ کی جملہ ریسرچ کرنیوالی جماعتوں کو یکجا کر کے ہر ایک شعبہ میں علمی تحقیقات کے کام کو ترقی دی جائے۔

---

ہمیں یقین واثق ہے کہ جامعۂ عثمانیہ حیدرآباد دکن کا جدید علمی تحقیقاتی ادارہ انشاءاللہ بہت جلد معرضِ وجود میں آکر مندرجۂ بالا مقاصد کو عملی جامہ پہنانے میں کامیابی حاصل کرے گا۔ خوش قسمتی سے اعلیٰحضرت جیسے معارف پرور بادشاہ کے وزیر اعظم نواب سعید الملک بہادر بھی باعتبار علم دوستی ایک گراں مایہ شخصیت کے مالک ہیں اور چونکہ ہندوستان کے سب سے بڑے مرکزِ علم علی گڑھ سے آپ کا مدت العمر نہایت قریبی تعلق رہا ہے۔ اس لئے آپ کے عہدِ وزارتِ عظمیٰ میں حیدرآباد میں بیش از بیش علمی ترقیوں کا ہونا ایک قدرتی امر ہے۔

جامعۂ عثمانیہ کی یہ بھی خوش بختی ہے کہ نواب علی یاور جنگ بہادر جیسی ذہین و طباع ہستی اُس کی وائس چانسلری کے عہدۂ جلیلہ پر فائز ہے۔ اور آپ کی انتھک کوشش سے نہایت قلیل مدت میں نہ صرف امورِ انتظامی اور درس و تدریس کے معیار میں غیر معمولی ترقی ہوئی ہے بلکہ نئی نئی عمارتوں اور نئے نئے شعبہ جات علمی و تعلیمی میں بھی روز افزوں اضافہ ہو رہا ہے۔

نواب علی یاور جنگ بہادر کی براہ راست نگرانی میں جامعہ عثمانیہ کا ادارۂ تحقیقاتِ علمی ایک مثالی ادارہ ہوگا۔ اور اُس کے نقشِ قدم سے ہندوستان کے دوسرے علمی کام کرنے والے اداروں کی بہت کچھ مفید رہنمائی ہوگی۔

---

ناظرینِ "مصنف" کو علم ہے کہ ایک ایسے ہی تحقیقاتی ادارہ کا "توارد خیال" بزرگانِ آل انڈیا مسلم ایجوکیشنل کانفرنس علی گڑھ کو بھی نومبر ۴۲ء سے ہوا ہے۔ مفصل اسکیم مرتب ہو کر ملک میں شائع ہو چکی ہے۔ علمی حلقوں میں اُس کا پُرجوش خیر مقدم بھی ہوا ہے۔ لیکن مختلف کمیٹیوں کی تشکیل۔ عہدہ داروں کے انتخابات اور فراہمی سرمایہ سے فراغ حاصل ہو تو انسٹی ٹیوٹ قائم ہو۔ ہر قسم کے نیک ارادوں کے باوجود

کانفرنس جیسے "ابیرکمیٹی و چندہ" ادارہ کو جامعۂ عثمانیہ کی سی سہولتیں کہاں حاصل! ؎

روزہ مرا ایمان ہے غالبؔ لیکن — خس خانہ و برفاب کہاں سے لاؤں

کاش اعلیٰحضرت حضور سلطان العلوم اور گورنمنٹ نظام کی ایک نظرِ کیمیا اثر ادھر بھی ہو جائے تو ہمارا بیڑا ابھی پار ہو جائے۔

ہے تجلّی تری سامانِ وجود — ذرّہ بے پرتوِ خورشید نہیں

---

رائے بریلی کے ضلع میں قصبۂ سلون اودھ کے مشہور قصبات میں سے ہے۔ یہاں ایک بہت ہی قدیم درگاہ ہے۔ اس سے متعلق ایک بڑی جائداد موقوفہ ہے۔ درگاہ میں سجّادہ نشینی کا سلسلہ گزشتہ تین سَو سال سے جاری ہے۔ وہاں کے صوفی خانوادہ میں بڑے بڑے بزرگ گزرے ہیں۔ اُن کی عظمت کا اندازہ اُن کے معاصرین کے خطوط سے ہوتا ہے۔ حلقۂ اثر وسیع ہونے سے ان بزرگوں کے تعلقات سلاطین، امراء اور علماء سے خاص طور پر تھے۔ جسٹس سیّد محمود صاحب مرحوم نے اپنے قیام رائے بریلی کے دوران میں اس خاندان کی تاریخ "میمورینڈم آف دی محمڈن انڈاومنٹ ایٹ سلون" کے نام سے لکھی ہے۔ گورنمنٹ ڈسٹرکٹ گزیٹیر میں بھی حالات موجود ہیں۔

حُسن اتفاق سے قلمی خطوط کا ایک مجموعہ موسوم بہ "منتخب سعید" دستیاب ہوا ہے، اس میں خاندان کے بزرگوں کے نام اٹھارویں اور اُنیسویں صدی کے علماء، امراء اور سلاطین کے خطوط ہیں۔ کتاب سنہ ۱۲۳۶ھ مطابق سنہ ۱۸۲۰ء کی تالیف ہے۔ ان خطوط سے نہ صرف اُس خاندان کا اثر، اُس کی عظمت اور اُس کے بزرگوں کے پایہ کا پتہ چلتا ہے بلکہ اُس عہد کی معاشی، علمی اور ادبی تاریخ پر بھی کافی روشنی پڑتی ہے۔ انھیں خصوصیات کی بناء پر یہ خطوط جن کا ترجمہ ہماری فرمائش پر اسی خاندان کے ایک ہونہار فرد حافظ شاہ محمد ہادی عطاء صاحب حفیدِ اکبر حضرت شاہ مہدی عطاء صاحب قدس اللہ سرہٗ (جو آجکل مدرسۃ العلوم علی گڑھ میں مصروفِ تعلیم ہیں) نے فارسی سے اُردو میں کیا ہے۔ "مصنّف" میں باقساط شائع ہوں گے۔ اور امید ہے کہ دلچسپی سے پڑھے جائیں گے۔

کتاب کے پانچ باب ہیں۔ پہلے باب میں اور آخری باب میں خاندانی نجی خطوط ہیں۔ دوسرے باب میں سلاطین و شاہزادگان کے خطوط ہیں جو بہت دلچسپ ہیں اور اُن سے اُن کی زندگی کے بہت سے پہلو نمایاں ہوتے ہیں۔ تیسرے باب میں امراء کے خطوط ہیں۔ بعض مرزا قتیل کی بیاض سے نقل کئے گئے ہیں جو اُس عہد کی زبانِ فارسی کے بہترین نمونے ہیں۔ ان خطوط سے سیاسی معاملات پر بھی کچھ نہ کچھ

روشنی پڑتی ہے۔ چوتھے باب میں علماء کے خطوط ہیں، ان میں سے حضرت شاہ عبدالعزیز صاحب، حضرت سید احمد صاحب شہید رائے بریلوی اور مولانا اسمٰعیل صاحب شہید کے خطوط خاص طور پر قابل ذکر ہیں۔ مرزا قتیل کے خطوط بھی اسی باب میں شامل ہیں۔ جن سے شاعر کی زندگی کے بہت سے اوجھل پہلو نمایاں ہوتے ہیں۔

پہلے اور پانچویں باب کو چھوڑ کر ہم بقیہ تین ابواب کو فی الحال شائع کریں گے۔ کتاب دراصل ایک بڑے مجموعۂ مکاتیب "اشرف الانشاء" کا انتخاب ہے۔ اسے خاندان کے سجادہ نشین پنجم حضرت شاہ پناہ عطا، صاحب قدس سرہٗ کے چھوٹے بھائی شاہ غفور عطا، صاحب نے منتخب و مرتب کیا ہے۔

خاندانی قلمی کتب و دستاویزات کے علاوہ سبحۃ المرجان (آزاد بلگرامی) ابجد العلوم (نواب صدیق حسن خاں) نزہۃ الخواطر (مولانا سید عبدالحی صاحب مرحوم مصنف "گل رعنا") اخبار الاخیار (حضرت شیخ عبدالحق محدث دہلوی) وغیرہ جیسی بلند پایہ کتابوں میں بھی خاندان اور متعلقین خاندان کے جستہ جستہ حالات ہیں۔

اس وقت ہمارے سامنے ایک بہت ہی موثق تحریر ہے۔ جس میں سجادہ نشین ہفتم حضرت شاہ ہدی عطا، صاحب قدس سرہٗ کا عدالت کے سامنے باضابطہ بیان خاندان کی تاریخ کے متعلق ہے۔ جسے ہم مصنف کر اس شمارہ میں شائع کر رہے ہیں۔ خطوط اگلے پرچہ میں ہدیۂ ناظرین ہوں گے۔

———— ———— × ————

جوناگڑھ کے مشہور اہل قلم جناب قاضی احمد میاں صاحب اختر نے اطلاع دی ہے۔

"میری کتاب (Studies: Oriental & Islamic.) شیخ محمد اشرف صاحب لاہوری نے چھاپ کر تیار کر دی ہے۔ سوا دو سو صفحات کی کتاب ہے۔ کاغذ اور طباعت بہت خوب ہیں۔ عنقریب نکل آئے تو آپ کو ایک نسخہ بھیج دوں۔ مجھے رائلٹی میں صرف پانچ نسخے ملنے والے ہیں۔"

یہ ہے ہمارے ہندوستانی ناشرین کی قدردانی! ایک بلند پایہ عالم و ادیب کو اُس کی عمر بھر کی جانکاہی و عرق ریزی سے لکھے ہوئے شاہکاروں کا جو ناشر صاحب کی نگاہ میں "قابل اشاعت" اور "قابل فروخت" بھی قرار پائے ہیں۔ صلہ "صرف پانچ نسخے" دیا جاتا ہے۔ اور یہ بھی گویا بڑا احسان فرمایا گیا ہوگا۔ ہمیں خود اس قسم کا ذاتی تجربہ ہے۔ لاہور کے ایک معروف پبلشر سے "حیات حافظ رحمت خاں" کا دوسرا ایڈیشن چھاپنے کی گفتگو ہوئی۔ فرمایا :۔

"ہمیں اپنی یہ کتاب دو ہزار چھاپنے کی اجازت دیدیجئے۔" عرض کیا گیا:-
"ہمیں حق تصنیف کیا ملے گا؟" جواب دیا:-
"صاحب آپ کا نام ہوگا۔ کیا یہ کم ہے کہ آپ کی کتاب کی اچھی طرح اشاعت ہوگی"۔ ہم نے کہا:-
"کتاب کے سرورق پر جلی قلم سے نام تو آپ کا بھی چھپے گا۔ کچھ دام بھی دلوائیے۔ یا دو ہزار میں سے کم از کم ڈھائی سو نسخے ہی عنایت کیجئے۔" جواب:-
"غور کرکے عرض کیا جائے گا۔ آپ کو اس لائن کا کم تجربہ معلوم ہوتا ہے۔"
گفتگو ختم ہوگئی۔ آج ۲ دو سال گزر گئے، پبلشر صاحب غور فرما رہے ہیں اور ہم اس لائن کا تجربہ حاصل کر رہے ہیں۔

تجربہ یہ ہوا کہ ہر قسم کی گرانی کے باوجود اگر کسی کتاب کی قیمت پبلشر صاحب ایک روپیہ مقرر کرتے ہیں، تو اُس پر اصل لاگت زیادہ سے زیادہ چھ آنے آتی ہے اور دس آنے خالص منافع کے ہوتے ہیں۔

اسی ناواجب حرص اور ناانصافی کا نتیجہ ہے کہ فراہمی مواد سے لیکر پروف ریڈنگ تک کے فرائض انجام دینے والے مصنفین تو ہمیشہ مفلوک الحال اور "تیار مال" کو صرف چھاپ کر بیچنے والے کوٹھیوں اور بنگلوں کے مالک اور موٹر سوار نظر آتے ہیں۔

ہمارے ملک میں جوں جوں تعلیم بڑھ رہی ہے اور سیاسی بیداری پھیل رہی ہے اخبارات و رسائل اور کتابوں کی مانگ میں بھی تیزی کے ساتھ ترقی ہو رہی ہے۔ اس خوشگوار صورتِ حال کا اقتضا تھا کہ ہمارے ناشرین اخبارات و رسائل اور تاجرانِ کتب بھی ہمدردی، قومی و ملکی سے کام لیتے اور مناسب منافع پر عمدہ سے عمدہ لٹریچر عوام کے ہاتھوں پہونچاتے، مگر معاملہ بالکل برعکس ہے۔ ہمارے بیشتر رسائل اور کتابوں کی خوبی صرف جاذبِ نظر نام اور خوشنما "گرد پوش" تک محدود رہتی ہے۔ اور ان ہی کی گراں قیمت وصول کیجاتی ہے۔ مثلاً کچھ عرصہ سے "کتاب خانہ دانش محل لکھنؤ" کی جانب سے مختلف اخبارات و رسائل میں کتاب "واجد علی شاہ" کا نہایت دھوم دھام کا اشتہار نظر سے گزر رہا تھا۔ اور عنوانِ کتاب بوجوہ اُس کی خریداری پر طبیعت کو مائل کر رہا تھا، چنانچہ کتاب منگائی گئی۔ دو روپئے میں پہونچی۔ اب جو اُسے دیکھا تو ایک صاحب مسٹر محمد تقی ایم۔ اے کا نہایت سرسری طور پر لکھا ہوا ایک معمولی سا مقالہ تھا جو شاید کسی "واجد علی شاہ ڈے" کے لئے اُنھوں نے اہم اور ضروری ماخذوں سے استفادہ کئے بغیر تیار کیا ہوگا۔

پبلشر صاحب نے اس موقع سے فائدہ اٹھا کر کہ آخری تاجدار اودھ جانِ عالم واجد علی شاہ پر کوئی کتاب بازار میں نہیں ہے اور ویسی ہی چیزوں کی آجکل مانگ ہے۔ مقالہ مذکور کو ۲۰×۳۰ سائز پر پاشاں کتابت

کرا کے ایک سو سولہ صفحات پر پھیلا دیا۔ اچھی لکھائی، چھپائی، دقتِ نظر سے لکھے ہوئے مضمون اور نفیس کاغذ کی ضرورت نہیں۔ کتاب کا نام اور ''گرد پوش'' شائقین کے دلوں کو بے چین کرنے کے لئے کافی۔ ایک رُوپیہ آٹھ آنے علاوہ محصول ڈاک قیمت مقرر کر دی اور شاندار اشتہار دینا شروع کر دیا۔

اس قسم کا بیجا استحصالِ زر بھی اس زمانہ میں بہت ہو رہا ہے جس کا علمی و قومی مفاد کے پیشِ نظر سدِ باب ضروری ہے۔ ہمارا خیال ہے کہ غریب مصنفین کی ہمت شکنی اور خریداروں کی جیبوں پر ناجائز قیمتوں کا بار ڈال کر ہمارے تاجران و ناشرینِ کتب ''ہندی پرست ہندوؤں'' سے زیادہ ''اردو دشمنی'' کا ثبوت دے رہے ہیں۔

---

۱۵ مئی لغایت ۱۵ جولائی 'مدرسۃ العلوم' علی گڑھ میں تعطیل کلاں اور ۱۰ اگست سے ۸ ستمبر ۱۹۴۵ء تک ماہِ رمضان المبارک کے باعث ''مجلس مصنفین'' کے جلسے نہ ہو سکے۔ ۵ اگست ۱۹۴۵ء کو صرف ایک جلسہ جناب مولانا سید عابد شبّر صاحب بی۔ اے۔ ناظم شعبۂ شیعہ دینیات و جناب مولوی سلطان حیدر صاحب جوش ممبر مسلم یونیورسٹی کورٹ کی علی الترتیب صدارت میں منعقد ہوا۔ اس جلسہ میں دعوتِ عصرانہ جناب پروفیسر محمد طاہر صاحب فاروقی ایم اے صدر شعبۂ اردو و فارسی آگرہ کالج آگرہ کی جانب سے تھی اور اُس میں مشہور ادیب جناب ل۔ احمد صاحب اکبرآبادی نے اپنا مقالہ ''روسی ادب کی عالمگیر اہمیت'' پڑھا۔ مقامی ارکان کے علاوہ بیرونی مہمانوں میں پروفیسر محمد طاہر صاحب فاروقی داعیٔ مجلس اور ل۔ احمد صاحب۔ نیز جناب مفتی انتظام اللہ صاحب شہابی اکبرآبادی اور سید مدثر علی صاحب 'زائر امریکہ' نے بھی شرکت فرمائی۔ چھ بجے شام سے دس بجے شب تک جلسہ کی کارروائی جاری رہی۔ مقالہ پر بحث و گفتگو میں سید مدثر علی، ڈاکٹر ابواللیث صدیقی، مولوی سلطان حیدر صاحب جوش اور راقم السطور نے حصہ لیا۔

---

۱۳ ستمبر ۱۹۴۵ء کو 'مجلس مصنفین' کے ایک معزز رکن پروفیسر محمد عبدالستار خیری کا اچانک قلب کی حرکت بند ہونے سے انتقال ہو گیا۔ خیری صاحب ایک سچے۔ پکے اور پُرجوش مسلمان تھے۔ ساری عمر اسلام اور مسلمانوں کی خدمت میں گزاری اپنی اسی دُھن میں بے انتہا مصائب بھی جھیلے۔ ۱۹۱۴ء کی جنگ عظیم شروع ہوئی تو اُن دنوں آپ جرمنی میں تھے جہاں نظر بند ہو گئے۔ بیس سال بعد وطن اور عزیزوں کی صورت دیکھنا نصیب ہوئی۔ اپنے اسی قیام جرمنی کے سلسلے میں خیری صاحب نے دوسرے ممالک یورپ و ایشیا کی سیاحت بھی کی اس زمانہ میں خیری صاحب علامہ راشد الخیری مرحوم کے رسالہ ''عصمت'' دہلی میں اقوام یورپ کی تعلیمی صنعتی اور معاشرتی ترقیوں کے بارے میں مضامین لکھا کرتے تھے۔

جو بالعموم بہت دلچسپی کے ساتھ پڑھے جاتے تھے۔ غالباً ۱۹۳۰ء یا ۱۹۳۱ء میں ہندوستان واپس آئے تو مدرستہ العلوم علی گڑھ اور یہاں کی اسلامی تحریکوں سے وابستہ ہوگئے۔ کچھ عرصہ بعد فرنچ اور جرمن زبانوں کے پروفیسر مقرر ہوئے اور آخر دم تک اپنے فرائض نہایت خلوص و انہماک سے انجام دیتے رہے۔ ۱۹۳۹ء کی دوسری جنگ شروع ہونے پر خیری صاحب تین ۳ سال سے زائد جھانسی اور نینی تال میں دوبارہ نظر بند رہے۔ گزشتہ سال رہا ہوئے تو مسلم لیگ کے کاموں میں ہمہ تن مصروف ہوگئے۔ آپ مسلم یونیورسٹی مسلم لیگ کے بانی اور صدر تھے۔ "مجلس مصنفین" کے جلسوں میں بھی پابندی سے شریک ہوتے تھے اور ۲۰ جنوری ۱۹۴۵ء کی باونویں مجلس میں آپ کا "اسلامی مخیّلہ" کے عنوان پر مقالہ ہوا تھا۔ غرض ؎

تڑپ صحنِ چمن میں آشیاں میں شاخساروں میں    جدا پارے سے ہو سکتی نہیں تقدیرِ سیمابی

۔۔۔ پر پروفیسر خیری کا پورا پورا عمل تھا۔ مرحوم بڑے خلیق، ملنسار، دوست نواز اور محبت کرنے والے انسان اور مسلمان تھے۔

۱۳ ستمبر کو بعد نماز جمعہ خیری صاحب کے ہزاروں مداحوں نے اُن کی نماز جنازہ پڑھی۔ اُسوقت غالب کا حسب ذیل شعر ہمارے وردِ زبان تھا: ؎

مرہم کی جستجو میں پھرا ہوں جو دُور دُور<br>
تن سے سوا فگار ہیں اس خستہ تن کے پاؤں

———— × ————

سیّد الطاف علی بریلوی

# پریم رس
## یا
# شرح مسدس ہندی حضرت شاہ وجیہ اللہ صاحب المتخلص بہ جیون

(از پروفیسر ابرار حسین فاروقی صاحب ایم۔اے۔ فاضل مصر)



"ہندی بھاشا" میں خواہ اُس کو "برج بھاشا" کہا جائے یا "اودھی بھاشا"۔ ہندوستان کے مشاہیر شعراء نے بلا امتیاز مذہب و ملت جو جو گلفشانیاں کیں اور دنیائے ادب ہند کے سامنے جو اپنے کلام پیش کئے ہیں اُن کے متعلق اگرچہ بہت کچھ لکھا جا چکا ہے لیکن میری رائے میں پھر بھی بہت کم لکھا گیا ہے۔ فی الحقیقت کچھ عرصہ سے "ہندی اور اردو" کی جنگ زرگری نے ایسی فضا خراب کر دی کہ اس ادبی تحقیقات یا تجسس کا دروازہ یا تو بند ہو گیا یا اگر کھلا رہا تو وہ طبقہ واری ہو گیا۔ حالانکہ ملک کی ادبیت وہ ورثہ ہے جو کسی حالت میں مخصوص طبقہ کا حصہ نہیں ہو سکتا ہے۔ بلکہ ہر اُس شخص اور جماعت کا حصہ ہے جو اُس کی خدمت کا بیڑا اٹھائے اور اُس سے استفادہ کرکے افادہ کے لئے ہمہ تن مصروف ہو جائے۔

ہندی ادبیات کی تاریخ پر نظر رکھنے والے اس حقیقت سے باخبر ہیں کہ ہندی ادبیت کو فروغ دینے والے نہ صرف "سورداس"۔ "تلسی داس" اور "کبیر داس" تھے جن کے متعلق ایک ہندی شاعر نے حضرت جامی رحمۃ اللہ علیہ کے اس قول کی تقلید میں کہ:

در شعر سہ کس پیمبر انند — ہر چند کہ لا نبیَّ بعدی
ابیات و قصیدہ و غزل را — فردوسی و انوری و سعدی

صرف تین ہندی شاعروں کو شاعر قرار دیا اور باقی شاعروں کو جھوٹا۔ چنانچہ وہ کہتا ہے:

تو۔ تتو سورا کہی تلسی کہی انوٹھ — بچی کھچی کبیرا کہی اور کہی سب جھوٹ

یعنی "پاکیزہ تر باتیں سورداس جی نے کہیں۔ عجیب و غریب باتیں تلسی داس جی نے، ان دونوں سے جو بچ رہیں وہ کبیرداس جی نے کہیں اور باقی جس نے جو کچھ کہا وہ سب جھوٹ کہا"

یہاں میں اس سے بحث نہیں کرنی چاہتا ہوں کہ اس شاعر کے قول میں کہاں تک حقیقت ہے اور آیا حقیقت ہے بھی یا نہیں کیونکہ ممکن ہے کہ اُس نے مذہبی نقطۂ نظر سے یہ نظریہ یا کلیہ قائم کیا ہو۔ بلکہ فی الحقیقت مجھے یہ بتانا ہے کہ جس کو ہندی ادب کہتے ہیں اُس کے اُستادُ الاساتذہ حضرت امیر خسرو تھے جنھوں نے ہندی ادب کے ہر صنف پر سب کچھ لکھدیا اور جس نے اگلی نسلوں کے لئے شمع ہدایت کا کام کیا۔ اوحدی نے اپنی کتاب "تذکرۂ عرفات" میں حضرت امیرؒ کے ہندی کلام کی تعداد اُتنی ہی بتائی ہے جتنی فارسی کی ہے جس کے متعلق سوانح نگاران کا یہ قول ہے کہ وہ تین لاکھ ابیات پر مشتمل ہے۔ اگر اہلِ ذوق تجسس کریں تو اُن کے ہندی کلام کا ملنا کچھ دشوار نہیں ہے۔ البتہ غیر معمولی محنت درکار ہے۔ یہ عرض کرنا غالباً مبالغہ نہیں ہوگا کہ ان کے ہندی کلام نے ہندی سبھا کو ایسا رچایا اور سجایا کہ اُس میدان میں اب کسی کے لئے گویا گنجائش ہی نہیں رہی۔ اپنے پیرو مرشد حضرت سلطان المشائخ محبوب الٰہی سلطان نظام الدین اولیاء قدس اللہ سرہ العزیز کی منقبت میں وصال مرشد کے بعد مزار پر اُنھوں نے عشقِ مجسم ہو کر اپنے ہندی کلام سے جو "جگمگاہٹ" پیدا کی اُس کی جگمگاہٹ اِس وقت بھی سُننے والے کو جگمگادیتی ہے۔ چنانچہ حضرت امیرؒ فرماتے ہیں:۔

| | |
|---|---|
| کوئی اوڑھے چندریا سووت ہے | کچھو جگ مگ جگ مگ ہوت ہے |
| وا صورت ماں اک مورت ہے | بن مورت کی ایک صورت ہے |
| کچھو جگ مگ جگ مگ ہوت ہے | تک دیکھت ہے کچھو کہہ نہ سکت |

سبحان اللہ! حیاتِ ابدی کی تصویر کھینچ دی۔ روحانی تجلی کا جیتا جاگتا نقشہ پیش کردیا۔ فانی کالبد اور لافانی روح کی حقیقت ظاہر کردی۔ مورت اور صورت کے اُلٹ پھیر نے مجاز و حقیقت کی شرح کردی۔ "دیکھنے اور نہ بول سکنے" نے ارشادِ نبوی کی تفسیر کردی۔ کالبدی تعلق کے انقطاع اور روحانی تعلق کی وابستگی کا ثبوت پیش کردیا۔ سلسلۂ چشت کے شیدائی حضرت شاہ عبدالصمد صاحب رحمۃ اللہ علیہ نے اسی جگمگاہٹ کو یوں بیان فرمایا ہے:۔

| | |
|---|---|
| اُس کے اندر ہو اک موت پر لاکوئی لکھتا ہے | پہلے دل میں چندا اوبھے جگمگ کرتا ہے |

(ترجمہ :- دل میں پہلے جگمگاتا ہوا چاند نکلتا ہے جس کے اندر ایک مورت ہوتی ہے جو ہمیشہ لکھتی رہتی ہے۔)

اسی کا نام قادر الکلامی ہے۔ اسی کا نام شاعری ہے جس سے دوسروں میں بھی جذبۂ صادق پیدا ہو۔ اور عرفان و وجدان کے دروازے کھل جائیں۔ غرضکہ حضرت امیرؒ کے علاوہ عبدالرحیم خانخاناں۔ ملا داؤد۔ ملک محمد جائسی وغیرہم وہ لوگ تھے جو شمالی ہند میں ہندی ادبیت کو رونق دے رہے تھے۔ اور دکن میں پانچسو سوا پانچسو برس قبل حضرت بندہ نواز گیسو درازؒ۔ نظامی۔ فیروز۔ محمود۔ وجہی وغیرہم اپنے مقبول ہندی کلام سے وہاں کے لوگوں کو متوالا کر رہے تھے۔

بہرحال یہ ماننا پڑتا ہے کہ ہندوستان کی عمومی زبان کی ابتدا ہندی ہے اور اُس کی انتہا موجودہ زبان ہے، جس کا نام لیتے یا رکھتے ہوئے ڈر معلوم ہوتا ہے کیونکہ اگر اُس کو اردو نام دیا جاتا ہے تو وہ زبان "مسلمان" ہو جاتی ہے، اور اگر "ہندوستانی" کہا جاتا ہے تو وہ "غیر مسلم" بن جاتی ہے۔ ہندوستان کے لطائف میں سے یہ بھی ایک مضحکہ خیز لطیفہ ہے کہ جو چیز پیدا ہو گئی۔ پرورش پا گئی حتّٰی کہ اپنے ثمرات سے سب کو بلا استثنا بہرہ ور بھی کر رہی ہے لیکن وہ اُس عمومی نام سے محروم کی جا رہی ہے جو اس بے زبان کی زبان کا سب کی زبانوں پر ہو۔

زمانہ کے تغیر سے کون انکار کر سکتا ہے۔ اسی تغیر کا یہ نتیجہ ہے کہ آبادیاں ویران ہو گئیں۔ ویرانے آباد ہو گئے۔ تمدّن کا نقشہ بدل گیا۔ معاشرت منقلب ہو گئی۔ صنعتیں کہیں سے کہیں پہنچ گئیں۔ محدود ضرورتیں لامحدود اور دنیا کی کم و بیش جملہ زبانیں ایک دوسرے سے استفادہ کرنے پر مجبور ہو گئیں۔ ان ہی تغیرات کا دوسرا نام ترقی ہے۔ جو کچھ غیر موزوں نہیں ہے۔ کیونکہ زمانہ کی بعض چیزوں یا بعض باتوں میں بعض اعتبار سے انحطاط ہے تو بعض دوسرے اعتبار سے ارتقا بھی۔ یہ کہنا کہ اس زمانہ میں ترقی ہوئی یا ہو رہی ہے اور پچھلے زمانہ میں نہیں ہوئی۔ یا اس کے برعکس۔ یہ دونوں نظریے صحیح نہیں ہیں۔ ہر زمانہ نے ترقی کی اور ہر زمانہ ترقی کرے گا۔ ہر زمانہ میں انحطاط ہوا اور ہر زمانہ میں ہوگا۔ اور یہ سلسلہ تا قیام قیامت جاری رہے گا۔ غرضکہ زبانِ انسانی بھی تغیر یا ترقی کے اس کلیہ سے مستثنیٰ نہیں ہو سکتی تھی اور نہ ہو سکتی ہے۔ ہندوستان کی زبان کا نام خواہ ہندی رکھا جائے یا اردو یا ہندوستانی۔ ہے وہ ایک ہی چیز۔ یہی سبب ہو کہ اس عمومی زبان کو فارسی رسم الخط میں بھی داہنے سے بائیں طرف اور سنسکرت رسم الخط میں بھی بائیں سے داہنی طرف جس کو ناگری کہتے ہیں لکھا جاتا ہے۔ لیکن بولتے وقت یہ امتیاز بھی باقی

نہیں رہتا۔ ورنہ اردو دونوں ہونٹوں کے داہنے زاویہ کی طرف سے بولی جاتی اور ناگری کے لکھے ہوئے الفاظ بائیں زاویہ کی طرف سے بولے جاتے۔

فی الحقیقت ہندوستانی ادبیت کو قدیم شعرا متصوفین اور غیر متصوفین دونوں نے رونق دی۔ اس کو مقبول عام بنایا۔ اپنے مطالب سے ہر کہ ومہ کو آشنا کر کے نام نہاد "اردو ہندی" جھگڑے کو کبھی سامنے تک نہ آنے دیا۔ بلکہ انھوں نے ہمیشہ یہی کوشش کی کہ ملک کے لوگ اپنی زبان سے زیادہ سے زیادہ پریم اور محبت کر کے اس کو بڑھائیں اور پھیلائیں۔

ان ہی متصوفین شعرا میں سے حضرت وجھن شاہ صاحب رحمۃ اللہ علیہ ہیں۔ جن کا مسدس ایک زمانہ میں " الف بائے وجھن " کے نام سے معروف تھا اور بالخصوص پچھلی صدی میں وہ اودھ کے مکتبوں میں بچوں کو زبانی یاد کرایا جاتا تھا۔ اسی مسدس کی شرح بنام "پریم رس" میں ناظرین کے سامنے پیش کر رہا ہوں۔ مگر قبل اس کے کہ میں اس کی شرح پیش کروں میں یہ ضروری سمجھتا ہوں کہ حضرت شاہ صاحب کے مختصر سوانح اور اس مسدس کی نوعیت سے بھی ناظرین کو روشناس کرا دوں اور اپنی اس کم مائگی کو بھی ظاہر کر دوں جس کی وجہ سے میں شرح کا حق ادا نہیں کر سکوں گا۔

## مسدس کا قلمی نسخہ اور اس کی اہمیت

مجھے یہ قلمی مگر ناقص نسخہ دہلی کے ایک پرانے کتب فروش کی دکان پر اور کتابوں کے ساتھ ملا۔ جس پر نہ کتاب کا نام تھا اور نہ مصنف کا۔ البتہ جگہ جگہ بعض مصرعوں میں سرخی سے " وجھن " لکھا ہوا تھا۔ نسخہ اردو یا فارسی رسم الخط میں نہایت صاف لکھا ہوا ہے۔ لیکن لکھنے والا چونکہ ہندی سے شاید ناواقف تھا اس لئے ہندی کے الفاظ کو اس نے اس طرح سے لکھا کہ جن کا سمجھنا ہی دشوار ہو گیا، جہاں چاہا اس نے نقطے لگا دئے۔ اور جہاں ضروری تھے وہاں سے غائب کر دئے۔ اس کے علاوہ بعض ہندی تلفظ کو اردو کے حروف صحیح طور پر ادا بھی نہیں کر سکتے اس کی وجہ سے بھی کاتب کو دشواری ہوئی اور وہ صحیح طور پر ان کو نہ لکھ سکا۔ مگر میں نے بہر نہج پوری اور مسلسل کوشش کے بعد اس پر قابو پایا تو دیکھا کہ عجیب و غریب مسدس ہے جو ہندی زبان میں انوکھا ہے اس کے علاوہ جس نئے انداز میں حضرت شاہ صاحب نے " معرفت و حقیقت " کے مشکل مضامین کو ضروری ہدایتوں کے ساتھ بیان کیا ہے وہ بھی کچھ کم انوکھا اور اچھوتا نہیں ہے۔ شاہ صاحبؒ نے عربی حروف تہجی کو جن کی تعداد (۲۸) ہے لیکر ہر حرف پر ایک

"بند" اس طرح سے لکھا ہے کہ "حرف" کو بحر اور وزن سے خارج نہیں ہونے دیا بلکہ اسی بحر کے ساتھ پڑھا جاتا ہے ان "بندوں" کو کسی حد تک "ترکیب بند" کہا جا سکتا ہے۔ کسی حد تک اس لئے میں نے کہا کہ بند کے آخری شعر کی بحر بند کے دو پہلے اشعار سے مختلف ہی۔ بہر حال انھوں نے ہر "حرف" کے لئے یہ ثابت کیا ہے کہ یہ حرف نہیں ہے بلکہ مطالب و معانی کا خزانہ ہے۔ مثلاً "الف" سے اللہ کی ذات بے ہمتا کو ثابت فرماتے ہوئے اس پر یہ کہہ کر سخت حیرت کا اظہار کیا ہے کہ "قطرہ میں سمندر سما گیا" تفصیلات آپ کو آیندہ اوراق میں ملیں گی۔

## مصنف مسدس کا نام خاندان اور مدفن

گو میں نے اس مسدس کو بارہا پڑھا اور کوشش کر کے پڑھا لیکن پھر بھی بعض الفاظ میں مجھے دشواری رہی۔ دوسرے یہ بھی خلش رہی کہ مصنف کے نام اور خاندان و وطن کا پتہ بھی چلانا ضروری ہے۔ دکن میں بعض اصحاب ذوق سے میں نے پوچھا تو اکثر نفی میں جواب ملا۔ البتہ بعض سن رسیدہ بزرگوں نے جو اُسی طرف کے تھے اور جنھوں نے اپنے عہد طفلی میں اِس کو پڑھا تھا۔ صرف یہی بتایا کہ اس قسم کی چیز انھوں نے پڑھی تھی اور بس۔ قیاس سے میں نے یہ سمجھ لیا تھا کہ یہ بزرگ ضرور خطۂ اودھ کے ہیں۔ کیونکہ مسدس "اودھ بھاشا" میں ہے لیکن تفصیلی معلومات کے لئے محض یہ قیاس کافی نہیں تھا۔ ایک روز مجھے یہ خیال آیا کہ یہ ایسی چیز ہے جو مطبع نولکشور میں ضرور چھپی ہوگی۔ لہٰذا میں نے وہاں ایک خط بھیجا۔ مطبع نے دو آنہ میں ایک مطبوعہ رسالہ "مجموعۂ توحید" بھیج دیا۔ جس میں یہ مسدس بھی تھا۔ اور دوسرے ہمعصر اساتذہ کا ہندی کلام بھی۔ لیکن وہ رسالہ بھی سوانح اور اُن کے نام سے معرّا تھا۔ اس کے علاوہ قلمی سے زیادہ اس میں غلیاں دیکھیں جو اس قدیم مطبع کی قدیم خصوصیت ہے۔ غرضکہ اس کو دیکھ کر بھی بہت مایوسی ہوئی۔ نہ صرف اس لئے کہ یہ اس سے زیادہ غلط نکلا بلکہ اس لئے کہ صاحب مسدس کا پھر بھی پتہ نہ چلا۔ کچھ عرصہ کے بعد بسلسلۂ تعطیلات میں دکن سے وطن آیا اور میں نے اس کی ٹوہ شروع کی۔ "جو یندہ یا بندہ" معلوم ہوا کہ ان کا پتہ خیرآباد ضلع سیتاپور میں چل سکتا ہے۔ میں وہاں گیا۔ جو میرا اپنا ننھال ہے۔ اعزّا سے دریافت کیا۔ بعضوں نے لاعلمی ظاہر کی اور بعضوں نے رہنمائی کی۔ اور بتایا کہ یہ بزرگ سندیلہ ضلع ہردوئی کے رہنے والے اور وہاں کے قاضی زادوں میں سے تھے۔ ان کے ایک صاحبزادہ شاہ اصلح اللہ صاحب تھے اور ان کے بیٹے میرے ماموں حضرت قبلہ مولوی غضنفر احمد صاحب مرحوم رئیس خیرآباد ولاہرپور تھے۔ جن کی اولاد ماشاءاللہ خوشحال نیک و تعلیم یافتہ ہے

اور کنبہ پروری اور سادگی میں اپنی آپ ہی مثال ہے۔ وہاں سے میں سندیلہ پہونچا اور اُس گھرانے میں گیا جو اُنہی کا کہلاتا تھا۔ میں اُسی گھر کے ایک بزرگ سے ملا اور اُن سے جو اجمالی حالات اِس مختصر ملاقات میں معلوم ہوئے۔ وہ درج ذیل ہیں۔ اس کے علاوہ اُنھوں نے کچھ اور اُن کا ہندی کلام بھی مجھے دیا۔

وہیں مجھ کو معلوم ہوا کہ ایک اندھے حافظ وہاں ہیں جو اس مسدس کو اس نواح میں مجلس میلاد شریف کے موقع پر پڑھتے ہیں۔ میں نے اُن کو بلایا اور اُن سے میں نے اِس کو سُنا۔ اُن سے سُنکر اُن کی بھی اصلاح کی اور کتاب کی بھی۔ حضرت وجھن شاہ صاحب کا اسم مبارک شاہ وجہ اللہ فاروقی تھا۔ وجھن تخلص فرماتے تھے۔ حضرت شاہ ولی محمد صفی پوری سے بیعت تھے۔ اور ان ہی نے خرقۂ خلافت مرحمت فرمایا تھا۔ لیکن باوجود اجازت بیعت کے آپ نے کسی کو مُرید نہیں کیا۔ اس کا سبب غالباً یہ تھا کہ آپ کو "جذب" زیادہ مرغوب تھا اور سلوک میں بہت کم رہتے تھے۔ اسی لئے نہ کوئی خلیفہ ہوا اور نہ کوئی سجادہ۔ تقریباً ڈیڑھ سو برس پہلے کے بزرگ ہیں۔ صحیح تاریخ ولادت و وفات نہ معلوم ہو سکی۔ مولد آپ کا سندیلہ تھا اور مدفن آپ کا بارہ بنگی ہے اور عین بڑے ڈاک خانہ کے قریب ہی کھلا ہوا مزار ہے۔ اس کے متصل ہی ایک مسجد بھی ہے۔ سالانہ عُرس بھی ہوتا ہے۔ میں مزار پر حاضر ہوا۔ اور ایصالِ ثواب کا فرض ادا کر کے مبدءِ فیض سے فیوضِ روحانی کا طالب ہوا اور ہوں۔ اس سے زیادہ اُن کی سوانح حیات کے متعلق مجھے کچھ معلوم نہ ہو سکا۔ لیکن اگر مزید جستجو کی جائے تو اُن کا اور ہندی کلام بھی مل سکتا ہے۔ اور غالباً مزید حالات بھی معلوم ہو سکتے ہیں۔ بشرط موقع و فرصت میں ہی انشاءاللہ مزید کوشش کروں گا۔

## پریم رس کی وجہ تسمیہ اور شارح کی طرف سے معذرت

یہ میں پہلے لکھ چکا ہوں کہ اس رسالہ کو عرف عام میں "الف بائے وجھن" کہا جاتا تھا۔ مگر میں نے اس کو "پریم رس" کا نام دیا۔ اس کی دو وجہیں ہیں۔ اوّل تو یہ رسالہ خدا تعالیٰ سے محبت کی تلقین کرتا ہے اور طالبوں کو طریقت سے روشناس کر کے معرفت اور حقیقت کا راستہ بتاتا ہے۔ اس لئے اس کا نام "پریم رس" رکھنا مناسب تھا۔ اور یہ۔ دوسرے حضرت شاہ صاحب نے اسی مسدس میں ایک جگہ خود فرمایا ہے:۔

ڈال دیا جو من میں را سکھے ۔ "پریم کا رس" کیسے نا چاسکھے

(جو دل میں رحم و کرم رکھتا ہے وہ محبت کے شربت کو کیسے نہیں چکھے گا)

یہ کہہ کر اِس کا نام اُنھوں نے خود ہی تجویز کر دیا تھا۔

اس مسدس کی شرح لکھنے میں مجھ سے کوتاہیاں ہوں گی۔ اوّل تو ہندی زبان یا "برج بھاشا" اور "اودھ بھاشا" پر جن کا اگرچہ میں نے کافی مطالعہ کیا ہے۔ مجھے اتنی قدرت نہیں اور اگر ہو بھی تو مسلۂ "معرفت" اور پھر اُس کا سمجھانا میرے حیطۂ اقتدار سے باہر۔ "معرفت" اور اس کے بعد "حقیقت" کو وہی شخص سمجھا سکتا ہے جو اس کو خود سمجھ چکا ہو۔ اور یہ وہی ہو سکتا ہے جو "معرفت" کے میدان کو طے کر چکا ہو یا کم از کم طے کر رہا ہو۔ لیکن یہ وہ کٹھن منزل ہے جس میں قدم رکھنا مجھ جیسے ناکارہ۔ بوالہوس۔ دنیا دار اور گنہ گار کے لئے نہ تو ممکن ہے اور نہ ایسے انسان کو وہ اعلیٰ اور ارفع چیز اپنی طرف کھینچتی ہے۔ اس طرف جانے یا ارادہ کرنے کے لئے سب سے پہلے "شریعت" کا سخت امتحان ہے۔ جس میں "نفس امّارہ اور نفس لوّامہ" کو قابو میں لانا پڑتا ہے۔ جس پر قابو پانا ہی سب سے بڑا معرکہ اور سب سے بڑی کامیابی ہے۔ اس کے بعد "طریقت" کے منازل طے کرنے پڑتے ہیں جہاں ریاض و مجاہدہ کے پہاڑوں سے ٹکرانا پڑتا ہے۔ اس میں شک نہیں کہ اگر انسان پہلے امتحان میں کامیاب ہو جائے تو اس امتحان میں نسبتاً آسانیاں ضرور ہو جاتی ہیں۔ مگر پھر بھی کامیابی آسان نہیں ہے۔ اس کے بعد "معرفت" کا جاہ و جلال شانِ کبریائی سے جلوہ گر ہو کر تسلیم و رضا کا طالب ہوتا ہے اور نفس کو "راضیہ و مرضیہ" کا خطاب دے کر اُس کے لئے "حقیقت" کے دروازوں کو کھولتا ہے۔ اُس وقت وہ نفس "صافیہ و کاملہ" کے مرتبہ پر پہونچ کر۔ حضرت پیرانِ پیر۔ پیر دست گیر۔ غوث الثقلین۔ محبوبِ سبحانی شیخ عبدالقادر جیلانی حسنی والحسینی رضی اللہ عنہ کے الفاظ گہربار میں اس خطاب کا مستحق ہوتا ہے [۵]

هَلُمَّ اِلَیَّ لَا تَقْصُدْ سِوَائِیْ اَنَا الْمَنَّانُ۔ فَاطْلُبْنِیْ تَجِدْنِیْ

(ترجمہ:۔ میری (خدا کی) طرف آ۔ اور سوائے میرے کسی کو اپنا مقصد نہ بنا۔ میں ہی احسان کرنے والا ہوں میری طلب کر میں تجھے مل جاؤں گا)

اور اس کے بعد مسلسل یہی صدائیں آتی رہتی ہیں:۔

---

[۵] یہ ابیات عربی و فارسی حضرت پیرانِ پیر دستگیر امام ربّانی محبوب سبحانی شیخ عبدالقادر جیلانی رضی اللہ عنہ کے "قصائدِ ربّانی" سے نقل کی گئی ہیں۔

بیا بشتاب سوئے من بزاری ۔ کہ جز من خالق دیگر نداری
نہ جوئے غیر من در ہیچ وقتے ۔ بخاطر نا امیدی را نیاری
اگر یادم کنی در شب نہانم ۔ من اسرار ترا اے بندہ دانم
منم سامع بہر چیزے کہ گوئی ۔ ترا از لطف خود ہر دم بخوانم

ان شرائطِ عائرہ کو ملحوظ رکھتے ہوئے میں اپنے لئے حضرت حافظ رحمۃ اللہ علیہ کے اس مشہور شعر کو دوہراتا رہتا ہوں :۔

صلاحِ کار کجا و من خراب کجا ۔ ببیں تفاوتِ راہ از کجاست تا بکجا

ان حالات میں "عارف" کی معرفت کو سمجھانے کے معنیٰ سوائے اس کے اور کچھ نہیں ہیں کہ "عارف" کے ہی الفاظ کو دُہرا کر مطلب بیان کرنے کی کوشش کی جائے کیونکہ ایک ناواقف انسان مشکل مطالب کو سمجھانے کے لئے مشکل الفاظ ہی کی آڑ لے کر اپنی ناواقفیت کو پردہ دری سے بچاتا ہے۔ اور گویا مطلب سمجھا کر اپنے فرض سے سبکدوش ہو جاتا ہے۔ مزید تشریح کے مطالبہ پر آخر کار مجبور ہو کر حضرت مولانا رُومؒ کے الفاظ میں کہدیتا ہے :۔

من چہ دانم یک رگم ہشیار نیست ۔ وصف آں یارے کہ آں را یار نیست

اس مشکل مسئلہ میں میرا بالکل یہی حال ہے۔ ایسی صورت میں "مسائلِ معرفت" پر میرا کچھ لکھنا یا کہنا ایسا ہی ہے جیسے کہ :۔

"طبیبٌ یُداوی النّاس وھو مریض"

(ترجمہ :۔ بیمار طبیب لوگوں کے علاج کی کوشش کرے۔)

**دعا بہ مبدءِ فیض**

آخر میں حضرت شاہ صاحب قبلہؒ کے فیض روحانی اور مبدءِ فیض کی بارگاہ میں یہ استدعا اور التجا کرتا ہوں کہ وہ نہ صرف "معرفت" کے مسائل کے سمجھانے کی کوشش میں مجھے کامیاب فرمائے بلکہ مجھے ایسا سمجھا دے کہ میں بھی یہ کہنے کے قابل ہو جاؤں :۔

بے جہت گشتم نہ گشتم بے جہت ۔ عارفم امّا ندارم معرفت

اَللّٰھُمَّ رَضِّنِی بِقَضَائِكَ وَصَبِّرْنِی عَلٰی بَلَائِكَ وَاَوْزِعْنِی شُکْرَ نَعْمَائِكَ وَاَسْأَلُكَ تَمَامَ نِعْمَتِكَ وَدَوَامَ عَافِیَتِكَ وَالثَّبَاتَ عَلٰی مَحَبَّتِكَ۔

# شرح مسدس

بنام شاہد نازک خیالاں

عزیز خاطرِ آشفتہ حالاں

| حمد۔ معرفت و وحدانیت | بند ۱۔ "الف"۔

الف، ایک بہو رنگی سائیں　　ہر گھٹ میں واکی پرچھائیں

جہاں دیکھو تہاں روپ ہی نیارا　　ایسا ہے بہو رنگی پیارا

وجیسن کہے تو کیا ہی کچھ کہنے کی نہیں بات

سمندر سمایو بوند میں اچرج بڑو و کھات

**تشریح**۔ حضرت شاہ صاحبؒ نے حمد میں "معرفت" اور "معرفت" میں "حمد" کو جس انداز سے بیان فرمایا ہے وہ اسی عرفان و وجدان کا پرتو تھا جس میں وہ ڈوبے ہوئے تھے۔ "الف" سے خدا کی "وحدانیت" کو حضرت رئیس الاولیاء والاتقیاء حکیم سنائی ابوالمجد مجدالدین آدم غزنوی قدس سرہ العزیز نے بھی نہایت خوبی سے ثابت فرمایا ہے چنانچہ "حدیقۃ الحقیقہ" میں یہ فرماکر کہ ؎

باالف، ب وت بود ہمرہ　　ب وت بت شمر الف اللہ

وحدانیت کو ثابت کرتے ہوئے "الف" کے اس امتیاز کو بتا دیا جو نہ صرف "اللہ" کا پہلا حرف ہے بلکہ "کتاب اللہ" میں بھی اس کو اولیت کا درجہ ملا ہے۔ حضرت شاہ صاحبؒ نے اسی سبق کو دہرایا ہے۔ لیکن اس طرح سے کہ موصوف کا نام نہیں لیا بلکہ "بہو رنگی" کہہ کر اور "ہر جگہ روپ" اس کا بتاکر اس کی تمام صفات کو جو لاتعد و لاتحصیٰ ہیں بیان کر دیا اور کہہ دیا کہ ہر جسم میں اس کے جمال کا پرتو ہے۔ حضرت پیران پیر سے منقول ہے کہ خدا سے دریافت کرنے پر آپ کو یہ جواب ملا تھا کہ انا مُکَوِّنُ المکان ولَیْسَ لی مکانٌ اِلَّا مِنَ الاِنسان (ترجمہ۔ میں مکان کا پیدا کرنے والا ہوں میرا مکان تو راز (قلب) انسان ہے۔) اسی مفہوم کو حضرت شاہ صاحب نے یہ فرما کر ظاہر کیا "ہر گھٹ میں واکی پرچھائیں" ان صفات کے بیان کے بعد وہ فی الحقیقت اس سمجھنے سے قاصر اور عاجز، حیران اور ششدر رہیں کہ وہ ذات سب سے بیے ہمتا جس کے بے اندازہ صفات

ہیں اور جو اپنی وسعت و پہنائی میں ایک سمندر ہے اس ایک قطرہ میں جو "الف" کی شکل میں ہے کیسے سما گئی۔ مطلب یہ ہے کہ یہ "الف" ظاہر میں قطرہ معلوم ہوتا ہے مگر حقیقت میں وہ وحدت ہے جس میں کثرت پنہاں ہے اور یہی وہ حیرت انگیز بات ہے جو سمجھ سے بالا، ادراک سے اعلیٰ اور علم سے ارفع ہے۔ اسی لئے حضرت پیران پیر غوث اعظم رضی اللہ عنہ سے منقول ہے کہ خدا نے ان سے فرمایا لَیْسَ لِصَاحِبِ الْعِلْمِ عِنْدِیْ سَبِیْلٌ مَعَ الْعِلْمِ اِلَّا بَعْدَ انکارہٖ۔ ترجمہ۔ علم والے کا مع اپنے علم کے میرے پاس گزر نہیں ہے مگر علم سے انکار کرنے کے بعد۔) حضرت شیخ حامد فرید الدین محمد بن ابراہیم عطار نیشاپوری نے اس کو مان کر آخر کار اعلان کر ہی دیا کہ:۔

گر صد ہزار سال ہمہ عقل کائنات     فکرت کنند در صفت عزت خدا

آخر بہ عجز معترف آیند کائے خدا     دانستہ شد کہ ہیچ نہ دانستہ ایم ما

نظیری نیشاپوری اسی مفہوم کو اس طرح ادا کرتا ہے۔ ؎

گر کشف حجب خواہی بہ ستاں مئے ناب اوّل     در علم ازل جوئی بگزر ز کتاب اوّل

ترجمہ۔ (اگر تو پردہ کشائی چاہتا ہے تو پی کر مست ہو جا اسی طرح اگر تو علم الٰہی چاہتا ہے تو پہلے کتابی علم سے درگزر کر)

اسی حیرانی کو حضرت شاہ عبدالصمد قدس سرہ العزیز المتخلص بہ مست نے یوں ظاہر فرمایا ہے کہ ؎

کیا ہے اچرج دیکھو سادھو بوند میں سمدر سمایا ہے
جو کوئی اس کو پہچانے مستا گرو ہمارا ہے

طریقت کی تعریف و تلقین | بند ۲۔ "ب"۔

بے بن گرو سے بھید نہ پایا     دھرتی سے آکاس لو دھایا

پہلے پریت گرو سے کرنی     پریم ڈگر میں پگ تب دھرنی

بن گرو جھن لیت ہیں جو کوئی بس رنگائے

یہ سچ کے تم جانیو وہ دونوں اور سی جائے

تشریح۔ صاحب ممدوح فرماتے ہیں کہ بغیر استاد کے اگر کوئی چاہے کہ اس کو راز سربستہ معلوم ہو جائیں تو یہ ممکن نہیں ہے خواہ وہ کتنی ہی محنت ریاض و مجاہدہ کیوں نہ کرے۔ اس حقیقت سے کس کو انکار ہو سکتا ہے کہ باوجودیکہ زمانۂ دراز سے علوم سینہ بسفینہ میں آچکے ہیں۔ اور شرح و بسط سے ان کو مدون کر دیا گیا ہے لیکن پھر بھی بغیر استاد کے ان کا حصول ممکن نہیں ہے۔ یہی کلیہ روحانیات پر بھی منطبق ہوتا ہے۔ اسی لئے علوم روحانی میں بھی استاد کی ضرورت ہوتی ہے

لیکن بقول صاحب ممدوح علیہ الرحمہ جو کوئی اپنے تئیں اس کلیہ سے مستثنیٰ کرکے اس ''درس'' کو شروع کرتا ہے اور اپنا خود ہی رہبر بن جاتا ہے اس کے لئے گمراہ ہو جانا ضروری ہے۔ حتیٰ کہ وہ نہ اِدھر کا رہتا ہے نہ اُدھر کا۔ بلکہ ساری عمر بھٹکتا ہی رہتا ہے۔ اس کے ساتھ ہی وہ فرماتے ہیں کہ ''محبت'' کے درس کے لئے یہ بھی ضروری ہے کہ پہلے اُستاد سے ''محبت'' کرے یعنی اس کی اطاعت و فرمانبرداری اپنا فرض جانے۔ کیونکہ محبت کے اظہار کا واحد ذریعہ یہی ہے۔ اس سے یہ بتانا مقصود ہے کہ بصورت عدم اطاعت و عدم محبت اُستاد سے اس کو فیض حاصل نہیں ہو سکتا۔ اسی لئے پہلے اظہار اطاعت کرے پھر درس ''محبت'' لے تو کامیابی ہی کامیابی ہے۔ حضرت فنائی گنجوی نظام الدین ابو محمد الیاس بن یوسفؒ نے اسی ''بھید'' کی تلاش میں آخر کار اُستاد کو تلاش کر لیا اور ''بھید'' پا لیا۔ چنانچہ فرماتے ہیں:۔

چونکہ ندیدم ز ریاضت گزیر — گشتم ازاں خواجہ ریاضت پذیر
رائض من چوں ادب آغاز کرد — از کرۂ نہ فلکم باز کرد

ترجمہ: (جب میں نے ریاضت سے بچاؤ نہ دیکھا تو میں نے ان خواجہ (استاد) سے ریاضت کا سبق لیا۔ جونہی کہ استاد نے تعلیم دینی شروع کی تو نو آسمانوں کے طبق کھل گئے)۔

اسی کی تلقین حضرت شاہ عبد الصمد قدس سرہ العزیز یوں فرماتے ہیں کہ:۔

ہے سب مستا دل کے اندر گرو سے سیکھو اس کا منتر
بنا گرو یہ گیان نہ آوے نگر اوسر کو دھنتا ہے

ترجمہ:۔ (اے مست سب کچھ دل کے اندر ہے اس کے جاننے کا منتر پیر سے سیکھو۔ کیونکہ بغیر استاد کے یہ علم نہیں آتا ہے اور بے استاد والا سر کو دھنتا ہی رہتا ہے)۔

انانیت کی نفی اور وصال محبوب | بند ۳ ''ت''۔

تے، تب جوگ تیرا بنی ای ہے — جب بیرن یہ دو بدھا جتی ہے
وہی ہے من میں کپٹ کی تائی — جن سب کھیل کیا ہے، مائی

جو من کی "میں میں" چھٹے اور تیں میں کا بندھ تار
وجھن صاحب ابھی ملیں تنک نہ لاگے بار

تشریح۔ حضرت شاہ صاحب قبلہ ظاہری لباس فقیری کو ضروری نہیں سمجھتے اور نہ ضروری ہے۔ البتہ وہ اس بات پر زور دیتے ہیں کہ دل کی صفائی کی جائے جس کا واحد ذریعہ یہ

ہے کہ دل سے "خودی" اور "انانیت" کو فنا کر دیا جائے۔ کیونکہ یہی "انانیت" "دوئی" یا بالفاظ شاہ صاحب "دُبدھا" کا سبب بن جاتی ہے۔ جو قاصد و مقصود، طالب و مطلوب، عاشق و معشوق اور محب و محبوب میں حجاب بن کر ان تجلیات سے طالب کو محروم کر دیتی ہے جو فی الحقیقت مقصدِ حیات ہے۔ اسی "دوئی" یا "انانیت" یا خودی کا نام حضرت مولانا رُومؒ نے "گاؤخر" رکھا اور فرمایا:۔

بر زباں تسبیح و در دل گاؤخر ایں چنیں تسبیح کے دارد اثر

ترجمہ:۔ (زبان پر تسبیح اور دل میں گائے وگدھے (معاملات دنیا) کا خیال، ایسی تسبیح کیا اثر کر سکتی ہے)۔

اسی کی تلقین تلسی داس جی مشہور سادھو اپنی زبان میں یوں کرتے ہیں:۔

مالا ساجی کاٹھ کی اور منکے لئے پروئے من میں گھنڈی پاپ کی رام جپے کا ہوئے

ترجمہ:۔ (دانوں سے تسبیح کو آراستہ تو کر لیا لیکن دل میں گناہوں کی گرہ لگی ہوئی ہے ایسی تسبیح اور اللہ کا نام لینے سے کیا فائدہ)۔ عبدالرحیم خانخاناں نے اس کو اخلاقی پہلو سے یوں بیان فرمایا ہے:۔

رام نام کڑوا لگے میٹھے لاگیں دام دُبدھا میں دونو گئے مایا ملی نہ رام

(اللہ کا نام کڑوا لگتا ہے اور روپیہ کا اچھا نتیجہ یہ ہے کہ اس دُبدھا میں نہ مال ملا نہ خدا)

اسی کا ترجمہ سید عا سادھو ایک شاعر نے یوں کیا ہے:۔

نہ خدا ہی ملا نہ وصالِ صنم نہ اِدھر کے رہے نہ اُدھر کے رہے

اس "انانیت" سے جو نقصان اور اس کی فنا سے جو فائدہ ہوتا ہے اس کی مثال ایک سادھو اس طرح پیش کرتا ہے:۔

بکری جو "میں، میں" کرے سہج ہی ماری جائے
"مینا، مینا" جو کہے میٹھی شکر کھائے

بند ۴ "ث"۔ | تصفیہ و تزکیۂ قلب کے لئے ذکر اور توجہ کی ضرورت

ثے ثنابت ہوئی دھیان جو لاگے آپوں ہی آپ بھرم سب بھاگے
اجپا جاپ تو جپ رے بھائی چھوٹ جائے درپن کی کائی
دھجن کہت ہے جاپ کر بیٹھو رہو دھیان لگائے
سرت پھرت وہ دا کھئے بِرتھا سانس نہ جائے

تشریح:۔ شاہ صاحب اس بند میں خصوصیت سے دو باتوں پر زور دیتے ہیں۔ ایک "ذکر" خواہ خفی ہو یا جلی، دوسری توجہ جس کو دھیان کہتے ہیں۔ قلب کی صفائی اور اس کی روشنی کا

یہی ایک طریقہ ہے۔ "قلب حاضر" اور "عین ناظر" کی صفات اسی سے پیدا ہوتی ہیں۔ حضرت پیران پیر دستگیر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے اللہ کا یہ حکم سُنکر کہ کھانے پینے حتیٰ کہ سونے میں قلب (توجہ) اسی ذات واحد کی طرف رہے من وعن تعمیل فرمائی۔ اِس کے بعد آپنے فرمایا:۔ فَمَا اَکَلْتُ طَعَامًا وَّلَا شَرِبْتُ شَرَابًا اِلَّا عِنْدَ رَبِّیْ وَمَا نِمْتُ نَوْمًا اِلَّا بِقَلْبٍ حَاضِرٍ وَّعَیْنٍ نَاظِرٍ۔ ترجمہ:۔ (میں نے اپنے رب ہی کے پاس کھایا اور پیا، میں سویا ضرور مگر میرا قلب "حاضر" رہا۔ اور "عین ناظر" رہی)۔ ذکر اور توجہ کا یہی مقصد ہے کہ دنیا میں رہ کر دنیاوی خدمات انجام دیتے ہوئے قلب اپنی خدمت یا اپنے مقصد سے غافل نہ ہونے پائے۔ وہی قلب قابل ستائش ہے جو اس قالب میں رہ کر اپنے مقصد کو فوت نہیں ہونے دیتا۔ یہ قالب دنیا ہی کے کاروبار کے لئے ہے اور دنیا ہی میں فنا ہو جائے گا۔ خدا سے "قالب" کے غافل ہونے کے کچھ معنی نہیں ہیں بلکہ "قلب" کا غافل ہونا باعثِ ہلاکت اور سبب گمراہی ہے اور اسی کا نام دنیا، دوں ہے۔ مولانا روم نہایت واضح طور پر فرماتے ہیں:۔

چیست دنیا، از خدا غافل بُدن ... نے قماش و نقرہ و فرزند و زن

ترجمہ:۔ (دنیا کیا ہے خدا سے غافل ہونا۔ کپڑا، زر، بیوی بچے دنیا نہیں ہیں۔)

چونکہ "عشق و محبت" کے راستے میں بھرم یا عزّت کا خیال ایک سخت رکاوٹ ہے اس لئے اس کے دفعیہ کے لئے یادِ الٰہی کی مزاولت ہی بہترین تدبیر ہے جیسا کہ شاہ صاحب نے فرمایا۔ حضرت جامی رحمۃ اللہ علیہ نے تو اس "تخیل عزّت" کو یہ فرما کر ختم ہی کر دیا:۔

بندۂ عشق شدی ترک نسب کن جامی ... کہ دریں راہ فلاں ابنِ فلاں چیزے نیست

(محبت کا جب تو غلام ہو چکا ہے تو خیال نسب و خاندان کو جامی اب دل سے نکال دے کیونکہ اس راستے میں بڑا ہونا یا کسی کا بیٹا ہونا کوئی چیز نہیں۔) حضرت جامی نے فی الحقیقت حکم الٰہی اِنَّ اَکْرَمَکُمْ عِنْدَ اللّٰہِ اَتْقٰکُمْ کا ترجمہ معہ تفسیر پیش کر دیا۔ ترجمہ:۔ (اللہ کے پاس سب سے زیادہ تم میں عزت دار وہی ہے جو سب سے زیادہ اللہ سے خوف (محبت) کرتا ہے)

غفلت کے نقصانات | بند ۷ "ح"۔

ح، حد بھر یہ بھول ہے تیری ... ایکو بات نہ مانی میری
اب لگ تو ئیں ایسا ہو جاتا ... جیسے کوئی بھلا مدھ ماتا
کہاں گئی تھی بدھ تیری اور کہاں گیا تھا چیت
ایسی مایا پائی کہ جو ہر سے کی نہ ہیت

تشریح:۔ یہ بند پہلے بند کی ایک حد تک کڑی ہے اس میں شاعر اپنے ہی "نفس امارہ" سے خطاب کرتا ہے اور کہتا ہے کہ ڈاکوؤں سے بچنے کی جتنی میں نے تدبیریں تجھ کو بتائیں ان کو تو نے نہ مانا اور نہ ان پر عمل کیا۔ اگر کہیں تو میرا کہنا مان لیتا تو ایسا ہو جاتا جیسے کوئی "مست مئے الست" ہوتا ہے۔ آخری شعر میں نفس کی بدعقلی پر آنسو بہاتے ہوئے کہتا ہے کہ آخر تیری عقل و ذکاوت کو کیا ہو گیا تھا کہ تو نے ایسے بہتر موقع کو کھو دیا۔ ایسی مفید نصیحت کو نہ سنا اور ایسے اعلیٰ مشورہ کو نہ مانا اور مال میں مبتلا ہو کر خدا کی محبت سے گریز کیا۔ کاش تو مان لیتا تو آج تو اس کا ہوتا اور وہ تیرا حتیٰ کہ آگے چل کر یہ بھی فرق نہ رہتا۔ کیونکہ اللہ تبارک و تعالےٰ نے حضرت پیران پیر پیر دستگیر رضی اللہ سے یوں خطاب فرمایا ہے کہ:۔ جِسْمُ الْاِنْسَانِ وَنَفْسُهٗ وَرُوحُهٗ وَقَلْبُهٗ وَسَمْعُهٗ وَبَصَرُهٗ وَلِسَانُهٗ وَيَدُهٗ وَرِجْلُهٗ كُلُّ ذَالِكَ اَظْهَرْتُ لَهٗ بِنَفْسِي لِنَفْسِي لَاهُوَ اِلَّا اَنَا وَلَا اَنَا غَيْرُهٗ۔ ترجمہ:۔ (انسان کا جسم، اس کا نفس، اس کی رُوح، اس کا قلب، اس کے کان، اس کی آنکھیں، اس کی زبان، اس کے ہاتھ اور اس کے پاؤں یہ سب چیزیں جو میں نے اس کو دیں وہ اپنے ہی لئے اپنے ہی میں سے دیں۔ وہ وہ نہیں ہے بلکہ میں ہوں اور میں اس کے سوا نہیں ہوں۔) اسی قول اور حقیقت کو سامنے رکھ کر شاہ صاحب نے بیہوش انسان کو "مدہوش" بننے کی تلقین فرمائی اور اس غفلت سے بیدار کیا جو اس کی بیہوشی کا سبب ہے۔ اسی کی تلقین حضرت شاہ عبدالصمد صاحب قدس اللہ سرہ العزیز المتخلص بہ مست انداز مستانہ میں یوں فرماتے ہیں:۔

| | |
|---|---|
| جاگ لے رے مورکھ سووت کا ہے | دیکھ تو جگ میں ہووت کا ہے |
| لاکھ کہو اور سمجھایو | دھیان میں تو رے ایک نہ آیو |
| منہ پھاڑے دھرتی تو ہے بیٹھی | اورن کو تو رووت کا ہے |

ترجمہ:۔ (اے بے وقوف! جاگ جا تو سوتا کیا ہے۔ اور دیکھ کہ دنیا میں کیا ہو رہا ہے۔ لاکھ بار کہہ کر سمجھایا لیکن تیرے خیال میں ایک بات بھی نہ آئی۔ (اب بھی سن لے) کہ زمین تیرے لئے منہ پھاڑے ہوئے بیٹھی ہے تو دوسروں کو کیا روتا ہے)

اس سخت تنبیہہ کے بعد وہ فرماتے ہیں کہ سب کچھ تجھ میں ہے تو ادھر اُدھر کیوں ڈھونڈھتا پھرتا ہے:۔

| | |
|---|---|
| تین ترلوک اور صاحب تو میں | تو ڈھونڈے ہے درس تو میں |
| اندھرا مورکھ دیکھت ناہیں | دیکھ تو، تو میں بولت کا ہے |

ترجمہ:۔ (تینوں طبق کا مالک تجھ میں ہے تو اِدھر اُدھر ڈھونڈھتا ہے۔ اندھے بیوقوف! دیکھتا بھی نہیں ہے! دیکھ تو سہی کہ تجھ میں کیا بول رہا ہے) اور اس کا ثبوت آیتِ قرآنی "نَحْنُ اَقْرَبُ اِلَیْهِ مِنْ حَبْلِ الْوَرِیْدُ" (ہم شہ رگ سے زیادہ قریب ہیں) اور حدیثِ نبوی مَنْ عَرَفَ نَفْسَهٗ فَقَدْ عَرَفَ رَبَّهٗ (جس نے اپنے کو پہچانا اس نے اپنے خدا کو پہچانا) یوں پیش فرماتے ہیں:۔

نَحْنُ اَقْرَبُ مالک بولا — مَنْ عَرَفَ نے یا کو کھولا

بیگ سے یا کو بوجھ لے مستا — ناحق جنم کو کھووت کا ہے

ترجمہ:۔ ("نَحْنُ اَقْرَبُ" خدا نے فرمایا اور "مَنْ عَرَفَ" رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرما کر اس کو واضح فرما دیا۔ تو اب فوراً اس کو سمجھ لے۔ لے مست! بلا وجہ زندگی کیوں خراب اور ضائع کر رہا ہے)۔

## ذکر اور اس کی قسم "ارہ" کی تعریف و تلقین | بند ۷ "خ"

خ، خاوند کیا کہیں ہے نیارا — موند دیکھ تو دسوں دوارہ

سُن پڑی ہے ان حد کا باجا — پر جاسے ہوئے جبی ہے راجا

سبھئے ساج تن مین بجیں اور ان سے بجی ہیں راگ

و جھن جا کو سُن پڑی ہے بڑے ہیں واکے بھاگ

تشریح:۔ حضرت شاہ صاحب نے اس بند میں "ذکر" کی ایک خاص قسم کی طرف جس کو اصطلاح صوفیا میں "ذکر ارہ" کہتے ہیں اشارہ فرماتے ہیں اور اس کا اجمالی طور پر طریقہ بھی بتاتے ہیں "ذکر ارہ" ذکر خفی کی ایک قسم ہے جس کو بہت مشکل بتایا جاتا ہے۔ اس میں دونوں ہاتھوں کی انگلیوں سے بیک وقت منھ دونوں نتھنے اور دونوں کان بند کئے جاتے ہیں اور صرف قلب سے کام لیا جاتا ہے۔ جس کو حضرت مولانا روم نہایت واضح طور پر اس طرح بیان فرماتے ہوئے "دیدار الٰہی" کا دعویٰ بھی فرماتے ہیں۔ چنانچہ فرماتے ہیں ؎

لب بہ بند و چشم بند و گوش بند — گر نہ بینی سرِّ حق بر ما بخند

ترجمہ:۔ (ہونٹ بند کر لے، آنکھ بند کر لے، کان بند کر لے اگر تو (اس کے بعد) اللہ کا بھید نہ دیکھ پائے تو (پھر) ہمارا مذاق اڑانا یا ہم پر ہنسنا)۔ بعینہٖ اسی مفہوم کو تلسی داس جی نے بھی یہ کہہ کر رام بھگتوں کو فہمایش کی ہے:۔

آنکھ، کان، منھ ڈھانپ کے نام نرنجن لے

انتر کے پٹ جدھ کھلیں جدھ باہر کے پٹ دے

ترجمہ:۔ آنکھ، کان اور منھ بند کر کے اللہ کا نام لے۔ اندر کے پٹ (حواس باطنی یا قلب) اسی وقت

کھل سکتے ہیں جب باہر کے پٹ (حواس ظاہری) بند ہوں گے۔ اسی کے قریب قریب بہ تبدیل الفاظ کبیر داس جی اسی مسلک کی تلقین کرتے ہیں ؎

سمرن سرت لگائے کے مکھ تے کچھ نا بول
باہر کے پٹ موند کے انتر کے پٹ کھول

ترجمہ:۔ (یاد الٰہی میں خاموش بیٹھ جا اور منہ سے کچھ نہ بول (اس طرح) باہر کے پٹ بند کر کے اندر کے پٹ کھول دے)

حضرت مولانا روم کی تلقین کا یہ اثر تھا کہ ذکر کے اس طریق کو ان سب نے بلا استثناء مذہب وملت اختیار کیا بلکہ باوقات مختلفہ اس کی تلقین بھی کی۔ کسی نے اشارہ سے کام لیا تو کسی نے اجمال سے۔ حتیٰ کہ کسی نے نسبتاً اس کی تفصیل بھی بیان کر دی۔ حضرت شاہ صاحب انہی بزرگوں میں ہیں جنھوں نے اس "ذکر" کے ثمرات کی کسی حد تک تشبیہ واستعارہ میں وضاحت بھی کر دی۔ مثلاً محکوم حاکم ہو جائے گا، جسم انسانی مجسم وہ ساز ہو جائے گا جس میں سے ایک ہی قسم کے راگ نہیں نکلیں گے بلکہ ایسے ایسے راگ نکلیں گے جن کو سن کر سننے والوں کی روح کو تازگی ہوگی اور یہی وہ خوش نصیبی ہے جو حقیقی ہے۔ حضرت شاہ صاحبؒ "صرف حواس خمسہ" ہی کے بند کرنے کی تلقین نہیں کرتے بلکہ وہ تو یہ کہتے ہیں کہ "ظاہری اور باطنی" دسوں حواسوں کو کام کرنے سے روک دیا جائے اور صرف قلب سے کام لیا جائے تاکہ بعد میں ہر حصۂ جسم سے قلب کے ساتھ یاد الٰہی کی آواز نکلے۔ اسی یاد الٰہی کے متعلق ارشاد نبوی ہے۔ (صلی اللہ علیہ وسلم) اَلدُّنْیَا مَلْعُوْنَۃٌ وَمَلْعُوْنَۃٌ مَا فِیْھَا اِلَّا ذِکْرُ اللّٰہِ وَمَا وَالَاہُ۔ ترجمہ:۔ (دنیا اور دنیا کی سب چیزیں قابل لعنت ہیں مگر اللہ کی یاد یا وہ چیزیں جو اس ذکر میں مدد کریں) حضرت شاہ صاحب قبلہ بھی اسی ذکر الٰہی کے نتیجہ کو "ان حد باجا" فرماتے ہیں۔ اسی کے سننے والے کو "بھاگوان" کہتے ہیں۔ کیوں؟ اس لئے کہ "اندر کی آواز یا ندا" اس کو ہر وقت باریاب ہونے کے لئے بزبان عراقی یوں اجازت دیتی ہے ؎

در دیر می زدم من زدروں ندا برآمد　　که درآ درآ عراقی که ز خاصگانِ مائی

ترجمہ:۔ (دیر کا دروازہ کھٹکھٹانے پر اندر سے (فوراً) آواز آئی کہ اے عراقی! آجا، آجا تو ہمارے خاص لوگوں میں ہے) ورنہ "دیر" تو علیحدہ چیز ہے "حرم" میں بھی اس کو داخل نہیں ہونے دیا جاتا ہے جس نے باہر رہ کر غفلت اور بھول میں زندگی گزار دی ہو۔ چنانچہ وہی شاعر اس "بھول" کی تصویر کو یوں پیش کر کے اپنی "محرومی" کا اعلان کرتا ہے ؎ (عراقی)

بطوافِ کعبہ رفتم بہ حرم رہم ندادند　　کہ برونِ در چہ کردی کہ درونِ خانہ آئی

ترجمہ :۔ (کعبے کے طواف کے لئے جو میں گیا تو انھوں نے مجھے حرم میں بھی داخل نہیں ہونے دیا (اور یہ کہا) کہ بارِ تو نے کیا کیا جو اب اندر آرہا ہے) غفلت کی اس سے بہتر مثال نہیں ہو سکتی ہے، ناکامیابی کی اس سے بڑھ کر دلیل نہیں پیش کی جا سکتی۔ دنیا دار العمل ہے جب یہیں عمل نہ ہوا تو پھر آخرت میں جا کر جہاں عمل کا سوال ہی نہیں ہے کیا ہو سکتا ہے۔ چنانچہ اللہ تبارک و تعالیٰ کا ارشاد ہے مَنْ أَعْرَضَ عَنْ ذِكْرِي فَإِنَّ لَهُ مَعِيشَةً ضَنْكًا (جو میرے ذکر سے پھرا اس کی زندگی مصیبت ہے) یہی ذکر "ان حد" کا باجا ہے جس کو صوفیاء کرام نے سن کر دوسروں کو کرنے کی تلقین کی۔ چنانچہ حضرت شاہ عبد الصمد صاحب قدس اللہ سرہ العزیز فرماتے ہیں ؎

اس ان حد میں لاکھوں باجے اس کو کوئی نہ سنتا ہے

اس ان حد کو جو کوئی سن لے رعیت سے شاہ بنتا ہے

خلاصہ درس معرفت اور راز حقیقت | بند ۲۸ "ی"۔

ی، یاری ہر سے ہی کرنا　　یہی اچھر ہردے بیچ دھرنا

بنت بنت بن جئی ہے ایسا　　کوئی دن منصور تھا جیسا

وچھن اچھر ایسے کہے ہیں سادھن کے ہتھیار

برہا کے میدان میں پت کے راکھن ہار

حضرت شاہ وچھن صاحبؒ۔ اس آخری بند میں اپنی تلقین کا صرف دو لفظوں میں خلاصہ کرتے ہوئے فرماتے ہیں کہ "اللہ سے دوستی" کا بس سبق یاد کر لو۔ اسی سبق کو رٹتے رٹتے تم بھی اسی مرتبہ کو حاصل کر لو گے جو منصورؒ کو حاصل ہوا تھا۔ اور جب اس مرتبہ کو حاصل کر چکو گے تو مفارقت اور جدائی کے جملہ خطرات سے محفوظ ہو جاؤ گے۔ کیونکہ یہ حروف جو وچھن نے لکھے ہیں یہ اللہ کے سپاہیوں کے وہ ہتھیار ہیں جو ہمیشہ ان کی محافظت کرتے ہیں۔ حتیٰ کہ مفارقت کے میدان میں یہی اُن کی آبرو بچاتے ہیں۔ یعنی بحالتِ مفارقت بھی عملاً جدائی نہیں ہوتی ہے۔ انھیں حروف کا دوسرا نام محبت ہے اور یہی اصل چیز ہے۔ یہی وہ آخری درجہ ہے جس کو حقیقت کہتے ہیں کیونکہ "حقیقت" کی تعریف حضرت غوث اعظم پیر دستگیر رضی اللہ عنہ نے یہ فرمائی ہے :۔

وکل طور بین الجبروت واللاهوت فهي حقيقة

ترجمہ :۔ (جبروت اور لاہوت کے درمیان جو راستہ ہے وہی حقیقت ہے)

یہ راستہ انھیں حروف سے ملتا ہے۔ جن کی طرف حضرت شاہ صاحب قبلہ نے رہبری فرمائی ہے۔

اسی کی تلقین و تبلیغ مزید وضاحت کے ساتھ نظیری اس طرح کرتا ہے :-

کتاب ہفت ملت گر بخواند آدمی علّامہ است ‌ ‌ ‌ نخواند تا از جزوِ آشنائی داستانے را

ترجمہ :- (اگر انسان ساتوں مذہبوں کی کتابوں کو پڑھ لے پھر بھی جب تک کہ وہ محبت کی داستان کو نہیں پڑھے گا وہ صحیح آدمی نہیں ہوگا) فی الحقیقت اصل علم محبت ہے ورنہ اگر محبت نہ ہو تو وہ علم جہل سے بدتر ہے -

چنانچہ ایک سادھو اس کو یوں بیان کرتا ہے :-

پوتھی پڑھ پڑھ جگ موا پنڈت بھیا نہ کوئے
ڈھائی اچھر پریم کے پڑھے سو پنڈت ہوئے

ترجمہ :- (کتابیں پڑھ پڑھ کر ایک زمانہ مرگیا لیکن کوئی عالم نہ ہوا۔ البتہ جس نے ڈھائی حروف "پریم" (عشق) کے پڑھ لئے وہ عالم ہوگیا۔)

حضرت شاہ صاحب نے اپنے مسدّس کو معرفت سے شروع کرکے معرفت ہی پر ختم فرمایا اور اپنی تمام تلقین و ہدایت میں محبت ہی پر زور دیا جو شریعت سے طریقت۔ طریقت سے معرفت اور معرفت سے حقیقت تک پہنچا کر حیاتِ انسانی کی تکمیل کرتی ہے۔

ابرار حسین

نوٹ :- (چونکہ پورا مسدّس معہ شرح زیرِ طبع ہے، اسلئے تھوڑے سے بند معہ مقدمہ جو بشکل مقالہ "مجلس مصنفین" میں پڑھے گئے وہ ہدیۂ ناظرین کئے گئے۔ مدیر)

---

## رُباعیاتِ عرشؔ فاروقی بیکلومی مرحوم

جب ماہِ منیر پر گھٹا چھاتی ہے ‌ ‌ ‌ بیتابیِ شوق پاؤں پھیلاتی ہے
ہرچند بھلا چکا ہوں تجھ کو دل سے ‌ ‌ ‌ پھر بھی کبھی تیری یاد آجاتی ہے

---

ناسازِ زمانے کی ہوا ہے مجھ کو ‌ ‌ ‌ غیروں کا تو کیا اپنا گلہ ہے مجھ کو
تو نار کو گلزار بنا دیتا ہے ‌ ‌ ‌ مولا تیرا ہی آسرا ہے مجھ کو

---

# مرحوم کیفی حیدرآباد میں

(از جناب مولوی نصیر الدین ہاشمی صاحب حیدرآباد دکن)

سرزمین دکن نے اردو زبان کے ایسے ایسے باکمال شعرا پیدا کئے ہیں جن پر خود اردو زبان کو فخر اور ناز ہو سکتا ہے، ان کا کلام اپنے محاسن اور خوبیوں کے لحاظ سے بہت ممتاز حیثیت رکھتا ہے، مگر یہ حقیقت ہے کہ شمالی ہند کے اربابِ علم و فضل ان کی شاعری سے پوری طرح واقف نہیں ہیں، ایک عرصہ دراز تک اہل دکن نے اپنے جواہر پاروں کو پیش کرنے میں غفلت برتی ہے، مگر اب گزشتہ پچیس[۲۵] تیس[۳۰] سال سے حیدرآباد کے بعض باہمت اصحاب نے اردو کی خدمت گزاری کا جو بیڑا اٹھایا ہے اس کی وجہ سے اب دنیائے اردو دکن کے اردو کارناموں سے بہت کچھ واقف ہو چکی ہے۔

حیدرآباد کے ممتاز شعرا جو گزشتہ نصف صدی میں اپنے کلام معجز بیان کے باعث شہرت رکھتے ہیں ان میں سید رضی الدین حسن کیفی مرحوم کو ایک خاص خصوصیت حاصل ہے، ان کو دکن کا حالی کہا جائے تو بیجا نہیں ہے؛ کیونکہ انھوں نے ہی دکن میں پہلے پہل جدید شاعری کی بنیاد رکھی اور قومی نظموں کی بنا ڈالی ہے۔

**مختصر حالاتِ زندگی**

سید رضی الدین حسن متخلص بہ کیفی کے والد سید نظام الدین حسن طبقہ مشائخین سے تعلق رکھتے تھے، اور ان کا خاندان جنیر (متصل پونہ) کا متوطن تھا، جہاں آپ کے بزرگوں کی درگاہ موجود ہے۔

کیفی کی پیدائش حیدرآباد کے محلہ مغل پورہ میں سنہ ۱۲۹۷ھ میں ہوئی، ابتدائی تعلیم گھر پر اپنے والد سے حاصل کی اس کے بعد مولوی عبد الجلیل نعمانی صدر مدرس مدرسہ آصفیہ کے شاگرد بنے، پھر حیدرآباد کے مشہور مدرسہ دار العلوم میں شریک ہوئے، اس زمانہ میں دار العلوم

کا تعلق پنجاب یونیورسٹی سے تھا، اگرچہ کیفی مرحوم نے صرف منشی میں کامیابی حاصل کی مگر خانگی طور پر انھوں نے مولانا الٰہی بخش، مولانا سید نادرالدین، مولانا حبیب ابوبکر بن شہاب اور مولوی عبدالقدیر، مولوی جمال الدین نوری مرحوم سے فارسی اور عربی کی اعلیٰ تعلیم پائی، اور اپنے وسیع مطالعہ کے باعث بہت اچھی قابلیت پیدا کرلی تھی، منشی فاضل کے طلبہ کو خانگی طور پر مفت درس دیتے تھے۔

کیفی مرحوم کے والد سرکاری ملازمت میں منسلک تھے، اور ان کی خواہش تھی کہ ان کا اکلوتا فرزند کیفی بھی اسی زمرہ میں شریک ہو جائے، چنانچہ انھوں نے اپنے فرزند کو سررشتہ فوج میں جہاں وہ خود مامور تھے ملازم کرادیا، ملازمت کیفی مرحوم کی آزادمنش طبیعت کے خلاف تھی، کچھ عرصہ کے بعد وہ اس خدمت سے کنارہ کش ہو گئے۔ اس کے بعد سررشتہ تعلیمات، پھر پولیس میں کچھ عرصہ تک کارگزار رہے، مگر کہیں بھی مستقل طور پر کام نہیں کیا، آخر زمانہ میں جامعۂ عثمانیہ کے تحت دارالترجمہ میں مامور ہو گئے تھے، دو ایک سال کام کیا تھا کہ پیغامِ اجل نے ہمیشہ کیلئے ملازمت سے سبکدوش کر دیا۔

رجب ۱۳۳۸ھ کو اجمیر میں جہاں وہ زیارت کے لئے گئے ہوئے تھے انتقال فرمایا، اس زمانہ میں کیفی کے والد بقید حیات تھے، ایک دختر اور ایک فرزند مرحوم کے یادگار ہیں، دونوں صاحب اولاد ہیں۔

کیفی مرحوم ہمیشہ آزادمنش رہے، جوانی میں رندی بھی کی، وہ نہایت خوش مزاج، بذلہ سنج اور ظریف تھے، طبیعت میں سادگی، منکسر المزاجی اور تواضع تھی، ہمیشہ زندہ دل رہے، خوش رہو، ہنسو، بولو، شاد رہو پر ان کا عمل تھا، حسن پرستی اور عاشقانہ طبیعت رکھتے تھے۔ اپنی حالت کا نقشہ ایک شعر میں خوب موزوں کیا ہے ؎

حضرتِ کیفی سے مل کر دل ہمارا خوش ہوا
عاشقانہ ہے طبیعت شکل درویشانہ ہے

حقیقت یہ ہے کہ کیفی ایک فقیر تھے، اور فقیری کو پسند کرتے تھے، ان کی اہلیہ ایک بڑے جاگیردار خاندان سے تھیں، مگر ان کو اُس دولت سے کچھ سروکار نہیں تھا، وہ ہروقت دوستوں شاگردوں میں گھرے رہتے اور ان کو کھلا پلا کر خوش ہوتے تھے، کیفی حضرت سید عمر صاحب کے مُرید ہو گئے تھے، اور اس کے بعد ان پر مذہبی رنگ غالب آگیا، عمر صاحب نے اپنی خلافت

بھی دی تھی، اس طرح اگرچہ کیفی مذہبی آدمی تھے، لیکن اس کے باوجود وہ ضروریاتِ زمانہ سے باخبر اور روشن خیال تھے، ملک اور قوم کی اصلاح اور ترقی کا ان کو بڑا خیال تھا، خدمتِ خلق میں وہ مصروف رہے، قوم کے جمود اور پستی کا ان کو نہایت رنج تھا، دردِ قومی سے ان کا دل لبریز تھا، ان کی زندگی کے آخری چودہ سال زیادہ تر قومی نظموں کے موزوں کرنے میں بسر ہوئے، حیدرآباد کا کوئی علمی اور معاشرتی جلسہ ایسا نہ ہوتا تھا جس میں کیفی شریک ہو کر اپنی روح پرور نظم سنا کر مجمع کو متاثر نہ کرتے ہوں۔

مرحوم کیفی کو شاعری کے ساتھ نثر نگاری سے بھی دلچسپی تھی، ان کی نثر بھی انشاء پردازی کا عمدہ نمونہ ہے، انھوں نے شاعر اور ادیب ہونے کے ساتھ ساتھ مدیری کے فرائض بھی انجام دئے ہیں، رسالہ صحیفہ پہلے پہل ان ہی کی اڈیٹری میں شائع ہونے لگا تھا،

کیفی اپنی شاعری، نثر نگاری اور مدیری حیثیت سے علم کی خدمت گزاری میں مصروف رہے، وہ اپنے زمانہ میں نہ صرف علمی اور معاشرتی انجمنوں کے جلسوں میں پوری طرح حصہ لے کر عام جلسوں میں نظمیں سنا کر جوش پیدا کرتے تھے، بلکہ انتظامی جلسوں میں شریک ہو کر ارکانِ انجمن کا ہاتھ بٹاتے تھے، ان کے علمی خدمات ہر آئینہ قابلِ ستایش ہیں، کیفی ایک آرٹسٹ اور حسن کار تھے، ان کی پوری زندگی کائنات کی صوری حسن اور معنوی روحانیت کو سمجھنے میں بسر ہوئی۔

**کیفی کی شاعری**

حضرت کیفی کو بچپن سے شعرگوئی کا ذوق تھا، وہ فطری شاعر تھے، طالب العلمی کے زمانہ میں مولوی عبدالجلیل نعمانی کو اپنا کلام بتاتے رہے: اس زمانہ میں ان کا تخلص رضی تھا، اس کے بعد وہ حضرت نیض کے شاگرد رشید حفیظ الدین یاس سے اصلاح لینے لگے اور اپنا تخلص زخمی قرار دیا، ان کے بعد میکش کے شاگرد بنے، میکش دراصل ایک برہمن تھے، کسی باخدا فقیر کی تلاش میں حیدرآباد آئے، یہاں میر امداد علی علوی کے متعقد ہو گئے، مسلمان ہو کر ان سے بیعت کی اور شمس الحق کے نام سے مشہور ہوئے، میکش کی شاگردی کے زمانہ میں کیفی کا تخلص "ملکی" تھا۔ نعمانی، یاس، میکش کے بعد کیفی داغ کے شاگرد بنے، جب تک حضرت داغ زندہ رہے ان ہی سے تعلق رہا۔ اس کے بعد تو وہ خود استاد ہو گئے تھے، کیفی کو داغ سے بڑی محبت ہو گئی تھی، دن رات ان کے یہاں ہی رہا کرتے تھے، اور خود داغ کو اپنے شاگرد سے اس درجہ خلوص ہو گیا تھا کہ وہ ان کو اپنے خاندان کا فرد سمجھنے لگے تھے۔

حضرت داغ کے انتقال کے بعد کیفی اپنے زمانہ کے ایک مشہور شاعر بن گئے تھے، انھوں نے استادِ سخن

کی حیثیت اختیار کرلی تھی۔ صدہا اشخاص نے ان سے تلمذ کا شرف حاصل کیا؟ صفی آپ کے جانشین خیال کئے جاتے ہیں۔

بعض اصحاب نے کیفی کی شاعری کو چار مختلف ادوار میں تقسیم کیا ہے، پہلا دور ابتدا شاعری سے ۱۳۱۱ھ تک قرار دیا ہے، اِس زمانہ میں اُنھوں نے یکے بعد دیگرے رمضی اور زخمی تخلص سے شاعری کی ہے، دوسرا دور میکش کی شاگردی سے شروع کیا گیا ہے، تیسرا دور حضرت داغ کی شاگردی سے شمار کرتے ہیں، اور چوتھے دور کو کیفی کی وفات سے چودہ[۱۴] سال قبل یعنی ۱۳۲۴ھ سے مقرر کیا گیا ہے، اسی زمانہ سے وہ قومی شاعر کی حیثیت میں جلوہ گر ہو چکے تھے،

ہمارے خیال میں کیفی کی شاعری کے تین[۳] دور قرار دئے جا سکتے ہیں، پہلے دور میں ان کی شاعری کی ابتدا ہوکر اس کے مدارج ابتدائی طے ہونے لگے، اُس زمانہ میں اُنھوں ذٰ نعمانی، یاس، اور میکش سے فیض پایا۔ دوسرا دور میکش کی وفات کے بعد حضرت داغ کی شاگردی سے شروع ہوتا ہے، اسی وقت سے اُن کی فطرت کے اصلی جوہر نمایاں ہونے لگے، داغ کی صحبت نے اُن کی شاعری کو جلا دیدی۔ اور ان کے طبعی رجحانات پختہ ہوگئے، ان کی فطری آزاد نفسی، استغنا، خوش طبعی اور ظرافت ان کے کلام میں جھلکنے لگی، داغ کی شاگردی کی وجہ سے زبان کی لطافتیں اور اسلوب، بیان کی رعنائیاں جلوہ گر ہونے لگیں۔ کیفی کی شاعری کا تیسرا دور حضرت داغ کے انتقال کے بعد سے شمار کرنا چاہئے، جبکہ وہ خود اُستاد ہوگئے تھے: اور غزلوں کے ساتھ نظمیں موزوں کرتے رہے، اس زمانہ میں کیفی کی انفرادی زندگی ختم ہوکر قومی زندگی آغاز ہوئی۔

### کیفی کی غزل گوئی

کیفی کی غزلیں خود ان کے زمانہ میں خاصی مقبول ہو چکی تھیں، ہر مشہور مشاعرہ میں جس میں وہ شریک ہوتے ان کا کلام اشتیاق سے سنا جاتا۔ اور کیفی سے مشاعرہ کی رونق سمجھی جاتی۔ طرب و نشاط کی محفلوں اور مجلس سماع میں ان کی غزلیں محفل کو گرمانے میں بہت کامیاب ثابت ہوتی تھیں۔

کیفی کی غزلیں اپنے ماحول کی صحیح ترجمانی کرتی ہیں۔ اس زمانہ میں حیدرآباد میں امیر اور داغ کی وجہ سے ساتھ ساتھ دونوں کی پیروی کی جاتی تھی، امیر اور داغ کے شاگرد اپنے اپنے اُستاد کے رنگ میں غزل گوئی میں مصروف تھے، داغ کا طوطی (مرحوم اعلیٰحضرت میر محبوب علی خاں کی اُستادی کی وجہ سے) بول رہا تھا۔

کیفی کے کلام میں اگر ایک طرف داغ کا رنگ نظر آتا ہے تو وہ دوسری طرف اپنے اُستاد

بالکل علیحدہ نظر آتے ہیں، جن اُمور میں کیفی اپنے اُستاد سے مشابہ ہیں وہ یہ ہیں :-

(۱) زبان اور اسلوب بیان، داغ کی طرح کیفی نے زبان کا خاص خیال رکھا ہے، وہ داغ کی طرح دہلی کی زبان میں غزل گوئی کرتے تھے ۔

(۲) وہ اپنے استاد کی طرح محاورہ اور روزمرہ کا برمحل استعمال کرتے تھے، بعض مرتبہ دکن کے مخصوص الفاظ اور ضرب المثلیں بھی استعمال کی ہیں۔

(۳) تیسری چیز کلام کی شوخی، رنگینی اور بانکپن ہے، داغ کی طرح کیفی کے کلام میں رنگینی اور شوخی پائی جاتی ہے، کیفی کے کلام میں بالکل داغ کا رنگ جھلکتا ہے۔

(۴) داغ کی پیروی میں کیفی معاملہ بندی بھی کرتے تھے، داغ کی یہ خصوصیت ان کو دوسرے شعرا سے ممیز کرتی ہے، کیفی بھی اپنے استاد کی طرح اس پر عمل کرتے تھے۔

جن امور میں کیفی داغ سے علیحدہ نظر آتے ہیں وہ یہ ہیں :-

(۱) کیفی داغ کے خلاف سخت سے سخت زمین اختیار کرتے تھے، اور اس میں زیادہ سے زیادہ شعر موزوں کرتے تھے، اس خصوص میں کیفی اپنے زمانہ اور ماحول سے مجبور رہے تھے، مشکل سے مشکل قافیئے اختیار کرنے میں کیفی ذوق مرحوم کے مقلد معلوم ہوتے ہیں۔

(۲) کیفی کی دوسری خصوصیت جس میں وہ اپنے اُستاد سے علیحدہ نظر آتے ہیں وہ ان کی علمیت ہے، ان کی علمی قابلیت اور لیاقت ان کی شاعری سے بخوبی ظاہر ہوتی ہے۔

(۳) تیسری خصوصیت جو داغ سے بالکل جداگانہ ہے وہ کیفی کے کلام کا سوز و گداز اور اثر ہے، اس کی وجہ سے کیفی زبان اُردو کے ایک زبردست شاعر قرار دئے جا سکتے ہیں۔

کیفی کی غزلیں ان کی زندگی اور کردار کی صحیح ترجمانی کرتی ہیں، اس قسم کی ہم آہنگی اور مطابقت بہت کم شعرا میں پائی جاتی ہے، کیفی کے کلام کی تین ۳ بڑی خصوصیتیں ہیں۔

(۱) اوّل شوخی، بذلہ سنجی، اور لطف زبان، ہم یہ ظاہر کر چکے ہیں کہ کیفی ایک آزاد منش، لطیفہ گو، بذلہ سنج شاعر تھے، ان کی شاعری میں یہی رنگ نظر آتا ہے، بطور نمونہ ملاحظہ ہو :-

کیفی شراب خانہ ہی نکلا نصیب سے　　رستہ سمجھ کے آئے تھے ہم خانقاہ کا

---

کل کا کل پھر دیکھ لیں گے ہو نہ ہو وعدہ وفا　　آج تو لطف تقاضا ہی بسر ہی ہو گیا

---

کیا خفا ہوتے ہو مجھ مست پہ اے حضرت شیخ	میں گنہگار خدا کا ہوں تمہارا تو نہیں

---

میں ہوں کہیں، جہان کہیں، ہے نظر کہیں	کچھ چیز رکھ کے بھول گیا ہوں مگر کہیں

---

خدا کی یہ خدائی ہے حسیں اکثر نکلتے ہیں	مگر کیفی کہیں ایسے پری پیکر نکلتے ہیں

---

دل میں جو شکل تھی زاہد وہ بتادی تجھکو	یہ نہ سمجھا تھا بدل جائیگی نیت تیری

---

کیفی تم، اور اتنی خوشامد پھر اس کی ہائے	اللہ! اس قدر بھی نہ مجبور ہو کوئی

---

تم بھی تو روز دیکھتے رہتے ہو آئینہ	سچ بولو کیا پسند یہ صورت مجھی کو ہے

---

کیسی خلش یہ بعد ملاقات رہ گئی	کیا چوک مجھسے ہو گئی کیا بات رہ گئی

---

تم غیر کو دیکھو جو محبت کی نظر سے	تڑپے کہ نہ تڑپے کوئی ترسے کہ نہ ترسے

---

(۲) دوسری خصوصیت رندی اور عاشق مزاجی کیف اور مستی ہے، یہی وصف ان کی زندگی کی ایک خصوصیت رہی، وہ جوانی میں رند مشرب رہے، اور مریدی اور خلافت کے بعد عشق حقیقی کے باعث حسن پرست ہو گئے تھے، ذیل کے اشعار اس خصوصیت کے آئینہ دار ہیں:۔

دل شکستہ برے کر بیٹھے ہیں نسبت پیدا	ٹوٹ پڑتے ہیں یہ ٹوٹے ہوئے پیمانوں پر

---

گھٹا چھائی فلک پر دم گھٹا جاتا ہے کیفی کا	سلامت میکدہ تیرا رہے ساقی قیامت تک

---

چھوڑ کر تجھ کو کہاں جائے یہ کیفی ساقی	تیری بھٹی کے سوا کوئی ہمارا تو نہیں

---

تیرے میخانہ میں سب مست ہیں اے پیرِ مغاں — کوئی ہشیار نہیں کوئی خبردار نہیں

---

کیفی کی میکدہ میں ہے کیوں اتنی آبرو — یہ آدمی تو ایسا کوئی معتبر نہیں

---

تم اگر آفتابِ حشر نہیں — نیرِ محشرِ خیال تو ہو

---

پارسا بن بیٹھنے سے کیا ملا کیفی تجھے — ہائے وہ رسوائیاں وہ ذلت و خواری تری

---

پڑے رہتے تھے پی کر مست ہم تو ہوں یہ ساقی کے — کہاں کی عید کیسی عید کس کی عید ہوتی تھی

---

شرابِ عشق سے کرنے کو تھا توبہ کہ یاد آیا — مرے آڑے یہ نیکی کب کی لے پروردگار آئی

---

(۳) ان کے کلام کی تیسری خصوصیت تصوف اور عرفاں ہے، وہ حضرت سید عمر صاحب کے مرید اور پھر خلیفہ ہو کر صوفی بن گئے تھے، ان کے کلام میں تصوف اور حقیقت نگاری کی جھلک پوری طرح نظر آتی ہے۔ اس کے ثبوت میں ذیل کا انتخاب پیش کیا جاتا ہے:-

اپنے یوسف کے سوا آنکھ کسی پر نہ پڑی — چشم بیدار کو میں خواب زلیخا سمجھا

---

اب چشم امتیاز کی منت اٹھائے کون — پنہاں ہوا تو کیا کوئی ظاہر ہوا تو کیا

---

در دو بن کر بھی قدم اٹھ نہیں سکتے افسوس — تھک کے کچھ بیٹھ گیا ہوں سر منزل ایسا

---

وہی نظر میں ہے لیکن نظر نہیں آتا — سمجھ رہا ہوں سمجھ میں مگر نہیں آتا

---

جو تجھ کو جان دے ہم جانتے ہیں اس کو جاں اپنی — جو تجھ کو دل سے چاہے اس کو اپنا دل سمجھتے ہیں
چمن کا پھول، مے خانہ کا شیشہ، چرخ کا تارا — کوئی ٹوٹی ہوئی شے ہو ہم اپنا دل سمجھتے ہیں

نہ میں مقدور والا ہوں، نہ میں مجبور ہوں کیفی    خدا رکھے مجھے، میں بھی خدا کی ایک قدرت ہوں

---

میری طرح نہ عاشق مجبور ہو کوئی    نزدیک اس کے رہ کے نہ یوں دور ہو کوئی

---

میں اپنے آپ پر ہرگز تصرف کر نہیں سکتا    کسی کے سامنے رکھی ہوئی گویا امانت ہوں

---

خیال میں ہے مثال اور خواب میں ہے خیال    عجیب رنگ بدلتی ہے تیری صورت بھی
پتہ ترا نہ ملے جب بسیطِ عالم میں    گلہ کرے نہ کرے پائے جستجو تم سے

---

اس نمونہ کے بعد ہم کچھ اور غزلیں پیش کرتے ہیں تاکہ کیفی کی غزل نگاری کا بخوبی اندازہ کیا جا سکے:۔

اب بھی شیدا ہے زمانے کا زمانہ تیرا    ہائے دن بن وہ تیرے اُف وہ زمانہ تیرا
صدا لڑکپن کی گئی اب ہے جوانی کا غرور    نہ رہا وہ نہ رہے گا یہ زمانہ تیرا
یہ شبِ وصل ہے اے شمع تو ہو جا خاموش    کہہ نہ دے سوزِ جگر ان سے زمانہ تیرا
میں ہوں دیوانہ یہ ویرانہ ہے تو کیوں آیا    کیا یہاں دفن ہے اے شیخ خزانہ تیرا

کس سے شکوہ ہو شکایت ہو یہ کس سے کیفی
کوئی بے گانہ یہاں ہے نہ یگانہ تیرا

وہاں تو بزم میں دشمن چلے آتے ہیں دشمن پر    یہاں فریاد پر فریاد ہے شیون ہے شیون پر
حسینوں کے جوش ہیں ثابت گریباں رہ نہیں سکتا    مرا احسان رہتا ہے ہمیشہ میری گردن پر
تمنّا اور پھر کیسی تمنا ان کے آنے کی    بر آئے گی مگر کب؟ بعد میرے میرے مدفن پر
دلِ بیتاب کو تسکین دیتے جاؤ رہ رہ کر    کہیں سبقت نہ لے جائے تمہارے چلبلے پن پر

وہی کیفی وہی رستہ ہے آندھی ہو کہ بارش ہو
چلے آتے ہیں حضرت میکدے سے ایک ہی دُھن پر

گنہ گار اور پھر مجھ سا خدائی میں نہیں کوئی    وہ عاصی ہوں کہ مجھ پر مغفرت کو ناز ہوتا ہے
عجب کچھ گو مگو ہے داستانِ عشق بھی یارب    نہ مخفی بات رہتی ہے نہ افشا راز ہوتا ہے

---

عزلت گزین کوئے ملامت کو ہر طرح — آسایشِ وطن بھی ہے لطفِ سفر بھی ہے

---

بے نیازانہ ادائیں تری اللہ اللہ — کوئی ایسا نہ ہوا، کوئی نہ ایسا ہوگا
دل نہ دینا تھا دیا، پیار نہ کرنا تھا کیا — جو نہ ہونا تھا ہوا، اور پھر اب کیا ہوگا
گرم آغوش رہے گا مرا ہر پہلو سے — تو نہ ہوگا، تو ترا داغِ تمنا ہوگا
آئینہ سے نہ ملی داد تو منہ پھیر لیا — دیکھتا ہے کہ کوئی دیکھنے والا ہوگا

اب تو یہ مسئلہ طے پا یا ہے معشوقوں میں
جس پہ کیفی کا دل آئے وہی اچھا ہوگا

خُم، سبو، ساغر، صراحی، جام، پیمانہ مرا — میرے ساقی جب مرا تو ہے تو مے خانہ مرا
بے نیازانہ طبیعت دل ہے شاہانہ مرا — بھیس تو یوں دیکھنے کو ہے فقیرانہ مرا
ساز و ساماں ہے مری یہ، بے سر و سامانیاں — باغ جنت سے بھی اچھا ہے یہ ویرانہ مرا

شعر کیا، نعرہ بھی سنکر کہتے ہیں کیفی ہے یہ
چھپ نہیں سکتا کہیں اندازِ مستانہ مرا

تھم تھم کے ٹپکتا ہے مرے دیدۂ تر سے — آتا ہے لہو دل میں جو رس رس کے جگر سے
تم غیر کو دیکھو جو محبت کی نظر سے — تڑپے کہ نہ تڑپے کوئی ترسے کہ نہ ترسے

---

**کیفی کی نظمیں**

جیسا کہ گزشتہ مضمون میں تذکرہ کیا گیا ہے کہ سنہ ۱۳۲۴ھ کے بعد کیفی کی نظم نگاری کا سلسلہ شروع ہوا، ان کی زندگی کا سب سے بڑا کارنامہ یہ ہے کہ انھوں نے حیدرآباد کے شعری مذاق کی اصلاح کی، جامعہ عثمانیہ کے قائم ہونے کے کئی سال پہلے انھوں نے جدید شاعری کی بنا ڈالی تھی، اگر شمالی ہند میں مولانا آزاد اور حالی جدید شاعری کے علم بردار ہیں تو وہی کام دکن میں کیفی نے انجام دیا ہے، کیفی کے سر دکن کی جدید شاعری کا سہرا باندھا جا سکتا ہے؛ جس زمانہ میں شمالی ہند میں حالی اور آزاد کی جد و جہد سے جدید شاعری کا آغاز ہو رہا تھا، اُس زمانہ میں دکن میں امیر اور داغ کی وجہ سے ان کی پیروی کی جا رہی تھی، اور اہل دکن ہنوز حالی اور آزاد کی شاعری سے متاثر نہیں ہوئے تھے، امیر اور داغ کی اُس وقت تک پیروی کی جاتی رہی جب تک کہ کیفی نے نظمیں کہہ کر جدید شاعری کی بنا نہیں ڈالی، کیفی کی نظموں نے حیدرآباد کی علمی فضا اور علمی سوسائٹی

پر بہت بڑا اثر ڈالا، ان کی ابتدا کے بعد ہی لمعہ، مست، علی شیر، رعد، ذہین وغیرہ بیسیوں شعراء نے کیفی کی پیروی میں جدید شاعری کا آغاز کیا اور نظمیں کہی جانے لگیں، اس طرح دکن میں جدید شاعری پروان چڑھی۔

اگرچہ کیفی کی نظمیں متفرق طور پر شائع ہوئی ہیں، مگر اب تک ان کا کوئی مجموعہ شائع نہیں ہوا ہے۔ ان کے نظموں کی تعداد تقریباً ایک سو ہے، بعض نظمیں نہایت طویل ہیں، جیسا کہ بیان کیا گیا ہے کہ حیدرآباد کا شاید ہی کوئی علمی اور معاشرتی جلسہ ایسا ہوتا ہوگا جس میں کیفی نے اپنی نظم سنا کر خراج تحسین حاصل نہ کیا ہو،

ہمارے کانوں میں ہنوز وہ نغمہ سنجی گونج رہی ہے جو مختلف قومی جلسوں میں کیفی کے خاص انداز میں ہم سنا کرتے تھے، اور وہ جوش اور سماں کبھی بھلایا نہیں جا سکتا جو مرحوم کی ولولہ انگیز حیات بخش اور روح پرور نظموں کے سننے سے پیدا ہو جاتا تھا۔

کیفی کی نظموں میں حالی اور شبلی دونوں کا رنگ پایا جاتا ہے، اور اس کے ساتھ داغ کی شاگردی کی وجہ سے زبان کا حسن بھی پیدا ہو گیا ہے، کیفی کی نظموں کی دو بڑی خصوصیتیں ہیں، اوّل تو یہ کہ ان کو اپنی نظموں کے ذریعہ اپنے ملک کی معاشرت اور تہذیب کی اصلاح پیش نظر تھی، ان کی نظموں کا بڑا حصہ اصلاح اور ترقی سے متعلق ہے۔ دوسری خصوصیت یہ ہے کہ وہ پیچیدہ سے پیچیدہ واقعات کو نہایت صفائی اور صداقت سے بیان کر دیتے تھے، واقعہ نگاری میں ان کو کمال حاصل تھا۔

جیسا کہ بیان کیا گیا ہے ان کی نظموں میں مولانا حالی کا رنگ موجود ہے، ان کی اس قسم کی نظمیں کئی ہیں جن میں سے جاہلیت کی انسانیت، سچا دوست، شکر نعمت، چٹکلہ قرہ قابل تذکرہ ہیں۔

”جاہلیت کی انسانیت“ امراء القیس اور سموائیل کے مشہور قصہ کو نظم کا جامہ پہنایا گیا ہے، اور سموائیل کی وفاداری کو کیا خوب ادا کیا ہے ؎

ایک نوخاستہ فرزند سموائیل پئے صید — اتفاقاً جو کہیں گھر سے گیا تھا باہر
گھر کو واپس جو ہوا دشت سے وہ صید افگن — دستِ صیاد اجل سایہ فگن تھا سر پر
یعنی اس بچے کو حارث نے گرفتار کیا — اور سموائیل سے کہا غیظ و غضب میں آ کر
دیکھ! ہے خیر اسی میں کہ وہ دیدے ہتھیار — ورنہ یہ تیغ ہے، یہ ہے ترے فرزند کا سر

اس جواں مرد نے خاطر میں نہ لا کر اس کو　　غیر کی ملک کو فرزند سے سمجھا بڑھ کر
باپ کے سامنے بیٹے کو تہِ تیغ کیا　　پھر بھی ناکام پھرا گھر کو وہ ظالم کا پسر

---

یہ طویل نظم ہے، جس کا صرف آخری حصہ پیش کیا گیا ہے، مولانا حالی کے قطعے "رعیت پر نااہل کو مسلط کرنا" کے مقابل کیفی کی ذیل کی نظم ملاحظہ ہو ؎

ہارون نے ایک بار دیا حکم کہ کل صبح　　حاضر مرے دربار میں ہوں چار اطبّا
ہوں ہندی و رومی و عراقی و سوادی　　اور ان میں کا ہر ایک فنِ طب میں ہو یکتا
جب جمع ہوئے سارے اطبّا سرِ دربار　　ہارون نے ہر ایک سے یہ مسئلہ پوچھا
ایسی بھی دوا ہے؟ کہ نہ ہو کچھ ضرر اس میں　　ہندی نے کہا" ہاں وہ دوائی ہے"ہلیلہ"
رومی نے کہا پانی اگر گرم کیا جائے　　پھر اس میں مضرت نہیں رہتی کوئی اصلا
بعد اس کے عراقی نے کہا تخم سپنداں　　ایسی ہے دوا جس میں نہیں نام ضرر کا
تھا تجربہ کار اور مسن ان میں سوادی　　ہارون سے کی عرض میں قائل نہیں ان کا
معدے کے لئے تینوں دوائیں یہ مضر ہیں　　ہیچ اس سے، رقیق اور ضعیف ان سی ہو معدہ
ان سب نے سوادی سے کہا آپ تو کہئے　　ہے آپ کی دانست میں پھر ایسی دوا کیا؟
کی عرض سوادی نے مری رائے تو یہ ہے　　کچھ کھائے نہ انسان ہو جب تک نہ وہ بھوکا
پھر کھانے سے ہاتھ اپنا وہ ایسے میں اٹھائے　　باقی رہے دو چار نوالوں کا تقاضا
کی سارے اطبّا نے اسی قول کی تصدیق　　پابند جو اس پر ہے وہی شخص ہے دانا

---

شبلی کی طرز کے لئے ہم "وفائے عرب" کیفی کی نظموں سے پیش کرتے ہیں۔ لیکن چونکہ کیفی کو شبلی کی طرح ماحول نصیب نہیں تھا اس لئے شبلی کے کلام کا جوش کیفی کے یہاں نہیں ہے، "وفائے عرب" طویل نظم ہے، ایک دو بند یہاں پیش کئے جاتے ہیں ؎

پڑے تھے جو نعمان کے دل میں چھالے　　اڑے تھے جو سینے میں جانکاہ نالے
بڑے شد و مد سے سر اپنے نکالے　　ہوئے ظاہر اس طرح صورت بدل کر
دیا حکم نعمان منذر نے فوراً
عمر ابن مسعود و خالد کا مدفن

بنے خوش نما خوش فضا رشک گلشن
کلس قبۂ و گنبد و قبر و منظر

عمارت بنی شان دار اور گنبد لگائے گئے قیمتی سنگ مرقد
مٹا اس کے دل سے نہ یہ رنج بے حد۔ تو کی اس نے یہ رسم انوکھی مقرر

کہ اس کی رہے یادگار ایک باقی
جو ظاہر کرے شان شادی و غم کی
برس دن میں دو بار ہو بات ایسی
بھلائے نہ جس کو کوئی زندگی بھر

"تاثیر محبت" کے نام سے کیفی نے ایک انگریزی نظم کو اردو کا جامہ پہنایا ہے، یہ نظم انگلستان کے نامور شاعر لارڈ ٹینی سن کی نظم "لیڈی کلیر" کا ترجمہ ہے، قافیہ کی سنگلاخی سے کہیں سلاست و روانیِ کلام میں فرق نہیں آیا، ایک ایک شعر پر مترجم شاعر کی کامیاب کوشش کی داد بے ساختہ دینی پڑتی ہے، پھر اس امر کا خیال رہے کیفی انگریزی سے ناواقف تھے، صرف ترجمہ سُنکر اس کو نظم کر دیا ہے، نظم طویل ہے، ہم اس کا صرف ایک حصہ پیش کرتے ہیں، لیڈی کلیر اپنے اصلی حال سے آگاہ ہونے پر جبکہ عقد کا صرف ایک دن باقی رہتا ہے وہ اپنی دایہ پر خفا ہوتی ہے اور اس کی سچائی یہاں معلوم ہوتی ہے، کہ وہ متعاقب شوہر بننے والے کو فوراً اس حال سے آگاہ کر دیتی ہے، تاکہ وہ اس دھوکہ میں نہ رہے کہ اصلی لیڈی کلیر یہی ہے:۔

اماں اگر یہ سچ ہے تو تم نے کیا وہ کام اس سے زیادہ اور نہ ہو گا کوئی گناہ
اک بہترین خلق شریف المزاج کو محروم اپنے حق سے رکھا تم نے دیر گاہ
دایہ تڑپ کے بولی مری جان میں فدا یہ راز فاش کرکے نہ کرنا مجھے تباہ
اس نے کہا کہ جھوٹ نہ مجھ سے بن آئیگی افشائے راز میں نہ کرو سعی انتباہ
رانیلڈ سے ضرور کہوں گی یہ سرگزشت دریافت ہو گی اس کی وفا کی بھی اس کو تاہ
دایہ ہزار پیچتی چلاتی رہ گئی لیڈی نے ایک بھی نہ سُنی اس کی آہ واہ
زیور تمام سر سے قدم تک اُتار کر جوڑے میں رکھ لیا فقط اک پھول کچھ گیاہ
پوشاک فاخرہ سے سبکدوش ہو گئی اک سیدھا سادا گون پہن کر وہ رشکِ ماہ
اس وضع سے مکان پر رانیلڈ کے گئی لینے کو آیا اس کے وہ بیرون خوابگاہ

جیساکہ بیان کیا گیا ہے کہ حیدرآباد کا کوئی قومی، علمی اور معاشرتی جلسہ ایسا نہ ہوتا تھا جس میں کیفی اپنی نغمہ سنجی سے جوش نہ پیدا کرتے ہوں۔ چنانچہ شکرِ نعمت، قرضۂ حسنہ، تعلیم نما، جامِ حیدری، ثمرہ، خدا حافظ، بادۂ بے غش، مغزِ سخن، رایتِ علم وغیرہ اس قسم کی نظمیں ہیں۔ "شکرِ نعمت" حجاز ریلوے کے خوشی کے جلسہ میں، "قرضۂ حسنہ" انجمن معین المسلمین کے سالانہ جلسہ میں پڑھی گئی تھیں۔ "تعلیم نما" "جامِ حیدری" "بادۂ بے غش" "رایتِ علم" وغیرہ حیدرآباد ایجوکیشنل کانفرنس کے اجلاسوں میں سنائی گئی تھیں۔ "خدا حافظ" مولوی الٰہی بخش کے وداعی جلسہ میں، "ثمرہ" انجمن ثمرالادب کے سالانہ جلسہ میں، "مغزِ سخن" دارالعلوم کے ساٹھ سالہ جشن کے موقع پر لکھی گئی تھیں۔ ان سب کا نمونہ موجب طوالت ہے، ایک دو نظموں کا انتخاب پیش کیا جاتا ہے۔

"تعلیم نما" اگرچہ تعلیم اور حصول علم کے متعلق لکھی گئی ہے، اس قسم کی نظمیں اردو میں بکثرت ہیں لیکن جو خاص کیفیت اس نظم میں ہے وہ ملاحظہ سے ظاہر ہو سکتی ہے ؎

پس از حمدِ خدائے پاک و نعتِ احمدِ مرسل
مسلمانو! بزرگو! بھائیو! سننا مری سننا

یہ میں کہتا نہیں تعلیم میں ہیں خوبیاں یہ یہ
میں یہ کہتا نہیں ہے بہتری تعلیم سے کیا کیا

میں یہ کہتا نہیں ہے لکھنے پڑھنے کی ضرورت کیوں
نہ یہ کہتا کہ ہے اندازِ تعلیمِ دکن کیسا

نہ میں قرآن سے ثابت کروں گا علم کی خوبی
نہ میں دوں گا حوالہ اب بخاری اور مسلم کا

نہ لاؤں گا دلیل ایسی میں اقوالِ ائمہ سے
نہ تاریخوں سے یہ ظاہر کروں گا علم ہے ایسا

نہ میں بغداد یونیورسٹی کا تذکرہ کرتا
نہ میں قصہ سناتا ہوں نظام الملک طوسی کا

نہ یہ کہتا گزشتہ دور میں تعلیم کیسی تھی
نہ یہ کہتا کہ چرچا علم کا اگلوں میں کیسا تھا

کہ پہلے تو نہیں ہے خود مجھی کو اتنی آگاہی
اگر ہو بھی تو ان باتوں سے اب اس وقت مطلب کیا

یہ باتیں سنتے سنتے بھر گئے کان اک زمانہ سے
ہزاروں ایسے لکچر ایسی اسپیچیں سنیں صدہا

اثر ایسی تقریروں میں ڈھونڈو تو نہ پاؤ گے
بجز دردا و دریغا ہائے حیف افسوس واویلا

تمھیں معلوم ہے دیتا ہے عزت کون انساں کو
غذا؟ کپڑا؟ حویلی؟ ہاتھی گھوڑا روپیہ پیسا

نہیں ہرگز نہیں انسان کی اس سے نہیں عزت
کہ ہے انسان کی عزت کا باعث شانِ استغنا

اگر تحصیل علمی سے غرض تحصیلداری ہو
تو سمجھو ایسے عالم کو ہوا تعلیم میں دھوکا

غرض تعلیم سے یہ ہے کہ اطمینانِ خاطر ہو
بھروسہ آپ اپنی ذات پر انسان کرے پیدا

وہی تعلیم ہے تعلیم انساں جس سے انساں ہو ‌ ‌ ‌ ‌ وگرنہ پیٹ بھرنے کے لئے جیتا ہے اک کتا

بس اب کیفیؔ بہت کچھ کہہ چکے آؤ ادھر آؤ

متی ماتلق من تھوی فدع الدنیا و اھملھا

انجمن ثمرۃ الادب، مدرسہ دار العلوم کی ایک یونین تھی۔ دجامعہ عثمانیہ کے قایم ہونے کے بعد کالج یونین میں ضم ہوگئی، راقم الحروف بھی اپنے زمانۂ تعلیم میں انجمن ثمرۃ الادب کا عرصہ تک سکرٹیری رہا ہے۔ انجمن کے ایک سالانہ جلسہ میں حضرت کیفیؔ نے "ثمرہ" کے نام سے ایک نظم سنائی تھی، ملاحظہ ہو کہ زمین کس قدر ناہموار اور دشوار گزار ہے، مگر کیفیؔ کا توسن طبع کس روانی و جولانی سے اس میدان کو طے کرتا ہے ؎

دار العلوم جس کی ہے باسٹھ برس کی عمر ‌ ‌ ‌ ‌ سیدھا سا ہو رہا ہے اب اس کا خمیدہ قد
چہرے پہ تازگی ہے تبسم لبوں پہ ہے ‌ ‌ ‌ ‌ منت پذیر شانہ و غازہ ہیں زلف و قد
پہنی ہے اس نے اب کے قبا اور رنگ کی ‌ ‌ ‌ ‌ وہ دلق کہنہ خرقۂ پارینہ کرکے رد
ہر شخص کو ہے اس کی ترقی کا اب خیال ‌ ‌ ‌ ‌ جس کو نہ ہو خیال یہ ہوگا وہ لاولد
امید ہے بہار کہ کچھ رنگ لائے گی ‌ ‌ ‌ ‌ بیلیں منڈھے چڑھیں گی کھلیں گے گل خرد
پھولے پھلے گی انجمن ثمرۃ الادب ‌ ‌ ‌ ‌ دریا نوال شاہ نے دی ہے اسے مدد

---

طویل نظم ہے، اس لئے اسی پر اکتفا کیا گیا، "خدا حافظ" یہ نظم حسن تخیل کا بہترین نمونہ ہے، یہ نظم مولوی الٰہی بخش مرحوم صدر دار العلوم کے وداعی جلسہ میں سنائی گئی تھی۔

یوں تو ہر گلزار میں آتی اور جاتی ہے بہار ‌ ‌ ‌ ‌ رنگ لاتی ہے نئے گل بھی کھلاتی ہے ہزار
جانے والی ہر بہار اپنا دلاتی ہے یقین ‌ ‌ ‌ ‌ ہر درخت باروراس کی ہے تازہ یادگار
ایک امید قوی ہے ایک ہے کامل یقین ‌ ‌ ‌ ‌ فرق ان دونوں میں ہے، فرق نہال و آشکار
آنے والے کی خوشی اور جانے والے کا ہے غم ‌ ‌ ‌ ‌ اس خوشی سے ہے مقدم ایسے غم کا اعتبار

.. .. .. .. .. ..

رخصت اے کہنہ بہار گلشن دار العلوم
ہاں خدا حافظ، خدا حافظ، خدا حافظ، بہار

"مغز سخن" کے نام دار العلوم کے ساٹھ سالہ جشن کے موقع پر کیفیؔ مرحوم نے ایک غزل

نظم جو (۱۶۰) شعر پر مشتمل تھی قلمبند فرمائی تھی، اس نظم میں دار العلوم کی ساٹھ سالہ تاریخ کا خلاصہ بیان کر دیا ہے، واقعہ نگاری کے لحاظ سے یہ نظم قابل قدر ہے۔ اس کے بعض شعر ملاحظہ ہوں:۔

ہم ہیں شاعر، شاعری بے سود ثابت ہو چکی — اس لئے اصناف شعری کا ہوا ہے سدباب
جو غزل گو ہیں، وہ شہدے ہیں قصائد گو ہیں بھاٹ — مرثیہ گو ہیں شکم پرور، رباعی گو خراب
شاعری کی علت غائی ہوئی تفریح طبع — اور اب تفریح کے ساماں ہیں بے حد و حساب
چھوڑ کر فٹ بال ٹینس کون سیکھے شاعری — پھر عروض و قافیہ پڑھ کر کریں کیوں دن خراب
سب پہ طرہ یہ کہ ٹھہری شاعری منحوس بھی — پھر تو اس کی چھاؤں سے بھی چاہئے ہو اجتناب

. . . . . . . .

یعنی ملک حیدرآباد دکن رشک عدن — داغ و حالی سے کئی اک ہیں یہاں سے فیضیاب
ہے قدامت سے دکن فیاضیوں میں مشتہر — ہُن کبھی برسایا کرتا تھا یہیں آ کر سحاب
تھا ظہوری بھی نمک پروردۂ ملک دکن — اور طغرا نے بھی پایا تھا یہیں آکر خطاب
کیسے کیسے تھے دکن میں قدردان علم و فن — لوگ کیا کیا جمع ہوتے تھے فضیلت انتساب
شیخ عین الدین گنج العلم تھا جن کا لقب — تھے یہی "اطوار الابرار" ان کی ابتک ہے کتاب
ملا فتح اللہ شیرازی و حبیب اللہ شاہ — شیخ علم اللہ محدث جس کا علامہ خطاب
اور علامہ محمد ابن خاتوں بافقیہ — مولوی عبد الکریم ایک ایک فرد لاجواب
مولوی حافظ شجاع الدین صاحب قلوری — درس گاہیں ان سبھوں کی تھیں نہایت کامیاب
آصفیہ سلطنت جب سے یہاں قائم ہوئی — شاہ عالم نے اپنے رخ سے الٹی ہے نقاب
علم کے چرچے یہاں پہلے سے بھی افزوں ہوئے — سہل سب پر ہو گیا علم و ہنر کا اکتساب

. . . . . . . .

اس سرے سے اس سرے تک ملک میں ہے مردگی — ٹس سے مس ہوتے نظر آتے نہیں ہیں شیخ و شاب
اس لئے جو دل میں ہے وہ لب تک آسکتی نہیں — چپ رہو کیفی کہاں تک اور کب تک پیچ و تاب

---

اب تک جس قدر نظموں کا تذکرہ کیا گیا ہے وہ علمی جلسوں کے متعلق نہیں، اب ایک نظم ایک معاشرتی جلسہ کی پیش کی جاتی ہے، یہ نظم انجمن معین المسلمین جو "قرضہ حسنہ" کی ایک انجمن تھی اس کے سالانہ جلسہ میں سنائی گئی تھی ۵

آج پھر اپنی نہ رونے سے طبیعت ہے اداس
دل میں رہ رہ کے چلے آتے ہیں کیا کیا وسواس

ہائے جی کھول کے رونا بھی تو قابو میں نہیں
کیا بات کہ آنکھوں پہ نہ آئے آماس

ایک ایک بات کا غم کیجئے تو اتنا غم ہو
کر سکے جس کا احاطہ نہ کبھی وہم و قیاس

غیرت و شرم و حمیت تو رہی کوسوں دور
اب تو قسمت سے ندامت بھی بھٹکتی نہیں پاس

دے مجھے تھوڑے سے آنسو کوئی قرضِ حسنہ
کہ کسی طرح نکل جائے مرے دل کی بھڑاس

سود سے بھی کہیں مل جائیں تو آنسو لے لوں
گو ادائی کا ذریعہ نہیں کچھ بھی مرے پاس

کیوں کہ اب کے علماء سود کو رکھتے ہیں روا
نفع اپنا ہو تو پھر کچھ بھی نہیں دین کا پاس

---

کیفی نے ڈرامہ کے طور پر ایک نظم "بے فکری کا کرشمہ" کے عنوان سے لکھی تھی، اس کے متعلق پروفیسر سروے نے اپنی کتاب "جدید اردو شاعری" میں حسب ذیل صراحت کی ہے:-

"اس نظم کے ڈرامائی انداز کی خوبی کے متعلق کچھ شبہ نہیں، لیکن نام کا استعمال بحر کی روانی میں رکاوٹ پیدا کرتا ہے۔ اور عجیب بات یہ ہے کہ اس کے بغیر چارہ نہیں۔"

جمیلہ بی (پڑوسن سے) "لڑیں گے اے پڑوسن آ!
حمیدہ (اس کی ہمسائی) "لڑے تجھ سے بلا میری"
جمیلہ بی، "بلا تیری ترے سر پر ترے گھر پر"
حمیدہ "اسے تجھے صدقہ کردں گھر پر سے کیوں لونڈی"
جمیلہ بی۔ "اری لونڈی کی لونڈی بے حیا بدذات
مجھے صدقہ کرے گی تو؟ ذرا منھ دیکھ کل موئی"
حمیدہ (آگے بڑھ کر) "منھ سنبھال اپنا تو اے کتیا
نہیں تو مارے جوتوں کے ترے سب دانت توڑوں گی"
جمیلہ (دوڑ کر بال اس کی چٹیا کے پکڑ کر) "مار!
ذرا میں بھی تو دیکھوں کتنی لمبی ہے تری جوتی"
حمیدہ (سر پکڑ کر) "مر گئی میں مر گئی! اللہ!
ارے لوگو! مجھے اب تو یہ ڈائن مار ڈالے گی"

جمیلہ! "کیوں مزا چکھا نہ اپنی لن ترانی کا؟
ذرا اترا کے، کیوں اب سے کسی کے دانت توڑے گی"
حمیدہ (ہو کے جزبز) مارتی ہے لات پیڑو میں!
جمیلہ (گرتے گرتے بچ کے اٹھتی ہے بصد سختی)
ہوا سارا محلہ ایک، ان دونوں کی اودھم سے
کرشمہ ہے یہ بے فکری کا یا ہے مفت کی کشتی"

---

کیفی کی نظموں میں منظر نگاری اور مناظرِ قدرت کے نمونے بھی موجود ہیں، چنانچہ "بہارِ بمبئی - گڑیا - غروبِ آفتاب - مینھ کا برسنا" وغیرہ کئی نظمیں ہیں، یہاں ہم "بہارِ بمبئی" کا تذکرہ کرکے اِس طویل مضمون کو ختم کرتے ہیں۔

## بہارِ بمبئی

دید کے قابل ہے ہر نقش و نگارِ بمبئی — دیکھنے والوں ہی سے پوچھو بہارِ بمبئی
کیا کھنڈالا کیا سمندر سب ہیں حیرت کے مقام — اک تجربہ گاہ ہے قرب و جوارِ بمبئی
غیر آبادی بھی آبادی سے ہرگز کم نہیں — ہیں، بجائے خود تماشا کوہسارِ بمبئی
جمع ہیں کیا کیا یہاں حوران و غلمان و قصور — ہند میں ہے جنت الماویٰ دیارِ بمبئی
گردشِ چشمِ فسوں گر کی ادا نے خاص ہے — یا ہے یارب گردشِ لیل و نہارِ بمبئی
ذرّہ ذرّہ سے عیاں ہے قدرت پروردگار — سرمۂ چشمِ تماشا ہے غبارِ بمبئی

---

**تبصرہ** صفحات گزشتہ میں کیفی کی غزلیں اور نظموں کا نمونہ پیش کر دیا گیا ہے، جس سے کیفی کی شاعری کا بخوبی اندازہ کیا جا سکتا ہے۔ کیفی کی شاعری ان کی کم سنی سے شروع ہوئی یعنی تقریباً چودہ سال سے شاعری کا آغاز ہوا اور ستّائیس سال تک وہ میدانِ شاعری داد سخنوری دیتے رہے۔ کیفی ایک پُرگو شاعر تھے، اگرچہ ہنوز ان کا کلیات زیورِ طبع سے آراستہ نہیں ہوا ہے، لیکن "نظمِ کیفی" "تصویرِ افکار" "کیفِ سخن" کے نام سے تین کتابوں میں ان کا کچھ کلام شائع ہو چکا ہے۔

اس میں کوئی شک نہیں کہ کیفی نے دکن میں اصلاح شعر و سخن کا جو بیڑا اٹھایا تھا اُس نہایت عمدگی کے ساتھ کامیابی پر پہونچا دیا۔ اُنھوں نے نہ صرف جدید شاعری کا خیال پیدا کر دیا بلکہ جدید شاعری کے مذاق کو بھی ترقی دی۔ سچّے جذبات کا اظہار، زبان کی صفائی اور پاکیزگی ان ہی کی رہبری کا نتیجہ ہیں۔

جیسا کہ ہم نے بصراحت بیان کیا ہے کہ جدید شاعری میں انھوں نے حالی اور شبلی کا رنگ اختیار کیا تھا مگر داغ کی شاگردی کے باعث زبان کی لطافت بھی ان کے کلام کا ایک خاص جوہر ہے۔

کیفی کی نظموں سے اس امر کا بھی پتہ چل سکتا ہے کہ جامعہ عثمانیہ قائم ہونے کے پہلے حیدرآباد کی علمی اور سماجی فضا کیسی تھی، کیفی ایک فطری شاعر تھے۔ اُنھوں نے سوائے شعر و سخن کے کبھی اور کام میں دل نہیں لگایا۔ اس لئے ان کی غزلیں اور نظمیں ان کی زندگی کا آئینہ دار ہیں اور جس طرح کیفی کی شاعرانہ زندگی کی تفسیر کرتی ہے۔ اسی طرح اس زمانہ کے ماحول کی بھی سچی تصویر ہے۔

کیفی کے کلام سے حیدرآباد کے ماحول اور فضا کا پوری طرح پتہ چلتا ہے۔ کاش اُن کا پورا کلام شائع ہو جاتا۔

**نصیر الدین ہاشمی**

---

## فلسفۂ مصائب

اک بچّہ کی بغل میں دُنبل ہوا نمایاں
بیتابیوں سے اُس کی، ماں باپ تھے پریشاں

جرّاح کو بلا کر، چیرا اگر دلاتے
اُلجھن سے رات دن کی اکبارچھوٹ جاتے

لیکن یہ مامتا میں دیکھا نہ اُن سے جاتا
پھوڑے کے چیرنے سے بچّہ جو تلملاتا

آخر کو رفتہ رفتہ دُنبل یہ رنگ لایا
تھا گور کے کنارے گودوں کا وہ کھلایا

فاسد مواد کو جب رُو کا بدن کے اندر
ممکن نہ تھا کہ بچتہ، ہو سکتا اُس سے جانبر

---

قوموں کے جسم میں بھی فاسد مواد یوں ہی
ہوتا ہے جمع جس دم، لاتا ہے وہ تباہی

لازم ہے یہ کہ جنگیں، در پیش اُن کو آئیں
قحطوں کی، زلزلوں کی، یا آفتیں اُٹھائیں

ہے حادثوں میں پنہاں حکمت کا اک اشارا
جرّاحیاں ہیں گویا قدرت کی آشکارا

نشتر سے حادثوں کے، چیرے نہ گر وہ پھوڑے
فاسد مواد اُن کو زندہ کبھی نہ چھوڑے

(علامہ سلیم پانی پتی مرحوم)

# "ہماری زبان" میں املا اور رسم خط کی اصلاح

(از جناب شمس العلماء مولانا محمد امین عباسی صاحب چریاکوٹی)

---

"ہماری زبان" کی یکم مئی ۴۸ء کی اشاعت میں ایک مضمون املا پر نظر سے گزرا، اسی پرچہ میں ایک خط بنام ایڈیٹر صاحب شائع ہوا جس کے سمجھنے سے ہر ذی علم جس کو زبان عربی سے ادنیٰ واقفیت ہے عاجز ہے۔ یا تو لکھنے والے نے زبان عربی سے معاندانہ استہزا کیا ہے اور مخالفین زبان عربی کو اس طرح کے استہزا کی جرأت دلائی ہے۔ جیسا کہ اس کی عبارت سے ظاہر ہوتا ہے یا خود اتنا کم علم ہے کہ اس کو صحیح لفظ لکھنے پر قدرت نہیں اور اپنی اس کمی کو اس پیرایہ میں چھپانا چاہتا ہے۔

اب آئیے خط کے الفاظ اور اس کے معانی پر غور کیجیے، اس سے ظاہر ہوگا کہ یہ خط کس قدر مہمل اور بے ربط ہے کہ ایک عربی داں کو اس کے الفاظ کا سمجھنا ترتیب عبارت میں کتنا دشوار ہے۔

خط

مکرمی (میرے بزرگ) موازمی (میرے دانت کاٹنے والے) ساھب (ایسا لالچی جس کو کسی چیز سے سیری نہ ہو) مادہ "سھب"

تسلیم ارز (اگر اُرْز ہے تو بمعنی صنوبر اور اگر اُرُزّ ہے تو بمعنی چاول) ہے ادیزہ (کھرا)

خت (نیزہ مارنا) جافر (وہ لڑکا جس کا گوشت پھول گیا ہو) ہُسیں (مہمل لغتاً)

اسی طرح پورا خط ہے جو از سرتاپا مضحکہ انگیز ہے اس کے پورا نقل کرنے کا مقصود پڑھنے والوں کو ہنسانے کے سوا اور کیا ہو سکتا ہے۔ (مھمو دلغت میں مردہ) ہامد (مرنا۔ بے نور ہونا۔) یہ ہے اعلیٰ تعلیم کا نمونہ۔

حقیقت یہ ہے کہ ہر لفظ جس کو واضع نے کسی مفہوم کے ادا کرنے کے لئے وضع کیا ہے وہ ہمیشہ اسی ہیئت سے اسی معنی و مفہوم پر دلالت کرے گا جس ہیئت سے واضع نے اس کو وضع کیا ہے۔ لفظ کا ہر تغیر معنی میں تغیر پیدا کرتا ہے۔ اگر لفظ کا تغیر حروف کی زیادتی سے اصل مادہ کے بقا کے ساتھ ہے تو معنی میں بھی زیادتی ہو گی۔ یہی لفظ "حمد" (تعریف کرنا) اگر اس پر ایک الف بڑھا دیا جائے اور 'احمد' بنایا جائے تو اس کے معنی (کسی کو قابل تعریف بنانا) ہوں گے جو اصل معنی پر زائد ہے۔ اسی طرح اگر اس میں ایک تؔ اور مؔ بڑھا دیا گیا تو "تحمد" ہوا، تو معنی (اپنی تعریف کرنا) حاصل ہوئے۔ علماء کے نزدیک یہ مسئلہ مسلّمہ ہے کہ الفاظ کی وضع اپنے معانی میں توقیفی ہے۔ (دیکھو رسالہ وضعیہ ملّا علی قوشجی اور اور رسالہ عقیدیہ قاضی عقید الدین فی علم الوضع) اس موضوع پر علٰحدہ مضمون مبسوط لکھا جائیگا۔ اب سنئے۔

ایڈیٹر صاحب اپنے ذاتی اجتہاد لسانیات میں تحریر فرماتے ہیں:۔

"ہر زبان کی املا میں ہمیشہ اصلاح اور ترقی کی ضرورت محسوس ہوتی رہی اور ہے۔ ہمارا رُدئے سخن اردو املا کی طرف ہے۔ املا کی دقتیں دو قسم کی ہوا کرتی ہیں، ایک داخلی دوسری خارجی، داخلی دقتوں کی بنیاد عموماً متعلقہ زبان والوں کی قدامت پرستی ہوا کرتی ہے (یعنی اردو کی املا بدلنا روشن خیالی ہے) اور خارجی دقتیں وہ ہیں جو باہر سے آئے ہوئے الفاظ پیدا کرتے ہیں، اُردو بھی انگریزی کی طرح ایسی ہی دقتیں پیش کرتی ہے جبکہ دیوناگری میں دوسری قسم کی یعنی داخلی دقتیں پائی جاتی ہیں" (یعنی دیوناگری خارجی دقتوں سے پاک ہے اس لئے دیوناگری اختیار کرنی چاہئے اور قدامت پرستی چھوڑنا چاہئے)

آپ نے یہ کُلیہ بیان فرمایا کہ "ہر زبان کی املا میں ہمیشہ اصلاح اور ترقی کی ضرورت محسوس ہوتی رہی اور ہمیشہ ہے" اس کلّیہ کا ثبوت اگر عقلی وجوہ سے ہے تو اس پر کوئی دلیل قائم نہیں کی گئی، اور اگر بذریعہ استقراء آپ کو اس کا علم ہوا تو یہ کلّیہ از سرتاپا غلط ہے۔ یہ تو صرف انھیں زبانوں میں پایا جاتا ہے جن کا تلفظ رسم خط سے مختلف ہے مثلاً سائیٹ SIGHT–SITE یا پُٹ PUT اور کٹ CUT لیکن جن زبانوں کا تلفظ اور رسم خط یکساں ہے۔ جس طرح الفاظ مُنھ سے نکلتے ہیں اسی طرح لکھے جاتے ہیں، یا یوں کہئے کہ کتابت کے مطابق تلفظ ہے تو ان میں نہ تو دقت پیش آئی اور نہ اصلاح کی حاجت ہوئی۔ کیا ایڈیٹر صاحب تکلیف فرما کر بتا سکتے ہیں کہ زبان عبرانی کی املا میں کسی قسم کی کوئی دقت پیش آئی جس کی اصلاح کی حاجت ہوئی؟ زبان سُریانی۔ کلدانی کے

املا میں بہود کو کیا وقت محسوس ہوئی اور ان کی اصلاح اور ترقی کی ضرورت محسوس ہوئی؟ باوجود اس کے کہ یہ زبانیں بہت قدیم ہیں اور آپ کے کلیہ کے مطابق ان زبانوں میں ہمیشہ اصلاح اور ترقی کی ضرورت محسوس ہوئی اور ہے۔ آپ اپنے کلیہ کے مطابق بتا سکتے ہیں کہ زبان ترکی میں ترقی اور اصلاح کی ضرورت محسوس ہوئی اور اب تک ہے۔ ممکن ہے کہ آپ ترکی کے متعلق یہ کہیں کہ مصطفےٰ کمال نے کچھ زمانہ تک ترکی کے حروف ہی بدلے تھے اور ترکی زبان لاطینی حروف میں لکھی جاتی تھی۔ لیکن یہ صحیح نہیں ہے۔ اس لئے کہ یہ اصلاح نہیں ہے بلکہ یہ تغیر سیاسی مصالح پر مبنی تھا جب وہ غرض حاصل ہوگئی تو پھر زبان ترکی اپنی اصلی حالت میں آگئی اور جیسی تھی ویسی ہی ہے۔ دوسرے یہ تغیر وقتی ایک محدود دائرہ میں تھا، بقیہ ان تمام ممالک میں جہاں زبان ترکی رائج ہے اس کا کوئی اثر نہ تھا۔

آپ اپنے سے قریب تر زبان فارسی کو لیجئے جو ۱۳ سو برس سے عربی حروف میں لکھی جاتی ہے اس کے املا میں کون سی اصلاح اور ترقی کی ضرورت محسوس ہوتی رہی اور اب بھی ہے۔ زبان عربی کی املا میں کون سی اصلاح اور ترقی کی ضرورت محسوس ہو رہی ہے۔ دوسرے جن ممالک میں زبان عربی بولی یا لکھی جاتی ہے ان لوگوں کے احساس ضرورت اصلاح و ترقی املا کا آپ کو کیونکر علم ہوا نہ تو عربی زبان اُن کی زبان ہے اور نہ اہل زبان نے عربی املا کی اصلاح کی ضرورت کو کسی رسالہ یا مضمون میں ذکر کیا اور نہ عربی حروف پر جتنی کتابیں لکھی گئیں اُن میں سے کسی میں اس کا کوئی ذکر ہے۔ چنانچہ علامہ ابو العباس احمد القلقشندی نے صبح الاعشیٰ علم الانشاء پر ایک کتاب چودہ جلدوں میں لکھی ہے جس کی تیسری جلد میں عربی حروف ہجا سے بحث کی ہے، اس میں عربی املا کی ضرورت اصلاح کا کوئی ذکر نہیں۔

زبان عبرانی کی املا کی ضرورت اصلاح کا آپ کو کیوں کر علم ہوا اور اس کی املا میں کسی قسم کی اصلاح کی حاجت ہے۔ تاتاری۔ قزانی۔ کوہ قاف کے چودہ صوبوں کی زبان ترکی ہے ان کو اپنی ترکی زبان کی املا کے اصلاح کی کیا ضرورت پیش آئی اور اگر پیش آئی تو اس کا آپ کو کیوں کر علم ہوا، اگر آپ نہیں بتا سکتے تو مدعی سست گواہ چست اور آپ کا کلیہ غلط۔

آپ دُور نہ جائیے ہندوستان میں بہت سی زبانیں بولی جاتی ہیں اور بولی جاتی تھیں جیسے سنسکرت جس کو دیو بانی کہتے ہیں اور اس کی بڑے بڑے فضلا نے تشریح کی ہے جیسا کہ ڈنلی کوی ناضل علم البلاغہ نے کاوی داس ۱-۳۳ میں لکھا ہے یا اور پراکرت بھاشائیں جو پہلے رائج

تھیں جیسے ماگدھی ۔ شورسینی ۔ مہارا شٹھری ۔ پیشاچی ۔ آونتک اور اپ بھرانش یا اب لے جو ہیں جیسے کنڑی ۔ تامل اور تیلگو ان میں کس کے اصلاح کی حاجت پیش آئی ۔ ہاں ۔ آپ یہ کہہ سکتے ہیں کہ جس طرح ہر چیز اپنی ابتدائی حالت میں قابل اصلاح ہوتی ہے اسی طرح کتابت اور املا بھی ہے لیکن جب اس کی تمام خامیاں امتداد زمانہ سے دور ہو گئیں تو پھر اس میں اصلاح کی حاجت باقی نہیں رہتی ۔

اس کے بعد آپ لکھتے ہیں کہ " ہمارا روئے سخن اردو املا کی طرف ہے " اب آپ کلیت سے جزئیت پر آئے اور محض اردو کی املا کی اصلاح کو ذہن نشیں کرنے کے لئے اپنے من گھڑت اصول اور کلیئے قائم کئے تو واضح رہے کہ یہ محض لفظی دھوکا ہے ۔ آپ کو معلوم ہے کہ اردو کی حروف وہی ہیں جو عربی کے حروف ہیں یا دنیا کی وہ تمام زبانیں جو عربی حروف میں لکھی جاتی ہیں ۔ لہٰذا آپ کا روئے سخن اصل میں عربی حروف ہجا کی طرف ہے ۔ انھیں حروف ہجا میں فارسی بھی لکھی جاتی ہے ترکی بھی لکھی جاتی ہے اردو کی کیا خصوصیت ہے ۔

آپ فرماتے ہیں کہ " املا کی دقتیں کئی ہوا کرتی ہیں ایک داخلی اور دوسری خارجی ، داخلی دقتوں کی بنیاد عموماً متعلقہ زبان والوں کی قدامت پرستی ہوا کرتی ہے " اس عبارت کا کوئی مفہوم محصل نہیں ہے اس وجہ سے کہ ہر زبان کے حروف اسی وقت سے ہیں جیسے اس زبان کی کتابت وجود میں آئی اور اس کے حروف ہجا بنے جب تک وہ زبان قائم رہے گی وہ حروف بھی رہیں گے یہاں قدامت پرستی کا تو کوئی سوال ہی پیدا نہیں ہوتا ، یہ کوئی وضع نہیں ہے کہ آج ترکی ٹوپی ہے تو کل کلاہ اور پرسوں ہیٹ ، پہلی زبان سنسکرت کہ جس کے صحیح اور حروف علت کا مجموعہ پچاس حروف ہیں جو دنیا کی سب سے قدیم زبان ہے جب تک یہ زبان زندہ ہے یہ حروف بھی زندہ ہیں جب تک زبان عبرانی قائم ہے عبرانی حروف بھی قائم ہیں ۔ یہاں مسئلۂ املا میں قدامت پرستی کا کیا ذکر رہا ۔ دقت کا سوال تو عربوں کو عربی املا میں کوئی دقت نہیں اور نہ ان کو دقت کی کوئی شکایت سنسکرت والوں کو زبان سنسکرت کی املا میں کوئی دقت نہیں اور نہ ان کو اس کی کوئی شکایت ۔ مدعی سست گواہ چست ۔ اگر ان میں سے کسی اہل زبان نے اپنی زبان کے املا میں کوئی شکایت کی ہو تو اس کتاب کا حوالہ دیجئے ۔

حروف ہجا کا تعلق زبان سے جسم و جان کا تعلق ہے جب تک جان باقی ہے جسم باقی ہے ، اور جسم کا بقا اس کے حروف ہجا کے بقا سے ہے ۔ کسی زبان کے حروف ہجا کو کبھی دوسری زبان کے

حروف ہجا سے بدل دیا جائے تو وہ زبان باقی نہیں رہتی بلکہ جس زبان کے حروف ہجا سے بدلی جائے گی اسی زبان کا غلبہ ہوگا اور اصلی زبان باقی نہیں رہے گی۔

اس کے بعد آپ فرماتے ہیں کہ "خارجی دقتیں وہ ہیں جو باہر سے آئے ہوئے الفاظ پیدا کر دیتے ہیں اُردو بھی انگریزی کی طرح ایسی دقتیں پیش کرتی ہے۔" یہ تو ہر زبان کا حال ہے جس کو مختلف اقوام بولتی ہیں کچھ اُردو اور انگریزی کے ساتھ مخصوص نہیں ہے۔ عربی زبان میں فرانسیسی لفظ جیسے شمندوفر (ریل) شماد وغیرہ۔ جرمنی لفظ جیسے قرش۔ غرش Groschen یونانی الفاظ تو ہزاروں ہیں جن میں اب تمیز مشکل ہے۔ اسطبل۔ قولنج۔ مصطگی وغیرہ۔ عبرانی שמש شمش (شمس سورج) اسپینی بوصی (چھوٹی کشتی) Bozzo سریانی تموز (مہینہ) دندرمہ طوشعدرمہ (بالائی) ترکی وغیرہ زبانوں کے الفاظ ہزاروں کی تعداد میں عربی زبان میں موجود ہیں جن کی اجنبیت کثرتِ استعمال سے جاتی رہی۔ آپ نے ہندی بھاشا کو اس کلیہ سے نظر انداز کیا حالانکہ ہندی میں عربی۔ فارسی کے سیکڑوں الفاظ قدیم زمانہ سے مستعمل ہیں بالخصوص نظم میں۔ سوُرداس کہتا ہے ؎

| | |
|---|---|
| شاہ کو پکڑت چور کو چھوڑت چغلن کو اعتبار | اود ھو دھن تمہرو بیوہار |
| سور داس کیسے نبھے گی۔ اندھ دھند دربار | |

شاہ فارسی۔ چغل ترکی۔ اعتبار عربی۔ دربار فارسی۔

بہاری لال جو بہترین شاعر ہے سمت ۱۸۷۶ مطابق ۱۸۱۹ء میں کہتا ہے ؎

| | |
|---|---|
| (۱) مان ہو بدھی تن رچھ سوچھ راکھے کاج | درگ پگ پوچھن کو بھوشن کئے پا انداج (پاانداز) |
| (۲) چھوٹی نہ ششوتا کی جھلک جھلکیو جوبن رنگ | دیپتی دیہہ دوہوں مل دیپتی تاپھتا رنگ (تافتہ) |
| (۳) ملی بی ہرت بچھرت مہت دیتی آتی رس لین | تو تن بدھی بھیت سب جگت جراپھا گین (زرافہ) |

ترجمہ (۱) گویا کہ جسم کی خوبصورتی کو قائم رکھنے کے لئے خدا نے پائے نگاہ کو صاف کرنے کے لئے زیور کو پاانداز بنایا۔

〃 (۲) لڑکپن کی جھلک نہیں چھوٹی تھی کہ جوانی جسم پر ظاہر ہو گئی دونوں کے ملنے سے جسم کا رنگ تافتہ کی طرح ہو گیا۔

〃 (۳) دونوں عاشق و معشوق مل کر نشاط کرتے ہیں۔ جدائی سے مُردہ کی طرح ہو جاتے ہیں۔ جاڑے نے عجیب رنگ سے دنیا کو زرافہ کی طرح بنا دیا ہے (زرافہ اونٹ کی طرح ایک جانور ہوتا ہے)

زبان بنگلہ میں بھی سیکڑوں عربی اور فارسی کے الفاظ موجود ہیں ؎

آئے رے چاند یر کونا آور رے چاند کے ٹکرے
تورے کھیتے دیبو پھولیر مدھو پرتے دیبو سونا

ترجمہ :- تیرے کھانے کو پھول کا شہد دوں گی۔ غیروں کو سونا دوں گی۔

آتر دیبو شیشی بھورے گولاب دیبو کاربا کرے

ترجمہ :- عطر دوں گی شیشی بھر کر۔ گلاب دوں گی قرابہ بھر کر۔

افسوس ہے آپ نے اُن دقتوں کا ذکر نہیں کیا جن کو بھود۔ ایرانی۔ بنگالی وغیرہ اہلِ زبان محسوس کرتے ہیں۔ غالباً یہ آپ کا سوءِ ظن ہے۔ اَلْمَرْءُ یَقِیْسُ عَلٰی نَفْسِہٖ مضحکہ انگیز مضمون یہ ہی کہ ۱۳ سو برس سے زبان عربی اور فارسی کے حروف کا استعمال ہے لیکن کسی نے عربی زبان کی داخلی اور خارجی دقتوں کا آج تک ذکر نہیں کیا۔ ممکن تھا کہ عرب بقول آپ کے قدامت پرستی کے شکار تھے لیکن غیر عرب جنھوں نے عربی حروف اختیار کئے ان میں سے مسلم اور غیر مسلم کسی نے بھی آج تک اُن دقتوں کا اظہار نہیں کیا جن کو آپ محسوس کر رہے ہیں۔ جیسے تاتاری قبضۂ بغداد کے بعد مسلمان ہوئے اور تاتاری زبان حروف عربی میں لکھی جانے لگی۔ تاتاریوں کو حروف عربی میں نہ تو داخلی دقتوں کا احساس ہوا اور نہ خارجی دقتوں کا اور وہ قدامت پرستی کا شکار بھی نہ تھے اگر اُن کو اس میں کوئی دقت محسوس ہوتی تو وہ اس کو اختیار ہی کیوں کرتے۔

آپ لکھتے ہیں ”جبکہ دیوناگری میں دوسری قسم کی یعنی داخلی دقتیں پائی جاتی ہیں۔“ آپ کے اُصول مسلمہ کے مطابق دیوناگری میں بھی خارجی دقتوں کا وجود متصور ہونا چاہئے اسلئے کہ ہندی بھاشا میں جو دیوناگری میں لکھی جاتی ہے ہزاروں خارجی الفاظ جو آپ کے خیال میں دقت پیدا کرنے والے ہیں موجود ہیں۔ پھر بھی آپ نے کسی مصلحت سے دیوناگری کی خارجی دقتوں کو ظاہر نہیں کیا اور اس سے صریح چشم پوشی فرمائی۔

حیرت تو یہ ہے کہ اُردو زبان عربی۔ فارسی اور ہندی بھاشا سے بنی ہے اگر عربی اور فارسی الفاظ جو بقول آپ کے خارجی دقت پیدا کرنے والے ہیں نکال دئے جائیں تو اردو زبان ہی باقی نہیں رہتی خالص ہندی بھاشا رہ جاتی ہیں اور یہی اس عبارت کا مقصود ہے۔ اِس کی مثال یہ ہے کہ کوئی شخص یہ کہے کہ انسان کو ہڈی۔ چمڑا۔ گوشت کی وجہ سے خارجی اور داخلی دقتوں یعنی امراض کا مقابلہ کرنا پڑتا ہے اگر انسان سے کم سے کم چمڑا دور کر دیا جائے تو یہ سب زحمتیں اور

دقتیں دُور ہو جاتی ہیں۔ یہ اقتراح (Suggestion) کس قدر مضحکہ خیز ہوگا۔

اس تمام عبارت کا ماحصل صرف اتنا ہے کہ الفاظ عربی جو اردو میں مستعمل ہیں عام اس سے کہ ان میں سے بیشتر ہندی بھاشا میں بھی مستعمل ہوں اردو زبان سے نکال دئے جائیں یا کم سے کم ان کی صورت مسخ کر دی جائے کہ ان کی عربیت باقی نہ رہے۔ یہ مُدعا اُس وقت تک حاصل نہیں ہو سکتا جب تک کہ اردو کا رسم خط نہ بدلا جائے اور اس کو دیوناگری کی صورت میں تبدیل نہ کیا جائے۔

آئیے ہم آپ کے سامنے اس مغالطہ (Falacy) سنسکرت میں (ہیتوابھاس)[۵۱] کو پیش کر دیں جو اس نتیجہ تک پہونچنے کے لئے استعمال کیا گیا ہے اس طرح کہ غیر مسلمہ مقدمات استدلال کو مسلمہ تسلیم کر کے نتیجہ نکالا گیا ہے۔ اسی کو مغالطہ کہتے ہیں۔

(۱) "ہر زبان کی اِملا میں ہمیشہ اصلاح اور ترقی کی ضرورت محسوس ہوتی رہی اور ہمیشہ سے ہمارا رُوئے سخن یہاں اردو املا کی طرف ہے۔"

یہاں ایک کلیہ بیان کیا گیا کہ "ہر زبان کی املا میں ہمیشہ اصلاح اور ترقی محسوس ہوتی رہی ہے اور ہمیشہ رہی" اس کلیہ کے اندر تمام زبانیں ہیں لیکن اردو کو خاص کیا گیا اور یہی مقصود تھا کہ اردو کے املا کی اصلاح کی ضرورت ثابت کی جائے۔ اس لئے کہ جب یہ کلیہ تسلیم کر لیا گیا کہ ہر زبان کی املا کی اصلاح اور ترقی کی ضرورت ہے تو لامحالہ یہ ماننا پڑے گا کہ اردو کے املا کی اصلاح ضروری ہے حالانکہ یہ کلیہ جو اوپر بیان کیا گیا بالکل غیر مسلّم اور غلط ہے کیونکہ اس کا کوئی ثبوت نہیں جیسا کہ اوپر ظاہر کیا گیا۔ لہٰذا اس غیر مسلّم کلیہ سے اردو کے املا کی ضرورت کا ثبوت مغالطہ (Falacy) ہے۔

(۲) "املا کی دقتیں دو قسم کی ہوا کرتی ہیں ایک داخلی اور دوسری خارجی۔ داخلی دقتوں کی بنیاد عموماً متعلقہ زبان والوں کی قدامت پرستی ہوا کرتی ہے۔"

اس عبارت میں بھی وہی مغالطہ Falacy استعمال کیا گیا اس مدعا کے ثبوت میں کہ زبان اردو کی موجودہ رسم خط پر قائم رہنا قدامت پرستی ہے جو باعثِ دقت ہے جس طرح تمام زبانوں میں ہے اِس میں بھی ہے۔ یعنی ایک غیر مسلمہ کلیہ کے تحت اس کو لا کر غلط نتیجہ نکالنا جیسا کہ اوپر اس کے متعلق کافی ذکر کیا جا چکا ہے۔

---

[۵۱] دیکھو شرح مطالع بحث قیاس ونیائے درشن ۱-۲-۴۔

(۳) "خارجی دقتیں وہ ہیں جو باہر سے آئے ہوئے الفاظ پیدا کر دیتے ہیں اردو بھی انگریزی کی طرح ایسی ہی دقتیں پیش کرتی ہے۔"

اس عبارت سے یہ ظاہر کرنا مقصود ہے کہ اردو میں عربی الفاظ یا فارسی الفاظ یا دونوں کی وجہ سے جو خارجی دقت پیدا کرنے والے ہیں دقتیں پیدا ہیں جس کلیہ کے تحت میں اردو کو داخل کر کے یہ مدّعا ثابت کیا ہے وہ کلیہ بالکل غیر مسلّم اور غلط ہے اِس کے متعلق بھی اوپر کافی بحث ہو چکی ہے جس سے اس کلیہ کا غلط ہونا ثابت کیا جا چکا ہے۔

(۴) "جبکہ دیوناگری میں دوسری قسم کی یعنی داخلی دقتیں پائی جاتی ہیں۔"

اس عبارت سے اس امر کی طرف اشارہ ہے کہ اردو اگر دیوناگری میں لکھی جائے تو خارجی دقّت سے پاک ہو جاتی ہے یہ مضمون بھی صحیح نہیں ہے اوپر ثابت کیا جا چکا ہے کہ دیوناگری میں لکھی جانے والی ہندی بھاشا میں بھی خارجی دقت موجود ہے لہٰذا اگر خارجی دقتیں کسی زبان میں ہو سکتی ہیں تو وہ ہندی میں بھی موجود ہیں تو ایک کو چھوڑ کر دوسرے کو اختیار کرنا ترجیح بلا مرجح ہے جبکہ دونوں میں کوئی ما بہ الامتیاز نہیں ہے۔ یہ بھی مغالطہ ہے۔

میرے خیال اور سمجھ میں یہی آیا ہے اگر ایڈیٹر صاحب نے اس تمام عبارت میں کوئی اور مدّعا رکھا ہے تو اس کو ظاہر فرمائیں جو اس عبارت سے سمجھا جاتا ہو "تصنیف را مصنف نیکو کند بیاں" تو پھر لکھا جائے اور اُس پر غور کیا جائے۔ ہم یہاں رسم خط کی حقیقت کو ظاہر کرتے ہیں۔

**رسمِ خط** ہر زبان کے رسم خط کو اُس زبان سے جسم و جان کا تعلق ہے۔ رسم خط کا مرتبہ زبان کے بعد ہے۔ زبان الفاظ سے بنتی ہے۔ ظاہر ہے کہ الفاظ مجموعۂ حروف ہیں جن کا تعلق مخارج سے ہے۔ قدرت نے مخارج حروف کو جسم انسانی میں باجے کی صورت میں ترتیب دیا ہے جن سے مختلف آوازیں مختلف ضغطوں سے ہوا کے لہرانے سے پیدا ہوتی ہیں۔ جب ہوا ان مخارج سے ٹکراتی ہے تو اس سے حرف پیدا ہوتا ہے ان حروف کی کیفیت ثقل و خفت کا دار مدار ہوا کے مخارج سے ٹکرانے کی شدت و خفت پر ہے۔ اگر ہوا ان مخارج میں سے کسی مخرج سے شدت اور سختی سے ٹکراتی ہے تو حرف ثقیل پیدا ہوتا ہے اور اگر اس کی ٹھوکر ہلکی ہوتی ہے تو ہلکا حرف بنتا ہے۔ اس لئے حروف حقیقت میں مختلف آوازیں ہیں جو مختلف مخارج میں ہوا کی ٹکر کھا کر لہرانے سے پیدا ہوتی ہیں اور انھیں حروف کے باہم دیگر ترتیب سے لفظ بنتا ہے۔ انھیں حروف کے ثقیل و خفیف ہونے سے لفظ کو بھی ثقیل اور خفیف کہتے ہیں۔

چونکہ حروف مخارج سے پیدا ہوتے ہیں اس لئے مخارج کی جتنی وسعت ہوگی اور اس کے جتنے ٹکڑے ہوں گے اسی قدر حروف ہوں گے۔

شیخ بوعلی ابن سینا نے اپنی کتاب "حروف کے پیدائش کے اسباب" میں لکھا ہے کہ مخارج کی ساخت میں ہر ملک کی آب و ہوا کو بڑا دخل ہے۔ بیشتر دیکھا جاتا ہے کہ جس ملک کے لوگ فطرتاً لحیم و شحیم اور قوی اور لانبے ہوتے ہیں ان کے مخارج سے جو حروف پیدا ہوتے ہیں وہ ثقیل ہوتے ہیں جیسے افغانستان کی زبان پشتو بخلاف اس کے جس ملک کے لوگ کمزور ہوتے ہیں اُن کے مخارج سے جو حروف پیدا ہوتے ہیں وہ ہلکے اور سہل الادا ہوتے ہیں جیسے برمی۔ جاوی۔ چینی۔ بنگالی وغیرہ۔ چونکہ عرب اقلیم متوسط میں واقع ہے اس لئے ان کے مخارج سے پیدا ہونیوالے حروف ثقل و خفت میں اوسط درجہ میں ہیں جعلناکم امۃ وسطا (یعنی ہم نے تم کو درمیانی قوم بنایا ہے) اس لحاظ سے اس قوم کی زبان بھی ثقل و خفت میں متوسط ہوگی۔

ان مخارج میں سے کچھ ایسے مخارج بھی ہیں جو مختلف اقوام میں مشترک ہیں۔ لہٰذا ان مخارج سے پیدا ہونے والے حروف بھی مشترک ہوں گے اور کچھ مخارج مخصوص ہیں جو ایک قوم میں پائے جاتے ہیں اور دوسری قوم میں نہیں ہیں تو ان سے پیدا ہونے والے حروف بھی مخصوص ہوں گے جو دوسری قوم میں نہیں پائے جاتے۔ اس صورت میں کسی ملک کے مخصوص حروف کا تلفظ دوسرے ملک والوں کے لئے دشوار ہوگا۔ اس سے یہ نہ سمجھنا چاہئے کہ جو حروف جن ملکوں کے ساتھ مخصوص ہیں اُن میں وہ مخارج ہی نہیں ہیں بلکہ اس مخرج کا بچپن سے ان میں استعمال نہیں ہے اس لئے اس مخرج کے متروک ہونے سے ان مخارج سے پیدا ہونے والے حروف ان مخارج سے حاصل نہیں ہوتے۔ اصولاً ہر قوت جس کو اللہ تعالےٰ نے جسم انسانی میں رکھی ہے اگر استعمال نہ کی جائے تو وہ بیکار ہو جاتی ہے پھر اس کے از سر نو کام میں لانے کے لئے مشق کی ضرورت ہوتی ہے۔ ہر زبان کے حروف توقیفی ہیں اس لئے کسی زبان میں کوئی حرف نہ تو مکرر ہے اور نہ بیکار ہے اور نہ کوئی حرف کسی دوسرے حرف کی قائم مقامی کرتا ہے ہر حرف اپنی جگہ پر مستقل ہے چاہے حروف کی تعداد کتنی ہی ہو اس لئے کہ ہر حرف اپنے مخصوص مخرج سے پیدا ہوتا ہے۔ مخرج مشترک نہیں ہو سکتا۔ اس لئے ہر حرف اپنی جگہ پر مستقل ہے۔ عربی میں ذ۔ ز۔ ض۔ ظ۔ بظاہر متحد الصوت ایک قسم کی آواز دینے والے معلوم ہوتے ہیں لیکن ان میں باوجود باہم بڑا فرق ہے جو اہل زبان ہی کے تلفظ سے بدیہی طور پر نمایاں ہوتا ہے ان میں سے ہر ایک مخرج میں بڑا فصل ہے۔ یہ کیفیت ہر زبان کے حروف میں پائی جاتی ہے جیسے سنسکرت میں ا نو۔ سو ر

اور چندر بندو (چندر بندوں اور म - न - ञ - ण - ङ) بظاہر ان میں سے ہر
ایک کی آواز یکساں معلوم ہوتی ہے۔ ان کا مخرج ناک ہے۔ ان کو انوناسک کہتے ہیں لیکن ہر ایک
حرف اپنی حدوات میں ایک دوسرے سے بالکل جدا اور اپنی جگہ پر مستقل ہے اسی طرح श اور ष
کی آوازیں یکساں معلوم ہوتی ہیں لیکن ان دونوں کے مختلف مخارج ہیں جن کو اہلِ زبان صحیح
ادا کرتا ہے श کا مخرج تالو ہے اور ष کا مخرج دماغ ہے جس کو مور دھنیہ کہتے ہیں ان میں
سے ہر ایک حرف اپنی جگہ پر مستقل حیثیت رکھتا ہے۔ کیا کسی صاحب نے اس کی تحریک کی ہے کہ بجائے
چاروں کے ایک ہی न لکھا جائے یا کسی سنسکرت داں نے کبھی یہ صدا بلند کی ہے کہ بجائے न-
ण - ञ - ङ کے ایک ہی न لکھا جائے۔ کسی سنسکرت داں نے اس میں کوئی دقت
محسوس کی ہے؟

زبانِ عبرانی میں ط اور ت کی آوازیں یکساں معلوم ہوتی ہیں ט طیث ת تا و یا
ה ہے (ہ) اور ח حیث (ح) بظاہر یکساں ہیں لیکن ان دونوں کے مخارج جداگانہ
ہیں جن کا تلفظ یہود صحیح کرتے ہیں۔ کیا کسی یہودی کو اس میں دقت پیش آئی؟

اس کے بعد الفاظ کا مرتبہ ہے جو انھیں حروفِ ہجا کی ترکیب سے بنتے ہیں۔ ہر لفظ انھیں حروف
کی ترکیب سے اپنے معانی بتاتا ہے جن کو واضع نے اس لفظ کے لئے بنایا ہے جیسے محمود کا لفظ جب
استعمال کیا جائے گا تو اس کے معنی تعریف کیا ہوا ہوں گے اور مہمود کا لفظ ہاءِ ہوز سے جب
استعمال کیا جائے گا تو اس کے معنی مُردہ۔ بجھے ہوئے ہوں گے۔ واضع نے جس لفظ کو جس ہیئت
سے جس معنی کے لئے وضع کیا ہے اس معنی سے وہ لفظ خالی نہیں ہوسکتا۔ وضع الفاظ اپنے معانی
میں توقیفی ہے۔ جب لفظ مہمود ہائے ہوز سے استعمال کیا جائے گا تو زبانِ اردو میں اس کے معنی مُردہ
اور انگریزی میں Dead ہوں گے۔ موازی کا استعمال جس جگہ اور جس وقت اور جس حیثیت سے
ہو (میرے دانت کاٹنے والے) کے ہوں گے۔ اسی طرح ساہب کا لفظ ہر جگہ "لالچی" کے معنی
سے خالی نہ ہوگا۔ البتہ اگر اس مہمود کو انگریزی میں Mahmud لکھئے تو دونوں معانی
کا احتمال ہوگا۔ انگریزی میں س اور ص کا فرق نہیں ہے۔ ممکن ہے کہ کوئی پی۔ ایچ۔ ڈی جس کی
مادری زبان انگریزی ہو وہ H کی پیروی میں ح اور ہ کے فرق کو اپنی آسانی کے لئے مٹا دے
اور عربی حروف میں بھی انگریزیت کو دخل دے اور انگریزی حروف کے سانچہ میں ڈھالے لیکن
یہ ایک اصطلاح ہوگی۔ جو اسی کے گھر تک محدود ہوگی لغت نہیں بدلے گی ہمیشہ لغت میں مہمود مُردہ

ہی رہے گا اور محمود تعریف کیا ہوا ہی رہے گا۔

چونکہ الفاظ ہوا کی مدد سے منھ سے نکلتے ہیں وہ ہوا کے ساتھ غائب ہو جاتے ہیں۔ تمدنی اور معاشرتی زندگی میں تعلقات کی وسعت لازم ہے اس لئے اس امر کی حاجت پیش آئی کہ جو الفاظ منھ سے نکلتے ہیں قائم ہوں اور ضرورت کے وقت ایک جگہ سے دوسری جگہ پہونچائے جا سکیں اور ایک زمانہ سے دوسرے زمانہ تک محفوظ رکھے جائیں۔ اس غرض کو پورا کرنے کے لئے جو تمدنی زندگی سے پیدا ہوئی نقوش ایجاد ہوئے جو آوازوں کے قائم مقام ہیں اور بصورت حروف منھ سے نکلتے ہیں اسی کو کتابت کہتے ہیں۔ لہٰذا ہر نقش جس حرف کی قائم مقامی کرتا ہے اُسی کیفیت کا حامل ہوگا جو اس حرف کے ساتھ مخصوص ہے اس وجہ سے کہ وہ نقش اس آواز کی طرف اشارہ کرتا ہے اور اس کی قائم مقامی کرتا ہے جس کو اہلِ زبان اپنے مخصوص لہجہ اور کیفیت سے ادا کرتا ہے اسی کتابت سے انسانی تمدن درجۂ تکمیل کو پہونچا۔ زمانۂ جاہلیت میں عرب میں چند افراد لکھ سکتے تھے۔

عربی زبان میں ۲۹ حروف ہیں اور انھیں حروف میں قرآن پاک نازل ہوا جیسا کہ عبرانی زبان میں ۲۸ حروف ہیں جن میں صحف انبیاء بنی اسرائیل اترے۔ ان ۲۸ حروف میں [illegible] (گیمل) گ اور [illegible] (پے) پ عربی میں نہیں ہیں اور عربی کے ۲۹ حروف میں سے ج۔ ض۔ ظ۔ عبرانی میں نہیں ہیں بقیہ حروف مشترک ہیں۔

امام ابو العباس بونی رحمۃ اللہ علیہ نے اپنی کتاب "لطائف الاشارات فی اسرار الحروف المعلومات" میں لکھا ہے کہ:۔

> ابو ذر غفاری رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے پوچھا کہ یا رسول اللہ جتنے انبیاء بھیجے گئے وہ کون سی چیز لے کر بھیجے گئے۔ آپ نے فرمایا کہ کتاب جو اُن پر اتاری گئی۔ پھر میں نے پوچھا کہ یا رسول اللہ آدم پر کون کتاب اُتاری گئی۔ آپ نے فرمایا ا ب ت ث ج الخ پھر میں نے پوچھا یا رسول اللہ کتنے حروف ہیں۔ آپ نے فرمایا ۲۹۔ میں نے عرض کیا کہ آپ نے تو ۲۸ شمار کئے تھے۔ اس پر آپ کی آنکھیں غصہ سے سرخ ہو گئیں۔ آپ نے فرمایا کہ قسم ہے اس ذات کی جس نے مجھ کو سچا نبی بنا کر بھیجا ہے اللہ تعالےٰ نے آدم پر ۲۹ حروف نازل کئے۔ میں نے پوچھا یا رسول اللہ ان میں لام الف ہے؟ آپ نے فرمایا کہ لام الف ایک حرف ہے جس کو اللہ تعالےٰ نے آدم پر ایک صحیفہ میں نازل فرمایا اور اس کے ساتھ ستر ہزار فرشتے ہیں جس نے لام الف کی مخالفت کی اس نے

اُوم پر نچی ہوئی کتاب سے کفر کیا اور جس نے لام الف کو شمار نہیں کیا اُس سے اور مجھ سے کوئی واسطہ نہیں
اور جو شخص اس پر ایمان نہیں لایا کہ ۲۹ حروف ہیں وہ ہمیشہ دوزخ میں رہے گا۔

دُنیا کی ہر قوم کی زبان اُس کی کتابت سے زندہ ہے۔ بہت سی زبانیں اِس وقت موجود ہیں جن کے بولنے والے اب باقی نہیں رہے مگر وہ اُسی طرح زندہ ہیں جیسے پہلے تھیں۔ زبان سنسکرت دُنیا کے کسی حصہ میں بولی نہیں جاتی مگر وہ اُسی آب و تاب سے زندہ ہے جیسی پہلے تھی۔ بلکہ اب تو یورپ کے مختلف ممالک میں اُس کی باقاعدہ تعلیم ہے جو پہلے نہ تھی۔ عبرانی زبان کہیں بولی نہیں جاتی پھر بھی کتابت کی وجہ سے زندہ ہے۔ پہلوی زبان جو قدیم فارسی زبان تھی جس میں زردشت کے صحیفے تھے اب زندہ نہیں ہے اس لئے کہ اُس کی کتابت اور اُس کے حروف مر چکے اور اُس کی جگہ پر نئی فارسی پیدا ہو گئی جس کے حروف عربی ہیں اور عربی حروف کی وجہ سے عربی الفاظ اور اسلامی ثقافت (کلچر) داخل ہو گئے۔ یہی حال اُردو زبان کا ہے عربی حروف ہونے کی وجہ سے فارسی اور عربی الفاظ داخل ہو گئے لیکن فرق یہ ہے کہ فارسی زبان کے شامل ہونے سے ہندی زبان کی مماثلت اور اُس کا اثر غالب رہا۔ چونکہ فارسی اور سنسکرت میں تھوڑا فرق ہے اس لئے اس کی اجنبیت جاتی رہی اور عربی الفاظ نے فارسی کی طرح غلبہ نہیں کیا بلکہ فارسی اور ہندی نے باخود با کی یک رنگی سے غلبہ پایا اور عربی الفاظ موجودہ اُردو میں برائے نام رہ گئے۔ اگر اس کے حروف ہندی یعنی دیوناگری سے بدل دئے جائیں تو اسلامی تمدن ہند سے ختم ہو جائے گا۔ ہند میں اسلامی تمدن جو کچھ مسلمانوں میں باقی رہ گیا ہے وہ صرف اُردو زبان کی وجہ سے ہے۔ سو اس کا حال یہ ہے کہ ایڈیٹر صاحب اُردو زبان کی املا پر داخلی یعنی قدامت پرستی اور خارجی دقتوں کی بے جا تہمت لگا کر اس کو بھی مٹانا چاہتے ہیں۔

اسی طرح ایسی زبانیں بھی بولی جاتی ہیں لیکن اب تک اس کے لئے حروف ہجا نہیں بنے ہیں اور وہ لکھی نہیں جاتی ہیں جیسے چاٹگامی زبان جو صرف ضلع چاٹگام میں بولی جاتی ہے جو عربی۔ فارسی اور بنگلہ زبانوں سے مل جل کر بنی ہے اگر اس کے حروف نہ بنے اور کتابت میں نہ آئی تو کچھ زمانہ کے بعد جب اس پر خارجی اثر غالب ہوگا تو یہ زبان دُنیا سے مفقود ہو جائے گی۔ لہٰذا ہر زبان کے لئے اِس کے حروف ہجا اُس زبان کی زندگی کے سب سے بڑے رکن ہیں۔ ہر لفظ جن حروف سے جن معانی کے لئے وضع کیا گیا ہے وہی اُس کی حقیقت اور اُس کی ہستی ہے کوئی عرب ضَرَبَ کا لفظ ذ۔ ز یا ظ۔ سے تلفظ نہیں کر سکتا۔ ضَرَبَ کے معنی مارنے کے اُسی وقت ہوں گے جب ض سے تلفظ کیا جائے

جس کی قائم مقامی یہ مخصوص نقش ض کرتا ہے لیکن اگر اسی کو ز سے تلفظ کریں تو اس کے معنی "سور (خنزیر) کو اس کے رہنے کی جگہ میں لے جانے کے" ہوں گے۔ ز ر ب سے کبھی ضَرَبَ کے معنی پیدا نہیں ہو سکتے اور اگر اسی کو ذ سے ذَرَبَ تلفظ کریں یا لکھیں تو اس کے معنی "تیز ہونا" سمجھے جائیں گے اور اگر ظ سے ظَرَبَ تلفظ کیا جائے یا لکھا جائے تو اس کے معنی "کسی چیز سے چپکنا" یا "حضور سرورِ کائنات ؐ کے گھوڑے کا نام" ہوگا۔ زَرَبَ یا ذَرَبَ یا ظَرَبَ لکھ کر ضَرَبَ کے معنی لئے جائیں تو اس کی مثال یہ ہوگی کہ کوئی بیرسٹر ہائی کورٹ میں ننگے بدن۔ ننگے پیر اجلاس پر کسی مقدمہ میں بحث کرنے کے لئے کھڑا ہو جائے تو کیا ہائی کورٹ کا کوئی جج اس کو بیرسٹر سمجھ سکتا ہے؟ جب تک اس کی پیشانی پر نہ لکھ دیا جائے کہ "یہ بیرسٹر ہے مصلحتاً اس نے جامۂ عریانی زیب تن کیا ہے" یہ مثال اُس مدعا کو ذہن نشین کرنے کے لئے پیش کی گئی ہے کہ جب انسان لباس سے پہچانا جاتا ہے الناس باللباس تو لفظ جس کی حقیقت ادائے معنی مقصود ہیں انھیں حروف سے مشخص ہوتی ہے جس کو واضع نے انھیں حروف میں وضع کر دیا۔ ظاہر ہے کہ ان حروف کے بدلجانے سے وہ حقیقت کیونکر باقی رہ سکتی ہے جو اُس کی ہستی اور فطرت کے خلاف ہے۔

یہی لفظ عرض جو پیش کرنے کے معنی کو ادا کرتا ہے جس کی حقیقت ض سے مشخص ہوتی ہے اور لفظ ارز جو "چاول" یا "صنوبر" کے معنی کے ادا کے لئے مخصوص ہے۔ اب ارز کو عرض کے معنی میں لینا دو جداگانہ افعال ہیں۔ ایک تو ارز کو صنوبر کے معنی سے خالی کرنا جو اس لفظ کی فطرت کے خلاف ہے۔ دوسرے اس کو عرض کی وضع میں لینا جو اس لفظ عرض کی فطرت کے خلاف ہے۔ یہ دونوں افعال خلافِ وضعِ فطری لفظ ہے۔

پھر آپ تحریر فرماتے ہیں کہ "جب میں نے تالیم (ستانا) بالعالن کا کام شترو (معنی شہد یا مسخراپن) کیا تو بہت سے لوگوں نے اُردو اس وجہ سے چھوڑ دی کہ اس کی املا میں دقت تھی" کیا حضرت یہ فرما سکتے ہیں کہ کسی نے زبان سنسکرت اس وجہ سے چھوڑ دی کہ اس میں ख اور घ میں فرق مشکل ہے یا न - ञ - ग - ज्ञ میں امتیاز دشوار ہے۔ کسی نے زبان انگریزی محض اس وجہ سے چھوڑ دی کہ پی۔ ایچ۔ ڈی ہونے پر بھی اس کے الفاظ کی املا پر قدرت نہیں ہوتی اور اگر ایسا نہیں ہے تو پھر عربی نے کیا جرم کیا ہے کہ آپ نے اِس کے گلا گھونٹنے کیلئے آستینیں چڑھالیں ؎

ہر کس از دستِ غیر نالہ کند　　　سعدی از دستِ خویشتن فریاد

کسی لفظ کی ہیئت کو اس لئے بگاڑنا کہ اس کا صحیح تلفظ دشوار ہے اور اس کی املا بدل کر لغتِ عرب میں تصرف کرنا کہاں تک قرینِ عقل ہے۔ ایک شخص جو ضاد کا صحیح تلفظ نہیں کر سکتا وہ لفظ وَلَا الضَّالِّينَ کو ز سے لکھے اور اس کو دعویٰ ہو کہ معنی میں کوئی تغیر نہیں ہوگا۔ سوائے ہٹ دھرمی اور ہیرہ دستی کے کیا کہا جا سکتا ہے۔

کسی شخص نے ایک کبڑے سے پوچھا کہ تمہاری پیٹھ سیدھی کی پشت ختم کر دی جائے اس نے جواب دیا کہ تمام آدمیوں کی پیٹھ کے کہ آپ ضاد اور ز اور ظ میں فرق کی استعداد پیدا کریں تمام جائیں۔ تمام لغاتِ عرب مسخ کر دی جائیں۔ گویا نظامِ عالم کا پورٹ

اُردو زبان میں جتنے الفاظِ عربی مستعمل ہیں وہ سب قرآن پاک میں موجود ہیں جو مسلمان قرآن پاک کی تلاوت کرتا ہے یا جس نے بچپن میں قرآن پاک پڑھا ہے اور اُردو کی کتابوں سے بہرہ اندوز ہے وہ تو کبھی عارض کو عارز لکھنے کی جرأت نہیں کر سکتا۔ جس کے کانوں میں پیدائش کے وقت سے اخیر تک عربی الفاظ کی صدا کانوں میں پڑتی رہتی ہے یا اس کو امید ہے کہ مرنے کے وقت زندگی کی اخیر لمحات میں جبکہ یارائے گویائی نہیں رہے گا آیاتِ قرآنی کی صحیح صورتِ مکتوبی ہی پیشِ نظر ہوگی وہ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم کو بسم اللہ الرھمٰن الرھیم ( رحمان۔ عدد کثیر۔ رھیم۔ ضعف سے جھک جانے والا۔ خاموشی ) کی صورت میں پیشِ نظر رکھ کر اپنی عاقبت برباد نہیں کرے گا۔ وہ کبھی صاحب کو ساھب لکھنا گوارا نہیں کرے گا۔

یہ واضح رہے کہ عربی حروفِ ہجا وہ ہیں جن میں قرآنِ پاک نازل ہوا ہے اس کے حروفِ ہجا کو بگاڑ کر الفاظ عربیہ کو بگاڑنا الفاظِ قرآنی کو بگاڑنا ہے۔ ہمارا دعویٰ ہے ہم جن الفاظِ عربیہ کو روزمرہ استعمال کرتے ہیں اور اردو کتابوں میں پڑھتے ہیں وہ سب بعینہٖ یا بتصرف بہ بقائے مادہ یا مصدر قرآنِ پاک میں موجود ہیں۔ کوئی شخص ایسا لفظ عربی جس کو ہم روزمرہ استعمال کرتے ہیں بجز اعلام مخصوصہ کے نہیں بتا سکتا جو قرآنِ پاک میں موجود نہ ہو۔

کیا کسی پی۔ ایچ۔ ڈی نے کبھی یہ بھی تحریک کی ہے کہ Right کو Rite یا Judge کو Jaj لکھا جائے ایسا کبھی نہیں ہوا اس لئے کہ یورپ کی کورانہ تقلید اس کی مانع ہے حالانکہ یہ کچھ مفید نہیں ہے۔ لَنْ تَرْضٰى عَنْكَ الْيَهُوْدُ وَلَا النَّصٰرٰى حَتّٰى تَتَّبِعَ مِلَّتَهُمْ ترجمہ :۔ تم سے یہود اور نصاریٰ ہرگز راضی نہ ہوں گے جب تک ان کے طریقہ پر نہ چلو۔

کیا کوئی مسلمان جس کے دل میں ایمان کی ادنیٰ روشنی ہے اور اُس کے دماغ میں دہریت کی ہوا سمائی نہیں ہے لفظ محمدؐ کو جو حضور سرورِ کائنات روحی فداہ کا اسمِ گرامی ہے۔ ہائے ہوز سے لکھ کر جس کے معنی "مُردہ یا بے نور" ہیں اپنے رسول کی توہین گوارا کر سکتا ہے۔ مشرکینِ عرب حضور سرورِ کائنات کی عداوت سے محمدؐ کو ہائے ہوز سے تلفظ کرتے تھے۔ کون مسلمان آج تیرہ سو برس کے بعد مشرکینِ عرب کی سنت کو محمد لکھ کر زندہ کرنا چاہتا ہے۔ کیا کوئی شخص جو خدا کو حیّ و قیوم ۔ اُوِناشن۔ ہمیشہ زندہ رہنے والا" یقین کرتا ہے۔ اور اُس کا اِس پر ایمان ہے وہ بجائے الحمد للہ کے الھمد للہ لکھ کر خدائے برتر کو موت کی صفت سے متصف کر سکتا ہے؟ کیا کوئی شخص جس کو مرنے کے بعد خدائے بزرگ کے سامنے جانے کا یقین ہے اس طرح خداوند کریم سے عداوت کا مظاہرہ کرنے کی جرأت کر سکتا ہے؟ (نعوذ باللہ من ذالک)

کسی مذہب کا پیرو ہو جس کو ذاتِ باری تعالیٰ پر ایمان ہے۔ اعم اس سے کہ اُس کو وہ اللہ کہے یا ایشور یا گاڈ یا یہوا کبھی اُس ذاتِ پاک کی توہین، چاہے عربی زبان میں ہو۔ یا فارسی یا سنسکرت یا عبرانی میں گوارا نہیں کر سکتا۔

جو شخص تعلیم کو تالیم لکھنا پسند کرتا ہے وہ اللہ تعالیٰ کے اسمائے حسنیٰ میں سے علیم کو آلیم لکھنے پر مجبور ہے اُس صورت میں خداوند کریم کو صفت دردمندی سے متصف کرے گا۔ کیونکہ الیم بمعنی دردمند۔ ؛ Painful (نعوذ باللہ من ذالک)

علامہ عبدالفتاح عبادہ مصری نے اپنی کتاب "انتشار الخط العربی فی الشرق والغرب" میں لکھا ہے کہ "دنیا کے ۱/۴ حصہ کی زبانیں حروفِ عربی میں لکھی جاتی ہیں"۔ میں اُن میں سے چند ملکوں کا مختصراً ذکر کرتا ہوں جہاں کی زبانیں حروفِ عربی میں لکھی جاتی ہیں۔

نوبیا۔ جنوبی ابی سینیا۔ نائجریا۔ سومال۔ کیپ کالونی۔ زنجبار۔ مڈغاسکر۔ ترکستان۔ قارص۔ باطوم۔ کریمیا۔ دیگر صوبجات کوہ قاف۔ ایران۔ کردستان۔ تاتار۔ قزان۔ داغستان۔ کاشغر۔ افغانستان۔ بلوچستان۔ جزائر بحر الکاہل (جاوا۔ سماترا۔ بورنیو۔ وغیرہ) ایشیائے کوچک۔ ہندوستان (پنجاب۔ صوبۂ متحدہ۔ صوبۂ سرحد۔ صوبۂ سندھ۔ کشمیر۔ مدراس "ملایالم" حیدرآباد۔ برار۔ ریاست گوالیار) بحر متوسط کے سواحل۔ جبل الطارق سے مصر تک ٹیونس۔ الجزائر۔ مراکو وغیرہ۔ قسطنطنیہ۔ ایڈریانوپل۔ وغیرہ امریکا کے بعض جزائر وغیرہ۔

مقاماتِ مذکورہ کے مسلمانوں نے اپنی زبانوں کا رسم خط عربی رکھا ہے۔ تاکہ قرآنِ پاک کی تلاوت میں آسانی ہو اور نہ زبانِ عربی کا غلبہ ہو جس کے ذریعہ سے فارسی زبان کی طرح اسلامی ثقافت (کلچر) داخل ہو۔ چنانچہ سیکڑوں برس سے یہی حروفِ عربی رائج ہیں۔ ان میں سے کسی نے بھی اس کی املا میں کوئی دقت محسوس نہیں کی اور نہ تصرف جائز رکھا۔

یہ ہے اعلیٰ تعلیم کا نمونہ

انّ اللہ یھدی من یشاءُ الیٰ صراطٍ مستقیم۔ من یھدی اللہ فلا مُضلّ لہٗ ومن یضلِلہُ فلا ھادیَ لہٗ

توان بحلق فرو بُرد استخوانِ درشت
ولے شکم بدرد چوں بگیرد اندر ناف
(سعدی)

محمد امین عباسی

## تندرستی ہزار نعمت ہے

(از حضرت گویا جہان آبادی)

دل ہے مسرور تو جہاں مسرور — ورنہ کیفِ بہار میں کیا ہے
ایک تنویر ہے مسرت کی — ماہ زیبا نگار میں کیا ہے
اپنی ہی زندگی کے دو رُخ ہیں — اور لیل و نہار میں کیا ہے
خوش ہیں شادابیٔ طبیعت سے — سبزہ و لالہ زار میں کیا ہے

لطف، شرمندۂ طبیعت ہے
سچ تو یہ ہے کہ لطفِ صحت ہے

سیرِ گلزار، چاندنی راتیں — راتیں اور باتیں اور ملاقاتیں
آسماں سے خوشی برستی ہے — کس قدر پُر طرب ہیں برساتیں
چاند، سورج، ستارے، شام و سحر — رُوح پرور فضائی سوغاتیں
تندرستی نہیں تو کچھ بھی نہیں — تندرستی کی ہیں کراماتیں

سچ ہے گویا بقول سالک کے
تندرستی ہزار نعمت ہے

# غالبؔ کا نظریۂ اقدارِ اخلاق!

(از جناب سید شوکت علی سبزواری صاحب ایم۔ اے۔ ایل ایل۔ بی۔ لکچرر اسلامیہ کالج بریلی)

---

فلسفہ اپنے مفہوم کے اعتبار سے ایک نہایت وسیع لفظ ہے۔ یونانی تو علم کے ہر شعبہ کو فلسفہ میں شامل سمجھتے تھے۔ لیکن آجکل طبعیات اور تجربیاتی حکمت یعنی سائنس کے خاص خاص شعبوں کو چھوڑ کر باقی علم کی تمام شاخیں فلسفہ ہیں۔ مابعد الطبعیات تو فلسفے کی ایک مخصوص قسم ہے لیکن اخلاقیات، نفسیات، اور جمالیات بھی فلسفے سے الگ نہیں۔ غالبؔ نے ان گوناگوں مباحث میں سے ہستی اور حیات کے مسائل کو اپنے فکر کی جولان گاہ بنایا۔ یہی حکیمانہ شعبہ غالبؔ کا وہ مخصوص فلسفیانہ نظام ہے جس کی طرف میں نے اپنی تمہیدی سطور میں اشارہ کیا ہے۔ اور اس کا ثبوت پچھلی وہ سطریں ہیں جن میں غالبؔ کے مخصوص فکر کی کسی قدر تشریح کی گئی ہے۔ اگر کسی شاعر کے فلسفیانہ نظام کا ثبوت بس یہی ہے، جیسا کہ مسٹر اکرام نے فرمایا ہے، کہ اس کے یہاں چند خیالات کی تکرار کی جائے اور ان کو بار بار دُہرایا جائے تو میرا خیال ہے کہ سطور ماسبق میں ہستی یا حیات سے متعلق خیالات کی تکرار کافی پائی جاتی ہے اور کچھ اسی وجہ سے مجھے بھی بعض بحثوں کو بار بار دُہرانا پڑا ہے۔

ترتیب یا تبویب کے اعتبار سے ہستی اور حیات کے مسائل کا تعلق مابعد الطبعیات سے ہے جس میں اشیاء اور ان کے حقائق سے بحث ہوتی ہے۔ حیاتِ انسانی اور اس کے بعض مظاہر کی بحثیں نفسیات سے متعلق ہیں۔ غالبؔ کے کلام میں نفسیاتی اشارے بھی ہیں۔ اگر اُن اشاروں کو یکجا کر لیا جائے اور ایک خاص ترتیب کے ساتھ مرتب کر لیا جائے تو غالبؔ کے فلسفۂ نفس پر ایک چھوٹا سا رسالہ تیار ہو سکتا ہے۔ لیکن میرا خیال ہے کہ نفسیات صرف انسان کے خلقی امتیازی نقاط اور اُس کی سیرت کے بعض ان پہلوؤں کا مطالعہ نہیں جو چار و ناچار پھوٹے پڑتے ہیں۔ یہ بات تو ہر معمولی مشاہد کو حاصل ہو سکتی ہے۔ نفسیات دراصل اس جزوی اور وقتی مطالعے سے بالکل الگ چیز ہے۔ اس کا مطالعہ جزوی نہیں بلکہ کلی ہونا چاہیئے اور مختلف انسانی امتیازی خطوط کو ترتیب دیکر اس کی سیرت کی ایک مکمل تصویر تیار کرنا چاہیئے۔ انسانی کردار کی تصویر اس کے امتیازی خطوط اور مشاہدے کے ذاتی تجربات

کے رنگوں کی آمیزش ہی سے حاصل ہو سکتی ہے۔ صحیح بات یہ ہے کہ غالب کے کلام میں جو نفسیاتی اشارے بکھرے ہوئے ہیں اُن سے انسان کے کردار کی کوئی پوری اور مکمل تصویر تیار نہیں ہوتی۔ وہ نامکمل اور ادھورے اشارے ہیں جو زیادہ سے زیادہ شاعر کی کلیاتی ژرف نگہی اور دِقتِ مشاہدہ کا ثبوت پیش کرتے ہیں۔

اخلاقیات اور نفسیات ( Ethics and Psychology ) ایک ہی چیز کے دو مختلف پہلو ہیں۔ دونوں کا تعلق نفس اور حیاتِ انسانی سے ہے۔ نفسیات نام ہے انسان کی نفسی قوتوں اور ان کے اعمال و آثار کا جو بغیر ارادہ اور کبھی کبھی غیر شعوری طور پر انسان سے سرزد ہوتے ہیں۔ یہ اعمال، افعال، اور آثار انسان کے فطری اور جبلی نقوش ہیں جو نفس اور اس کی قوتوں میں کندہ ہیں۔ انسان کے اختیار اور ارادے کو ان اعمال میں دخل نہیں۔ وہ ان دھاروں کے رُخ کو بدل نہیں سکتا۔ اخلاقیات کا میدان انسان کے وہ اعمال ہیں جو ارادے اور اختیار کے ماتحت ہیں۔ جن میں تغیر و تبدل راہ پا سکتا ہے۔ اور ان کے دھاروں کا رُخ بھی دوسری طرف پھیرا جا سکتا ہے۔ فطرت انسان کا نفسیاتی ٹھہراؤ اور سیرت ایک طرح کا اخلاقیاتی بناؤ ہے۔ اور چونکہ سیرت انسان کی اختیاری چیز ہے اس لئے اخلاق میں حسن و قبح یا نیک و بد کی بحثیں بھی ہوتی ہیں اور ان کے اعتبار سے اخلاقی قدریں Moral values متعین کی جاتی ہیں۔

اخلاقی قدریں اخلاقیات کے وہ غیر متبدل قوانین ہیں جن میں ہمہ گیری پائی جاتی ہے۔ اور جن کی بنیادیں کم سے کم اخلاقیات پر نہیں بلکہ مابعد الطبیعیات پر ہیں۔ عام طور پر اخلاقی قدروں کو ذاتی رجحانات (Tendencies) یا شخصی میلانات ( Personal inclination ) پر مبنی سمجھا جاتا ہے۔ اور کہا جاتا ہے کہ انسان نفسیاتی طور پر بعض چیزوں کو پسند کرتا ہے اور بعض کو ناپسند۔ ہو سکتا ہے کہ یہ پسندیدگی اور ناپسندیدگی کوئی فطری یا نفسی شعور نہ ہو بلکہ تمام تر ماحول یا گرد و پیش کا اثر ہو۔ جو چیزیں ایک طویل مدت سے آس پاس کے لوگ ناپسند کرتے آئے ہیں اُن کی طرف سے ایک طرح کی نفرت انسان کی طبیعت میں متمکن ہو جائے اور پسندیدہ اشیاء و اعمال سے اُسے محبت ہو جائے۔

نفرت اور رغبت کا تعلق نفسیات سے نہیں بلکہ معاشرت سے ہے۔ معاشرہ جن چیزوں سے نفرت دلاتا ہے قدرتی طور پر فرد معاشرہ ان سے نفرت کرنے لگتا ہے اور جن چیزوں کو بہتر اور خوبتر صورت میں پیش کرتا ہے ان سے محبت ہو جاتی ہے۔ یہ نفسیاتی اصول ہے اور اسی اصول کے پیش نظر بچوں کی تعلیم و تربیت کی جاتی ہے۔ اجتماعی یا عمرانی ہیجانات برپا کئے جاتے ہیں۔ عوام کے عواطف و جذبات سے کھیل کھیلے

جاتے ہیں۔ لیکن یہ غلط ہے کہ اخلاقی قدریں انسان کی پسندیدگی اور ناپسندیدگی پر مبنی ہیں۔ یا کم سے کم انھیں ان پر مبنی قرار دیا جا سکتا ہے۔

کانٹ نے اخلاقیات کو مابعد الطبیعات سے وابستہ کیا ہے اور اس نے اخلاقیات پر جو کتاب لکھی ہے اس کا نام ہے "اساسیات مابعد الطبیعات اخلاق" (Fundamental of the metaphysics of ethics) اس کتاب کے نام ہی سے ظاہر ہے کہ اخلاقیات دراصل مابعد الطبیعات کی ایک شاخ ہے۔ اور شاید اس وجہ سے کہ اخلاقی قدریں، جنھیں کانٹ نے فرائض سے تعبیر کیا ہے، کھلم کھلا مابعد الطبیعات سے متضاد ہیں یا مابعد الطبیعاتی اصول پر قائم ہیں۔ اسی مابعد الطبیعاتی عنصر کی بنا پر یہ دعویٰ کیا جاتا ہے کہ اخلاقی قدروں میں کبھی کوئی تغیر یا تبدل راہ نہیں پاتا۔

| | |
|---|---|
| لن تجد لسنۃ اللہ تبدیلا (القرآن) | تم کبھی خدا کی سنت یعنی الہیاتی اصول میں کوئی تغیر و تبدل نہ پاؤ گے۔ |

فطری مذہب کے اصول انہی غیر متغیر اخلاقی قدروں پر مبنی ہوتے ہیں جن کا معیار تربیت نفس اور اس کا ارتقاء ہے۔ اور یہی اصول فلسفۂ اخلاق کی غایات ہیں جن کے لئے ایک انسان کو جد و جہد کرنا چاہئے۔

| | |
|---|---|
| قد افلح من زکّٰھا وقد خاب من دسّٰھا۔ (القرآن) | کامیاب وہی ہے جس نے اپنے نفس کی تربیت کی اور جس نے اسے مہمل چھوڑے رکھا وہ ناکام رہا۔ |

کمال نفس کے لئے بے شبہ کچھ اسباب ہیں اور یہ اسباب ضرور ہے کہ نفس اور اس کے اعمال کے مناسب ہوں۔ جسم انسان کی تربیت و تمرین کے لئے بھی کچھ اعمال ہیں جن سے اس کی تربیت ہوتی ہے اور اس میں قوت و استحکام آتا ہے۔ ان اعمال کا جسم سے تعلق ہے اس لئے کہ وہ ہر حال میں اور ہر مقام پر اس کو فائدہ پہنچاتے اور اس کے بنانے یا بگاڑنے میں حصہ لیتے ہیں۔ اسی طرح اعمالِ نفس بھی ہیں۔ وہ بھی نفس کی تعمیر اور اس کی سربراہی میں بہت کچھ اپنی ذات سے دخل رکھتے ہیں۔ معاشرہ یا سوسائٹی کی رسوم و روایات اور اس کے معتقدات سے انھیں کوئی سروکار نہیں۔ یہ اعمال دراصل صحیح اخلاقی ہدایات و تعلیمات ہیں جنھیں عصر حاضر کی اصطلاح میں اخلاقی قدروں کے نام سے یاد کیا جاتا ہے۔ ان کی بابت کانٹ وغیرہ حکماء نے جو درحقیقت جدید فلسفہ کے معمار ہیں، یہ کہا ہے کہ وہ خالص الہیاتی معیار ہیں جن سے کسی عمل یا فعل کے حسن و قبح کو پرکھا جا سکتا ہے۔

تزکیۂ نفس کے لئے عبادت یعنی خالق انفس و آفاق کی پرستش، اخلاقیات مذہب میں ایک ضروری سی چیز ہے۔ نفس کا اعلیٰ کمال ہے خالقِ کائنات کی صفات اپنے میں پیدا کرنا اور اُس کے لئے

ضروری ہے کہ خدا کی صفات میں غور و فکر کیا جائے اور اُس سے قریب تر ہو کر ان صفات کی جھلک بھی حاصل کی جائے۔ عبادت اسی فکر و نظر اور پرتو حاصل کرنے کو کہتے ہیں۔ قرآن شریف میں ہے۔

| | |
|---|---|
| وَیتفکرُون فی خلق السمٰوٰت والارض | وہ برابر زمین اور آسمان کے خلق میں غور و فکر کرتے رہتے ہیں۔ |
| ربنا ما خلقت ھٰذا باطلا۔ | اور کہتے ہیں کہ اے خدا! تو نے ان کو لاحاصل پیدا نہیں فرمایا۔ |

ویدانت میں اعمال عرفاں کو دو حصوں میں تقسیم کیا گیا ہے۔ سنیاس یوگ اور کرم یوگ کرم یوگ کے معنی ہیں گیان حاصل کرنے کے لئے عملی جدّوجہد کرنا جس میں استتی (حمد) اور اُپاسنا (عبادت) بھی شامل ہیں۔ سنیاس یوگ ترک عمل سے حاصل ہوتا ہے اور ویدانت کی رُو سے وہ کرم یوگ کے بعد کا درجہ ہے جو طاعت و عبادت کے بعد ہی حاصل ہو سکتا ہے۔ اسی لئے گیتا میں کرم یوگ کو سنیاس سے افضل و برتر بتایا گیا ہے۔

| | |
|---|---|
| سنیاسہ۔ کرم یوگش چہ۔ نی شریسَں کرَو۔ اُبھو۔ | یوں تو سنیاس اور کرم یوگ دونوں بہتر ہیں۔ |
| تیوستُو۔ کرم سنیاسات۔ کرم یوگو۔ وشِشتے۔ | لیکن کرم یوگ سنیاس سے بھی اچھا ہے۔ |

(ادھیائے ۵ شلوک ۲)

دراصل سنیاس یوگ بھی ایک اعتبار سے کرم یوگ ہی ہے۔ بس اس قدر فرق ہے کہ سنیاس کیلئے ضروری ہے کہ یوگی (مجاہد) جملہ خواہشوں اور تمنّاؤں سے پاک ہو۔ اگرچہ یہ بات کرم یوگ سے بھی حاصل ہو سکتی ہے۔ نِشکام کرم (عملِ بے آرزو) ویدانت کی رو سے سب سے بڑی ریاضت اور سب سے اعلیٰ عملِ خیر ہے۔ ویدانتیوں کا خیال ہے کہ کرم پھل آسنگ (کرم کے پھل کی خواہش) ترک کر دینے سے جیو آتما (روح) کرم کے بندھن سے آزاد ہو جاتی ہے۔ کرم ہندو فلسفے میں تمام مصائب و آلام کی علت ہے اس لئے اس بلا سے محفوظ رہنے کے لئے وہ کچھ ضروری سا خیال کرتے ہیں کہ کرم یعنی عمل سے مجتنب رہیں۔ اس کی صورت ان کے نزدیک یہ ہے کہ نفس انسانی کرم بھی کرے اور اس سے پاک بھی رہے اور وہ اس طرح کہ کرم کے پھل کی خواہش قلب سے دُور کر دی جائے شری کرشن فرماتے ہیں:۔

| | |
|---|---|
| برہمنی آدھائے کرمانی۔ سنگم تیکتوا۔ کروتی یہ۔ لِپیتے نہ سر پاپین۔ پدم پترم۔ اَمبھسا۔ (ادھیائے ۵ شلوک ۱۰) | جو پھل کی خواہش ترک کر دیتا ہے اور خدا پر اعتماد کرتے ہوئے کرم کرتا ہے وہ کبھی گناہ آلود نہیں ہوتا جس طرح کنول کی پتیاں پانی میں رہتے ہوئے بھی پانی سے پاک رہتی ہیں۔ |

جہاں تک ہندوؤں کے متصوفانہ رسائل یعنی اُپنشدوں کا تعلق ہے یہ غلط ہے کہ ان میں کرم یا عمل کو بالکل نظر انداز کر دیا گیا ہے۔ کمال نفس کے لئے کم سے کم ان رسائل میں بھی عمل کو اتنی ہی اہمیت دی گئی ہے جتنی معرفت یا گیان کو۔ گیتا میں تو اس اعتبار سے علم و عمل میں سرے سے کوئی تفریق ہی نہیں کی گئی ہے۔ بلکہ سانکھیہ (علم) اور یوگ (عمل) دونوں کو ہم معنی ظاہر کیا گیا ہے۔

| | |
|---|---|
| سانکھیہ یوگو۔ پرتھگ۔ بالا۔ پرودنتی۔ نہ پنڈتا (ادھیائے ۵ شلوک ۴) | وہ نادان بچے ہیں جو سانکھیہ اور یوگ کو جدا جدا بتاتے ہیں۔ |

اس کے بعد ہے۔

| | |
|---|---|
| ایکم۔ سانکھیم چ۔ یوگم چ۔ یہ پشیتی۔ سرپشیتی | جو سانکھیہ اور یوگ کو واحد دیکھتا ہے وہی دراصل بینا ہے۔ |

اپنشدوں کی تعلیم بھی یہی ہے کہ نجات یا کمال نفس کے لئے علم و عمل دونوں ضروری ہیں۔ لیکن اسلام اور ویدانت کی تعلیم میں ایک اساسی فرق ہے اور وہ ہے ویدانت کا کرم اور سنسار یعنی رُوح کا کرم کے چکر میں پڑ کر بار بار مختلف اجسام میں گھومنا۔ ویدانت کی تعلیمات کی رو سے گیان اور عرفان نفس انسانی کا سب سے بڑا کمال ہے اور اسلام بھی یہی کہتا ہے کہ فلاح و کامرانی کا دارو مدار نفس کے برتو کمال پر ہے جو ریاضت، فکر کائنات، اور عبادت خالق آفاق کے بغیر حاصل نہیں ہوتا۔ لیکن یہ اعلیٰ کمال حاصل کرنے کے لئے ہندوؤں کے نزدیک جیو آتما کو بار بار جنم لینا پڑتا ہے اور گزرے ہوئے تمام تجربات سے پھر گزرنا پڑتا ہے۔ مگر اسلام اس چکر کو بے معنی خیال کرتا ہے۔ تجربات کی جو لہریں ایک بار گزر جاتی ہیں اس کے نزدیک پھر واپس نہیں آتیں۔ رُوح انسانی کا قدم اگر آگے نہیں بڑھتا تو پیچھے ہٹتا ہے اور یہ دونوں تجربے اس کے لئے نئے اور بالکل انوکھے ہیں۔

یہ سب کچھ سہی لیکن یہ ایک حقیقت ہے کہ عمل کا مقصد عمل کے سوا اور کچھ نہ ہونا چاہئے۔ عمل خود ایک بہت بڑی اخلاقی قدر ہے۔ وہ ایک بہت بڑا محرک ہے جو نفس انسان کے باطن میں ایک ہلچل پیدا کرتا ہے جس سے اس کی تمام خوابیدہ قوتیں بیدار ہو جاتی ہیں۔ افسردہ صلاحیتوں میں ایک جوش و نشاط رونما ہوتا ہے اور وہ یک بیک اُبل پڑتی ہیں۔ خواہش نفس کے لئے افیونی اثر رکھتی ہے۔ وہ نفس کی جملہ فطری صلاحیتوں کو لوریاں دے دے کر سُلا دیتی ہے۔ اس لئے خواہش اور عمل دونوں میں ایک طرح کا تضاد ہے۔ خواہش دو طرح کی ہے۔ ایک ارتقا اور عمل کی خواہش دوسرے ثواب اور صلے کی خواہش۔ جو خواہش افیونی اثر رکھتی ہے وہ پہلی نہیں بلکہ دوسری ہے۔ دوسری خواہش ہی عمل کی تحریک کو کم اور اس کے اثر کو زائل کرتی ہے۔ عمل اپنی ذات سے محرک ہے اور اس وجہ سے محرک ہے کہ وہ

خود ایک قدر ہے۔ ہر قدر اپنی ذات سے محرک ہوا کرتی ہے۔ یہ دوسری بات ہے کہ قدریں بے اثر نہیں۔ ان کا طبعی یا فطری طور پر ایک اثر بھی ہے جو ان کا نتیجہ یا حاصل کہلاتا ہے۔ عمل بھی ایک قدر ہے اور ضرور ہے کہ اس کا بھی ایک اثر ہو۔ لیکن یہ اثر اصل محرک نہ ہونا چاہیئے۔ ورنہ قدر قدر نہ رہے گی۔ اخلاقیات میں قدریں ایسی ہی ہیں جیسے ہندسیات میں دائرہ کے لئے اس کا مرکز۔ جب تک مرکز متعین نہ ہو دائرہ نہیں کھینچا جا سکتا۔ اور اگر مرکز تبدیل ہو جائے تو اس کا اثر دائرہ پر بھی ہوتا ہے۔ قرآن شریف میں ایک سے زائد مرتبہ اعمال کی جزا و سزا کا ذکر کیا گیا ہے جس کا مطلب یہ ہے کہ یہ جزا یا سزا اُن اعمال کا اثر ہی اور اُن پر مترتب ہوتی ہے۔

| | |
|---|---|
| مَنْ عَمِلَ صَالِحًا فَلِنَفْسِہٖ وَمَنْ اَسَاءَ فَعَلَیْھَا (القرآن) | جس نے کوئی نیک عمل کیا تو اپنے فائدے کے لئے اور اگر کوئی بُرا کام کیا تو اپنے نقصان کے لئے۔ |

یہ اخلاق اور فلسفے کا بنیادی اصول ہے۔ عمل صالح کی جزا صالح ہے اور کارِ بد کی سزا بد۔ گیہوں سے گیہوں پیدا ہوتا ہے اور جَو سے جَو۔ اس کا مطلب ہرگز یہ نہیں کہ اعمال اس لئے کئے جائیں کہ ان کا پھل ملے اور اس سے کوئی لذت حاصل ہو۔ عمل خود ایک لذت ہے۔ اگر اس سے الگ کسی دوسری لذت کی خواہش کی جائے تو یقیناً عمل کی لذت محسوس نہ ہو گی اور عمل خود محرک نہ رہے گا بلکہ اس کی یہ صفت اُس دوسری لذت میں منتقل ہو جائے گی۔ مابعد الطبیعاتی نقطۂ نگاہ سے اس میں سب سے بڑا ضرر یہ ہے کہ اس طرح اخلاقی قدروں میں جو الٹ پلٹ اور اول بدل ہوتی ہے اس سے سارا نظامِ اخلاق برہم ہو جاتا ہے۔ اس کے علاوہ خالص اخلاقی زاویۂ نظر سے بھی اس میں بہت کچھ معائب ہیں۔ انہی مضرات اور معائب کے پیش نظر دیانت وغیرہ اخلاقی نظاموں میں روحانی ارتقا کے لئے جن اعمال پر زور دیا گیا ہے وہ بے غرضانہ اعمال ہیں۔ یہ اعمال جو شائبۂ حرص و طمع اور لوث طلب ثواب سے پاک ہیں نفس میں ایک خاص قوت اور استحکام کا باعث ہوتے ہیں۔ اس کی تربیت کرتے ہیں اور اُسے خدا سے قریب تر بنا کر وہ قابلیت بخشتے ہیں جن سے وہ قدسی صفات کا پرتو قبول کر سکے۔ طاعت و عبادت کی غایت ہرگز یہ نہیں کہ جنت اور اس کی نعمتیں حاصل کی جائیں۔ کم سے کم عابد کا مطمح نظر یہ نہ ہونا چاہیئے اور اگر جنت یا اس کی نعمتوں کی طمع عبادت کے لئے محرک ہے تو اخلاقی نقطۂ نگاہ سے وہ عبادت عبادت ہی نہیں۔ فیلسوف اسلام بوعلی سینا نے لکھا ہے۔

| | |
|---|---|
| العارف یُرید الحق الاول لا یشئی غیرہ ولا یُوثر شیئاً علیٰ عرفانہ ویعبدہ لہ فقط ولا نہ مستحق | عارف کا نصب العین خدا کی ذات اور اس کی معرفت کے سوا اور کچھ نہیں ہوتا۔ وہ اس لئے اسکی پرستش |

للعبادة ولا هنا نسبة شريقة اليه لا لرغبة او لرهبة (لباب الاشارات مطبوعہ مصر صفحہ ۱۲۱)

کرتا ہے کہ وہ اس کا مستحق ہے۔ اس کے سوا اس کی کوئی غرض و غایت نہیں۔

بہادر وہ ہے جو اپنی طبیعت سے شجاعت کے نشئے میں سرشار ہو کر جوانمردی کے جوہر دکھاتا ہے۔ سخی وہ ہے جو عطا اور بخشش کو انسان کا جوہر شریف سمجھ کر دستِ سخا بڑھاتا ہے۔ عفت کا بھی فضائل اخلاق میں شمار ہوتا ہے لیکن اس وقت جب اُس کی غرض و غایت عفت کے سوا کوئی اور تحصیل طمع نہ ہو۔ یہ سب فضائل ہیں جو اپنی ذات سے اخلاقی قدریں ہیں اور اُسی وقت قابلِ قدر ہیں جب اپنی ذات سے محرک بھی ہوں۔

قرآن شریف میں جنت اور اُس کی لذتوں کا بار بار ذکر ہوا ہے۔ اس سے بعض اصحاب کو یہ شبہ ہے کہ اسلامی نقطۂ نگاہ سے عبادت کی غرض و غایت جنت اور اس کی بے شمار لذتوں کی تحصیل ہے۔ یہ سراسر غلط اور قطعی بے بنیاد ہے۔ بہرحال طاعت کا اجر ہونا چاہیئے۔ یہ سب کچھ اجر طاعت ہے اور ضرور ہے کہ ایک عابد اس سے بہرہ اندوز ہو۔ لیکن طاعت کی غرض دراصل یہ اجر نہیں بلکہ اس سے بالاتر ایک اخلاقی قدر ہے۔ یہی اخلاقی قدر عابد کا مطمحِ نظر اور اُس کا اعلیٰ نصب العین ہے۔ قرآن شریف میں اس کو "تقویٰ" سے تعبیر کیا گیا ہے جو اپنے معنی کے اعتبار سے بہت وسیع ہے اور شاید جدید فلسفۂ اخلاقیات کی تمام قدریں اسی ایک مختصر سے لفظ میں سمائی ہوئی ہیں۔ فلسفۂ قرآن کی رو سے نفسِ انسانی کے جملہ ارتقائی مراحل اسی ایک قدر یعنی تقویٰ سے وابستہ ہیں۔ روح تقویٰ کے سہارے ترقی کرتی ہے۔ روح کی بالیدگی نام ہے اس کے کمال کا جو اس وقت تک حاصل نہیں ہوتا جب تک روح میں تقویٰ کے تمام امکانی محاسن نشوونما نہ پا جائیں۔ ملاحظہ فرمایئے خدا نے عبادت کی غایت کیا بتائی ہے۔

يَا اَيُّهَا النَّاسُ اعْبُدُوْا رَبَّكُمُ الَّذِيْ خَلَقَكُمْ وَالَّذِيْنَ مِنْ قَبْلِكُمْ لَعَلَّكُمْ تَتَّقُوْنَ۔

اے لوگو! اپنے اُس پروردگار کی جس نے تمہیں اور تمہارے بزرگوں کو خلق فرمایا پرستش کرو۔ تاکہ تم متقی ہو جاؤ۔

روزہ بھی عبادت کی ایک قسم ہے۔ اس کی بابت ارشاد ہوا ہے۔

كُتِبَ عَلَيْكُمُ الصِّيَامُ كَمَا كُتِبَ عَلَى الَّذِيْنَ مِنْ قَبْلِكُمْ لَعَلَّكُمْ تَتَّقُوْنَ۔

روزہ اس لئے تم پر فرض کیا گیا کہ تم میں صفت تقویٰ پیدا ہو جائے۔

قربانی جو مناسکِ حج میں بہت اہمیت رکھتی ہے اس کی غایت بھی یہی تقویٰ ہے۔

لن ينال الله لحومها ولا دماؤها ولكن

قربانی کا گوشت یا اُس کا خون خدا تک نہیں پہنچتا۔ وہ

| | |
|---|---|
| ینالھا التقوی منکم۔ | تمہارا تقویٰ ہے جو اُس کی خوشنودی کو پا لیتا ہے۔ |

لاکھ مسجدیں تعمیر کرائیے۔ اگر تقویٰ نہیں تو سب ہیچ ہے۔

| | |
|---|---|
| لمسجد اسس علی التقوی من اول یوم احق ان تقوم فیہ۔ | جس مسجد کی بنیادیں روز اول سے تقویٰ پر ہیں آپ کو اُسی میں نماز ادا کرنا چاہئے۔ |

کہاں تک تفصیل کی جائے۔ زندگی کا کوئی شعبہ اور عبادت کی کوئی صورت ایسی نہیں جس کی روح اسلام یا قرآن نے تقویٰ نہ بتائی ہو۔ لباس کی بابت فرمان ہے۔

| | |
|---|---|
| ولباس التقوی ذالك خیر۔ | تقویٰ کا لباس سب سے بہتر ہے۔ |

توشے کے متعلق ارشاد ہے۔

| | |
|---|---|
| وتزودوا فان خیر الزاد التقوی | کھانے کا سامان کرو اور یاد رکھو کہ بہترین توشہ تقویٰ ہے۔ |

یہ آیات ونصوص کافی شہادت ہیں اس امر کی کہ اسلامی عبادات کی غایت تحصیل اجر وثواب نہیں۔ اسلام نے بڑی عبادت یہی بتائی ہے کہ وہ عبادت کے سوا کسی اور منفعت یا مقصد کے لئے نہ کی جائے۔

دراصل اس عبادت سے نفس کا تزکیہ بھی نہیں ہوتا جس میں اخلاقی قدر سے پست تر کسی دوسری غرض کا شائبہ ہوتا ہے۔ بلکہ یہ عبادت نفس میں بہت سی اخلاقی بیماریاں پیدا کر دیتی ہے جس سے نفس انسانی آیندہ ارتقا کی راہ سے ہٹ جاتا ہے۔ پندار سب سے بڑی اخلاقی بیماری ہے جو رُوح کے لئے زہر کا سا اثر رکھتی ہے۔ یہ بیماری خصوصیت کے ساتھ اس عبادت سے پیدا ہوتی ہے جو تحصیل اجر وثواب کے لئے کی جاتی ہے۔ یہ درحقیقت ایک طرح کا سودا ہوتا ہے جو خدا سے کیا جاتا ہے اور جس میں "لے اور دے" یعنی give and take والی ذہنیت کارفرما ہوتی ہے۔ اس عبادت کا تصور مبنی ہے عمل اور اس کی اثر کی بے تعلقی پر اور کلیاتی نقطۂ نگاہ سے یہ بے تعلقی ایک عظیم ترین بے راہ روی ہے عمل دراصل رُوح کی ایک صفت ہے یا اس کی ایک خاص کیفیت ہے۔ اوّلاً روح کی بناوٹ پر عمل کا ایک گہرا اثر ہوتا ہے۔ پانی کی موجیں پانی سے کس طرح جدا کی جا سکتی ہیں۔ سطح آب پر ہر لہر پانی کی عمیق تہوں تک جاتی ہے اور اس میں ایک ہلچل پیدا کرتی ہے۔ عمل بھی روح میں ایک طرح کا باطنی انقلاب پیدا کرتا ہے جس کے زیر اثر اس کی دنیا ہی بدلجاتی ہے۔ پندار رُوح کی گرمی کو کم کرتا ہے۔ اس کی اصلی تڑپ اور بیچینی کو دُور کر کے اس میں موت کی سی بے حسی اور جمود پیدا کر دیتا ہے۔ نظیری کہتا ہے ؎

طاعت مانیست غیر از ورزش پندار ما  
ہست استغفار ما محتاج استغفار ما

(۲)

غالب اس نکتہ کو اچھی طرح سمجھتے ہیں۔ وہ جانتے ہیں کہ طاعت و زہد فضائل اعمال و اخلاق میں اصول کی حیثیت رکھتے ہیں۔ لیکن وہ طاعت ہی کیا جو طلبِ ثواب کے لئے ہو اور وہ زہد ہی کیا جو حور و غلمان اور لذات و شہوات پر مقصود ہو۔ ترکِ طمع، طمع کے لئے اور ترکِ حرص، حرص کی غرض سے فلسفۂ اخلاق کا شاید سب سے بڑا خیال محال ( Paradox ) ہے۔ ایک مفلس اور نادار کی امداد کسی رقم سے کی جائے اور اس سے زیادہ خطیر رقم کی آرزو رکھی جائے کم سے کم اخلاقیات میں اس کی کوئی قیمت نہیں۔ یہ ایک طرح کا سودی کاروبار ہے اور طاعت کے نام سے معصیت کا بیوپار ہے۔ اس سے بڑھکر الفاظ میں اور کوئی تصرف نہیں کیا جا سکتا۔ یہ ماہیتوں کا انقلاب اور حقیقتوں کا مسخ ہے جو نہ صرف یہ کہ ایک اخلاقی جرم ہے بلکہ ادبی خطا بھی ہے۔ غالب فرماتے ہیں ؎

جانتا ہوں ثواب طاعت و زہد
پر طبیعت اِدھر نہیں آتی

یہ ہمارے شاعر کی سلامتِ طبع اور استقامتِ ذوق کی واضح شہادت ہے۔ وہ جانتے ہیں کہ طاعت و زہد کا اجر ملنے والا ہے لیکن وہ نہیں چاہتے کہ اس اجر و ثواب کے لئے طاعت ایسی متاعِ بے بہا کا سودا کریں۔ طاعت و زہد اپنی جگہ قابل قدر اعمال ہیں اور ان میں وہ جذب و کشش بھی ہے جو ایک انسان کو اپنی طرف کھینچ سکے۔ ان اعمالِ خیر کو اجر و ثواب کی قربان گاہ پر چڑھانا گویا حسنِ عمل کو ذبح کر دینا ہے۔ غالب کے شوخ نگار قلم نے جنت اور اُس کی نعمتوں کے ساتھ جو مزاحیہ چھیڑ چھاڑ کی ہے اس کا مقصد یہ نہیں کہ وہ جنت کے منکر ہیں یا اسلام کی بتائی ہوئی جنت کے ساتھ تمسخر کرنا چاہتے ہیں۔ بلکہ وہ ان حقائق کی طرف اشارے ہیں۔ شوخ اور لطیف اشارے۔ جن کو بے نقاب کرنے کی سطور بالا میں سعی کی گئی ہے۔ غالب کے فکر و قلم کی ایک خصوصیت ہے ظرافت اور شوخی۔ کچھ اس لئے وہ مجبور ہیں کہ ان فلسفیانہ حقائق کا ذکر اپنے مخصوص رنگ میں فرمائیں ؎

ستائش گر ہے زاہد اس قدر جس باغِ رضواں کا
وہ اک گلدستہ ہے ہم بیخودوں کے طاقِ نسیاں کا

---

ہم کو معلوم ہے جنت کی حقیقت لیکن
دل کے بہلانے کو غالب یہ خیال اچھا ہے

بیخودی ایک کیف ہے جس پر ہزار حالتیں قربان کی جا سکتی ہیں۔ یہ کیف ایک قسم کی خود فراموشی اور جسمانی بے سروسامانی ہے۔ اس کا اوّلین تقاضا ہے کہ خود کا ہیاں خواہ وہ کسی شکل و صورت میں بھی ہوں یکسر محو کر دی جائیں۔ اسی سرور آمیز کیف کا حصول غالب کو مے نوشی پر مجبور کرتا ہے ؎

مے سے غرض نشاط ہے کس روسیاہ کو
یک گونہ بے خودی مجھے دن رات چاہئے

یہی کیف ہے جس نے باغ رضواں کو ان کے لئے "گلدستۂ طاق نسیاں" بنایا۔ ہو سکتا ہو کہ شاعر کے زاویۂ نگاہ سے بھی جنت کا وجود ہو اور ان ہی حسّی یا مادّی لذتوں کے ساتھ جن کا ذکر دانایان دین کیا کرتے ہیں لیکن خود شاعر پر جو کیف بیخودی طاری ہے اس نے کم سے کم جنت اور اس کی عیش سامانیوں کی یاد کو اس کے تحت الشعور سے بھی محو کر دیا ہے۔ وہ نہیں چاہتا کہ جنّت کی یاد سے اپنا دل بہلائے۔ وہ اپنی یاد کو اُس سے بالاتر تصور سے آباد رکھنا چاہتا ہے اور شاید اسی لئے جنت تو رہی یک طرف وہ اپنی ہستی کے احساس کو بھی مٹا دینے کا آرزومند ہے ؎

اپنی ہستی ہی سے ہو جو کچھ ہو
آگہی گر نہیں غفلت ہی سہی

عبادت اور جنّت کے خیال سے غالب کے نزدیک اس سے بدتر ذہنیت نہیں ہو سکتی۔ جنّت دل کو خوش رکھنے کے لئے ہو سکتی ہے لیکن عبادت کی غرض و غایت دل خوش رکھنا نہیں بلکہ اس سے برتر اور فائق تر ایک اور تصور ہے جو اگر جنّت میں دستیاب نہیں تو اس کے لئے جنت کو بھی خیرباد کہا جا سکتا ہے۔ کہتے ہیں کہ جنّت حور و غلمان سے آباد ہے اگر یہ صحیح ہے تو غالب حور و غلمان سے کوئی دلچسپی نہیں رکھتے۔ وہ اپنی کیف بیخودی کو ان نعمتوں سے بدرجہا بہتر خیال کرتے ہیں ؎

وہ چیز جس کے لئے ہو ہمیں بہشت عزیز
سوائے بادۂ گلفام و مشک بو کیا ہے

غالب مئے گلفام کے دلدادہ ہیں اور ساغر و مینا پر اس درجہ ریجھے ہوئے ہیں کہ انھیں ایک لمحہ کے لئے بھی ان کی جدائی گوارا نہیں۔ جب تک آنکھوں میں دم ہے اور وہ ساغر و مینا کو دیکھ سکتے ہیں انھیں سامنے سے ہٹانا نہیں چاہتے۔

گو ہاتھ کو جنبش نہیں آنکھوں میں تو دم ہے
رہنے دو ابھی ساغر و مینا مرے آگے

ان کا عقیدہ ہے کہ بادۂ گلفام حیاتِ تازہ کا پیغام ہے ؎

جاں فزا ہے بادہ جس کے ہاتھ میں جام آگیا
سب لکیریں ہاتھ کی گویا رگِ جاں ہوگئیں

ان کے یہاں شراب بھی کئی طرح کی ہے۔ اور جن شیشوں میں اس کو بھرا گیا ہے ان پر مختلف قسم کے لیبل لگے ہوئے ہیں۔ واعظ نے انھیں بتایا ہے کہ جنت میں بھی جام شراب کے دَور چلیں گے اور میگساران ازلی وہاں بھی خم پر خم لنڈھائیں گے۔ لیکن واعظ کی اس شراب طہور کا یہ حال ہے کہ ؎

واعظ نہ تم پیو نہ کسی کو پلا سکو
کیا بات ہے تمہاری شراب طہور کی

قرآن شریف نے اس شرابِ طہور کی بابت اس قدر فرمایا ہے۔

لَا یُصَدَّعُونَ عَنھَا وَلَا یُنزِفُونَ | اس کا اثر یہ ہے کہ نہ اس سے خمار ہوتا ہے اور نہ یاوہ گوئی۔

ایک دوسرے مقام پر ہے۔

لا لغوٌ فیھَا وَلا تاثیم۔ | نہ اس میں یاوہ گوئی ہے اور نہ کسی قسم کا گناہ۔

غالب کی وہ چیز جس کے لئے بہشت انھیں عزیز ہے نہ مئے مغانہ ہے جو ساغر و مینا میں جلوہ فرماتی ہے اور نہ واعظ کی "شراب طہور" ہے جس کے تصور سے شب بیدار عابد کو طاعت و عبادت کی تلخیاں تک گوارا ہیں بلکہ اس سے بالکل مختلف اور سراسر جُدا ؎

ہر چند ہو مشاہدۂ حق کی گفتگو
بنتی نہیں ہے بادۂ و ساغر کہے بغیر

غالب کی یہ شراب مشاہدۂ حق کی شراب ہے اور وہ جنت میں اُس وقت تک جانے کے لئے آمادہ نہیں جب تک انھیں یقین نہ دلا دیا جائے کہ مشاہدۂ حق کی شراب سے جس کے لئے انھوں نے 'گلفام' اور 'مشکبو' ایسے حسین الفاظ استعمال کئے ہیں' شادکام ہوسکیں گے ؎

سُنتے ہیں جو بہشت کی تعریف سب درست
لیکن خدا کرے وہ تری جلوہ گاہ ہو

غالب بھی بہشت کے طالب ہیں۔ لیکن کس بہشت کے جو شبستانِ حور و غلماں ہے جس میں شہد و شیر کی نہریں مستانہ لہریں مار رہی ہیں۔ جہاں شادکامی و کامرانی کے دل نواز نغمے فضا کو نغمہ زار بنائے ہوئے ہیں۔ ہرگز نہیں وہ اس بہشت کو شایدزینتِ طاق نسیاں بنانے کے لئے

بھی تیار نہ ہوں۔ وہ جس بہشت کے خواہاں ہیں اس کی بابت ان کی معصوم آرزو ہے ع
لیکن خدا کرے وہ تری جلوہ گاہ ہو

شاہد ازلی کا دیدار جنت کی بے شمار نعمتوں میں سے ایک بڑی نعمت ہے اور اگر غالب کو یہ سعادت جنت میں حاصل نہ ہو تو شاید وہ اس پر دوزخ کو ترجیح دیں۔ اور یہ حقیقت بھی ہے کہ طاعت ایسا جذبۂ بے بہا حور و غلماں اور شیر و شہد کے لئے وقف نہ ہونا چاہئے۔ عبودیت نام ہے عجز و افتادگی کا۔ اظہار ارادت اور بذل نفس کا اور یہ چیز کچھ مناسب نہیں کہ معمولی یا حقیر ترین لذتوں اور نفسانی خواہشوں پر قربان کر دی جائے۔ اس سے زیادہ اس شریف جذبے کی توہین نہیں ہو سکتی، انسان فاطر ہستی کا شاہکار ہے اور اس وسیع ترین کائنات میں اس کا جانشین بھی۔ اس کے مقاصد اور نصب العین ہی سے اس کی فطرت کی بلندی کا ثبوت مل سکتا ہے۔ رفعت فطری کی آبرو ریزی ہے کہ جس کے روبرو ملائک زمین بوس ہوں وہ کمترین لذائذ کے لئے اپنی روحانی عظمتوں کو پامال کرے۔ غالب اس جذبے کو حقارت کی نگاہ سے دیکھتے ہیں۔ اور مجبور ہو کر انھیں کہنا پڑتا ہے ؎

طاعت میں تا رہے نہ مے و انگبیں کی لاگ
دوزخ میں ڈال دے کوئی لے کر بہشت کو

کلام کی گرمی اور تخیل کی حرارت ملاحظہ فرمائیے۔ اگر بہشت انسان کے بلند ترین جذبات و حسیات کی بے آبروئی کا باعث ہے تو اسے ضرور نذر آتش کر دینا چاہئے۔ اس بہشت کا مقام دوزخ کے اسفل ترین طبقات ہی ہو سکتے ہیں۔

مولانا حالی نے غالب کا مرثیہ لکھا ہے۔ اس میں وہ فرماتے ہیں ؎

بے ریائی تھی زہد کے بدلے
زہد اس کا اگر شعار نہ تھا

غالب کی بابت یہ نہایت صائب رائے ہے۔ اور جہاں تک غالب کے فلسفہ کا تعلق ہے یہ حقیقت ہے کہ وہ زہد و طاعت کو تزکیۂ نفس اور طہارت قلب کے لئے کچھ زیادہ موثر خیال نہیں کرتے ان کی نگاہ میں رسم پرستی انسان کی فطرت میں ایک بدترین جذبہ ہے جو روح کو برتر بنانا تو بہت بڑی بات ہے اس کی فطری صلاحیتوں کو بھی ہمیشہ کے لئے دفن کر دیتا ہے۔ رہ و رسم عام کی غالب نے ہمیشہ مذمت کی اور وہ اس جذبے کو سراہا کئے جو نئی راہیں اور خاص روشیں طلب کرنے پر انسان کو ابھارتا ہے۔ دراصل یہی جذبہ ہے جو انسان کی سوئی ہوئی قوتیں بیدار کر سکتا ہے اور

اس کی دبی ہوئی چنگاریاں سُلگا سکتا ہے۔ رسم پرستی ایک طرح کی روحانی بے حسی اور جذباتی خمود ہے۔ قدیم رسمیں گویا فضول زنجیریں ہیں جن میں چار و نا چار انسان اُس وقت تک جکڑا رہتا ہے جب تک اس میں خاص امنگ پیدا نہ ہو۔ اور یہ امنگ اُس وقت پیدا ہوتی ہے جب رسم کی قیدیں کسی باطنی جوشش اور گرمی کے زیر اثر ڈھیلی پڑ جاتی ہیں۔ اور اس میں اُن سے رہائی حاصل کرنے کا شوق کسی قدر تیز تر ہو جاتا ہے۔ محبوب کے لئے جان دینا مذہب عشق و محبت کا صالح ترین فعل ہے۔ لیکن غالب اسے ناپسند فرماتے ہیں اگر یہ کام قدیم رسوم کے ماتحت انجام دیا گیا ہو ؎

تیشہ بغیر مر نہ سکا کوہکن اسدؔ

سرگشتۂ خمارِ رسوم و قیود تھا

فرہاد تو راہِ محبت کا دیوانہ تھا۔ جو اپنے کو فرزانہ کہتے ہیں وہ بھی کچھ کم پابند رسم و رہِ عام نہیں ؎

ہیں اہلِ خرد کس روشِ خاص پہ نازاں

پابستگیٔ رسم و رہِ عام بہت ہے

عبادت کی نوعیت بھی رسم پرستانہ ہے۔ عام طور پر عابد و زاہد اسی طرح زہد و عبادت کے خوگر ہو جاتے ہیں جس طرح غالب دُکھ سہنے اور اندوہ و الم اُٹھانے کے ع

رنج کا خوگر ہوا انساں تو مٹ جاتا ہے رنج

اس اصول کے مطابق " زہد کا خوگر ہوا زاہد تو پھر وہ زہد کیا؟ اور شاید یہی مفہوم اس حدیث کا جس میں فرمایا گیا ہے۔ لا یبقیٰ مِنَ الاسلام اِلّا اِسمہ وَمِنَ الایمان اِلّا رسمہ (اسلام کا نام اور ایمان کی رسم رہ جائے گی اور بس)۔

اس کے علاوہ زہد متعارف میں ایک خطرہ اور بھی ہے اور وہ ہے ریا اور سمعہ۔ یعنی ارادت مندوں اور معتقدوں کو دکھانے اور سنانے کے لئے عبادتیں کرنا۔ جہاں تک شریعت کا تعلق ہے اس قسم کی طاعت و عبادت قطعی بے سود ہے اور یقین ہے کہ وہ متاع کاسد کی طرح عابد کے مُنہ پر ماری جائے گی۔ لیکن غالب کا نقطۂ نظر اس باب میں زیادہ وسیع اور زیادہ بلند ہے۔ وہ فرماتے ہیں کہ عبادت وہی ہے جس میں پاداش کی طمع نہ ہو اور جو طلب اجر و ثواب کے لئے نہ کی جائے۔ اخلاقی نقطۂ نگاہ سے بھی اعلیٰ تر غایت یہی بے غرضی ہے اور غالب نے بہشت یا اس کی نعمتوں کے ساتھ جو استہزا کیا ہے اس کی وجہ بھی یہی اخلاقی نکتہ ہے ؎

کیا زہد کو مانوں کہ نہ ہو گرچہ ریائی     پاداشِ عمل کی طمعِ خام بہت ہے

سکونِ خاطر اور طمانیت قلب بھی اخلاقی قدروں میں شامل ہیں اور یہ صفات دراصل نتیجہ ہیں روحانی استحکام اور نفسی ارتقا کا۔ عام انسان کی فطرت ہے کہ وہ حالات کے ساتھ ساتھ گرگٹ کی طرح رنگ بدلتا ہے۔ خود ہی نظرئے بناتا ہے اور پھر خود ہی بگاڑ دیتا ہے۔ اپنی طبعی خواہش کے مطابق مورتیاں بنا بنا کر ان کی پرستش کرتا ہے اور یہ مورتیاں اس قدر نازک ہوتی ہیں کہ ذرا سی ٹھیس انھیں چور چور کر دینے کے لئے کافی سمجھی جاتی ہے۔ کہتے ہیں کہ عہدِ جاہلیت میں عرب کے ایک قدیم قبیلے نے بھی مٹھائی کی ایک مورتی بنائی تھی اور مدتوں وہ اُس کی پرستش کرتے رہے، لیکن جب گرسنگی کے احساس نے انھیں بے چین کیا تو بے باکانہ انھوں نے اشتہا کے دیوتا پر اُسے بھینٹ چڑھا دیا۔ انسانی مزاج کا یہ تلون نفسیات میں بہت مشہور ہے اور مذہب کی تاریخ میں اس کی نہایت دلچسپ مثالیں ملتی ہیں۔ قرآن شریف میں بھی عام انسان کی اس ہمہ گیر فطرت کا ذکر ہے۔

| فان اصابہ خیر اطمأن بہ وان اصابتہ فتنۃ انقلب علیٰ وجھہ | اگر انسان اچھی حالت میں ہے تو مطمئن ہے اور اگر اُسے کوئی چشم زخم پہنچتا ہے تو کفر کی طرف لوٹ جاتا ہے۔ |
|---|---|

نفس کی سب سے بڑی کمزوری یہی نا استواری ہے جس سے اُس کی اخلاقی پستی کا اظہار ہوتا ہے۔ کمالِ نفس کی علامت ہے اس کی استواری اور استحکام اور جب یہ کیفیت حاصل ہوتی ہے اور مجاہد اس درجے پر فائز ہوتا ہے تو دنیا کی کوئی طاقت اُسے اپنی جگہ سے نہیں ہلا سکتی۔ ایک کوہِ گراں کی طرح وہ عالمِ مادّی کے جملہ انقلابات، تغیرات، اور حوادث کا پوری پامردی کے ساتھ مقابلہ کرتا ہے۔ یہ حالت اوّلیں منزل ہے عشق و شیفتگی کی اور غالب اس منزل کی تمام راہوں سے اچھی طرح آشنا ہیں۔ وہ اس وفادارانہ استواری کی حقیقت کو خوب جانتے ہیں ؎

موجِ غم سر سے گزر ہی کیوں نہ جائے
آستانِ یار سے اُٹھ جائیں کیا

---

گو میں رہا رہینِ ستمہائے روزگار
لیکن ترے خیال سے غافل نہیں رہا

ایمان کا حاصل بھی یہی وفادارانہ استواری ہے۔ حدیث میں ہے علیکم بدین العجائز (بیرزنوں کا سا ایمان اختیار کرو) پیرزن کے دین و ایمان کی خصوصیت ایک طرح کی استواری ہوتی

بختہ کاری ہے۔ اگرچہ اس استواری کی وجہ اُن کے ایمان کا استحکام اور نفس کی استقامت نہیں تاہم ان میں متشددانہ استواری پائی جاتی ہے۔ اور ان کے عقیدہ میں بھی ایک خاص قسم کا استحکام ہوتا ہے۔ اخلاقیات میں یہ استحکام نفس کی استواری اور ہموارانہ کیفیت کا رہینِ منت ہوتا ہے اس لئے اس کی پائندہ حیثیت ہے اور سزاوار ہے کہ اُسے اخلاقی اقدار میں امتیاز بھی حاصل ہو۔

غالبؔ نے اسی نکتہ کے پیشِ نظر اس وفاداری کو سراہا ہے جو استواری کے ساتھ ہے اور نہ صرف یہ کہ سراہا ہے بلکہ ایمان کی اصل اور اس کا ضمیر مایہ قرار دیا ہے۔ فرماتے ہیں ؎

وفاداری بشرطِ استواری اصل ایماں ہے
مرے بُت خانے میں تو کعبہ میں گاڑو برہمن کو

ایمان کی حقیقت اگر استوارانہ وفاداری ہو تو کفر اس حالت کا نام ہو جو قرآن شریف کی مذکورۂ بالا آیت میں بیان کی گئی ہے اور جسے ہم تلوّن یا نا استواری سے تعبیر کر سکتے ہیں۔ کفر ایک قسم کی وقت پرستی ہے۔ ایک طرح کا بے اصولا پن ہے۔ ایک نازک اور ہلکے سے پر کی طرح ہوا کے ساتھ اِدھر اُدھر اُڑتا ہے۔ یہ کیفیت در اصل نتیجہ ہے نفس کے باطنی ضعف کا اور اخلاقی طور پر اس کی پستی کا۔ جب تک یہ ضعف قائم رہتا ہے نفس کے اعمال میں کوئی گیرائی، اثر اور خلوص پیدا نہیں ہوتا۔ عمل کی گیرائی نفس کا عشق اور اس کی گیرائی ہے اور نفس کی گیرائی اس کے ایمان کی استواری ہے۔ یہی ایمان کی استواری انسان کی تمام کامیابیوں اور شادکامیوں کا سبب اصلی ہے جسے عام مذاہب کی اصطلاح میں نجات و فلاح کے نام سے یاد کیا گیا ہے۔

انسان کی زندگی میں انقلاب ممکن نہیں جب تک اس کی روح میں ایمان کی استواری رونما نہ ہو یا جب تک اس کے نفس میں گہرائی اور عمل میں گیرائی کے آثار ظاہر نہ ہوں۔ یہ دوسری بات ہے کہ نفس کی یہ کیفیت در اصل اُس وقت تک پیدا نہیں ہوتی جب تک اصل حقیقت تک اس کی رسائی نہ ہو۔ کاذب محبت اور باطل معبودوں کی پرستش کا جذبہ کبھی اتنا استوار اور پائدار نہیں ہوتا کہ وہ انسان کے قلب میں عشق اور اس کے اعمال میں خلوص یا راست بازی کا کوئی شائبہ بھی پیدا کر سکے۔ انسان آخری منزل پر پہنچنے سے پہلے بھٹکتا ہی رہتا ہے۔ جب تک اس منزل کے آثار نظر نہ آئیں اس کی بے راہ روی اُسے ہر طرف سرگرداں رکھتی ہے۔ اس لئے غالبؔ نے یہ تو بجا فرمایا "وفاداری بشرطِ استواری اصل ایماں ہے" لیکن برہمن کا بت خانے میں مر کر کعبہ میں دفن ہونا اس کے شوخ قلم کی شوخ نگاری ہے۔ غالبؔ کی بابت یہ وثوق سے کہا جا سکتا ہے کہ

اگر وہ اس منزل تک رسائی حاصل نہ کرسکے تو وہ اس کی پُر پیچ راہوں سے آگاہ ضرور تھے بلکہ اپنے کلام میں جس طرح انھوں نے اس کا ذکر کیا ہے اس سے یہ خیال ہوتا ہے کہ شاید وہ اس منزل کے قریب پہنچ چکے تھے۔ ذیل میں جو شعر دیا جا رہا ہے اس کا زور، خلوص، اور بلند آہنگی اس کا واضح ثبوت ہے۔

عشق تاثیر سے نومید نہیں
جاں سپاری شجرِ بید نہیں

حیات بھی ایک اخلاقی قدر ہے جس کے لئے جدوجہد کی جا سکتی ہے۔ لیکن بہت کم لوگ جانتے ہیں کہ حیات کی بھی کئی صورتیں ہیں اور وہ سب جاذبِ توجہ نہیں۔ ان میں سے بعض صورتیں اس قابل ہیں کہ ان سے نفرت کی جائے۔ فرشتے بھی حیات ہیں اور شیطان بھی، لیکن فرشتے کی زندگی ہی اس قابل ہے کہ اُس پر رشک کیا جائے اور اس کو حاصل کرنے کے لئے کسی قسم کی سعی کی جائے۔ شیطان نے روزِ ازل خدا سے عمرِ دراز کی درخواست کی۔ خدا نے بخوشی اس کی درخواست کو منظور فرمایا اور کہا انک من المنظرین (تجھے مہلت دی جاتی ہے) شیطان نے یہ مہلت اس لئے طلب کی تھی کہ وہ آدم اور اس کی بھولی بھالی نسل کو فریب دے کر خدا کا باغی بنائے۔ ظاہر ہے کہ یہ غرض نہایت مکروہ اور حد درجہ قابلِ نفرت ہے اس لئے وہ زندگی بھی یقیناً گھناؤنی ہونی چاہئے جو اس غرض کے لئے وقف ہو چکی ہے۔ کسی چیز کی قیمت کا اندازہ اس کی قدر (Value) سے ہوتا ہے۔ عام طور پر زر و مال سے اشیاء کی قیمتوں کا حساب لگایا جاتا ہے اور ان کا باہمی تفاوت بھی دریافت کیا جاتا ہے۔ زہر زیادہ قیمتی ہے اس لئے کہ بازار میں اس کی قیمت زیادہ لگائی جاتی ہے۔ تریاق (زہر مار) اس کے مقابلے میں کم قیمت پر فروخت ہوتا ہے اس لئے کم قیمت ہے۔ یہ ذہنیت ہے عام اہلِ زر کی جو زر و مال کو سب سے بالاتر قیمت یا قدر قرار دیتے ہیں اور اُسے معیارِ قیمت بھی سمجھتے ہیں۔ ان کا تبادل اِسی حساب سے ہوتا ہے۔ لیکن ایک فلسفی جو اخلاقی قدروں کی اہمیت اور ان کے حکیمانہ اثر کا صحیح اندازہ رکھتا ہے اس تاجرانہ ذہنیت کو ناپسند کرتا ہے۔ اس کے نزدیک اس سلسلے کی اہم ترین قدر افادیت ([illegible]) ہے۔ وہ اشیاء کی قیمتوں کا حساب افادیت سے کرتا ہے۔ ہرچند زہر تریاق کے مقابلہ میں گراں تر ہے لیکن چونکہ تریاق نافع اور مفید ہے اس لئے اس کی نگاہ میں تریاق زہر سے زیادہ قیمتی اور بہتر ہے۔ مولانا نظیری فرماتے ہیں۔

ہرچند ز تریاق بود زہر گراں تر
زیں جنس بصد من ندہم نیم عدس را

غالب اشیاء اور اعمال کی حقیقی قدروں سے باخبر ہیں اور اسی وجہ سے انھوں نے مذہبی اعمال و

افعال اور عام اسلامی عقائد و شعائر کی حقیقتیں ان سے مختلف بتائی ہیں جو عام ظاہر اصحاب دیکھتے اور سمجھتے ہیں۔ یہ ان کی دقتِ نظر اور عمقِ فکر کی ایک بیّن شہادت ہے۔ خضر علیہ السلام کی بابت عام عقیدہ ہے کہ وہ زندہ ہیں لیکن نظروں سے غائب ہیں۔ اِس نوع کی زندگی کو قابلِ ستائش سمجھا جاتا ہے۔ اس کی تمنا کی جاتی ہے اور اس کی تحصیل کے لئے اوراد و وظائف مخصوص کئے جاتے ہیں لیکن غالب کا خیال ہے کہ خضر کی اس زندگی سے جو اگرچہ زمانہ کے اعتبار سے ایک طویل ترین اور غیر منقطع سلسلہ ہے ہماری یہ مختصر سی زندگی بدرجہا بہتر ہے۔ وہ زندگی ہی کیا جس میں خفا اور استتار ہو۔ جو چوروں کی طرح گمنامی میں بسر کی جائے اور گوشۂ خمول میں گزاری جائے۔ زندگی دراصل وہی ہے جس میں کامل اشتہار و اعلان پایا جاتا ہے۔ اور خلق کی روشناسی اس کا اصل سرمایہ ہے۔ اخلاقی اقدار کی بابت نظریہ کے اس اختلاف کو بیان کرنے کے لئے اس سے بہتر شاعرانہ اسلوب نہیں ہو سکتا۔

وہ زندہ ہم ہیں کہ ہیں روشناسِ خلق اے خضر
نہ تم کہ چور بنے عمرِ جاوداں کے لئے

مذہب کا فلسفہ درحقیقت مذہبی اعمال و افعال کی رُوح ہے جو عام اصحاب کے لئے روایات، رسوم، اور خرافیات (myths) کے پیکروں میں پیش کیا گیا ہے۔ ہر دانشمند اور نکتہ رس مبصر مذہب کے اس فلسفے کو آسانی کے ساتھ ان کے ظاہری پیکروں سے مجرد کر سکتا ہے۔ یہ حقیقت اُن نظر بازوں کو اس طرح عریاں نظر آتی ہے جیسے شرابِ احمر مینا کے شفاف جسم میں لرزاں رہتی ہے۔ اصل مذہب ان حضرات کے نزدیک مذہب کی روح ہے نہ کہ ان کے ظاہری اور محسوس پیکر۔ وہ بادۂ گلفام کے شیدا ہیں نہ کہ جام و مینا کے۔ غالب اسی قسم کے حقیقت بیں نظرباز واقع ہوئے تھے۔ وہ مذہبی رسوم و قیود پر مٹنے والے انسان نہ تھے۔ وہ مذہب کی اصل روح کے شیدائی تھے اور ایک سچے موحد کی طرح، جو کائنات کی اس گوناگوں کثرت میں بھی وحدت ذات و صفات کے جلوے دیکھتا ہے۔ مذہب کے ان بے جان پیکروں کے انبار میں اور رسوم و روایات کے اس انبار کے نیچے مذہب کی روح تڑپتی ہوئی دیکھتے تھے یہ ان کے تجریدی فکر (Process of abstraction) کا عمل تھا جسے سطح بین ناقدین اُن کے مذہبی جذبے کی سستی اور اس کا ڈھیلا پن خیال کئے ہوئے ہیں۔ یہ مذہب کی روح مشہور فلسفی ہیگل کی اصطلاح میں روحِ عصر (Spirit of the Age) ہے جو مختلف افکار، خیالات، تصورات، رسوم کے عمل مجادلہ (Dialectical process) کے بعد بھی اپنی حالت پر باقی رہتی ہے۔ ایک برقرار رہنے والا اور پائندہ جوہر ہے جو مختلف حالات اور گرد و پیش کے لباسِ مستعار میں جلوہ گر ہوتا ہے ایک وحدتِ فکری ہے جو رسوم و روایات کی کثرت میں پنہاں ہے۔ اس وحدت تک پہنچنے کے لئے ضروری ہے کہ مختلف ملتوں کی کثرت رفع کر دی جائے اور مستعار لباس کو نوچ کر پھینک دیا جائے۔ اس کے بعد...

# حضرت شاہ مہدی عطا صاحب قدس سرہٗ کا بیان

## قصبہ سلون کا خاندانِ کریمی

میں محمد مہدی عطا سجادہ نشین سلون اپنے خاندان کے حالات و اقتدار کہ جن کا علم زبانی بزرگان و تحریرات بزرگاں سے مجھ کو حاصل ہے حلفاً تحریر کرتا ہوں :-

مورثِ اعلیٰ فقیر کے حضرت شاہ پیر محمد سلونی قدس اللہ سرہٗ ہیں۔ آپ مجمعِ فضائل کسبی و وہبی تھے۔ مورثان آپکے عرب سے ملکِ یمن میں متوطن ہوئے۔ زاں بعد بوجہ وقوع حوادث ہندوستان میں آئے۔ اور شہر ناگور میں مقیم ہوئے۔ زاں بعد جونپور مسکن آبائے کرام آنحضرت کا رہا۔ قاضی حمید الدین ناگوری آپکے بزرگوں میں سے بہت مشہور و معروف ہیں۔ ذکر اُن کا اخبار الاخیار میں جو مولفہ حضرت شیخ عبد الحق محدث دہلوی ہے صفحہ ۴۴ میں مرقوم ہے۔ یہ کتاب ۹۹۹ھ میں تالیف ہوئی ہے۔ اور ذکر شیخ بہاء الدین جونپوری و شیخ ادھن جونپوری علیہم الرحمۃ کا کہ یہ بھی آپکے بزرگوں میں تھے۔ اسی کتاب کے صفحہ ۲۲۶ و صفحہ ۲۲۷ میں موجود ہے۔ والد ماجد آپکے شاہ عبد النبی صاحب سلون میں مقیم ہوئے اور شاہ پیر محمد سلونی کی ولادت سلون میں ہوئی جب آپ سنِ شعور کو پہونچے بقصد تحصیل علوم مانکپور (ضلع پرتاب گڑھ) گئے۔ اُس وقت وہ قصبہ دار العلم تھا مدرسہ مانکپور میں جو مشہور کالا مدرسہ ہے اور اس وقت تک کچھ آثار اُس مکان کے باقی ہیں تحصیل علوم کرتے رہے۔ بعد فراغت تحصیل علوم ظاہریہ کے خدمتِ بابرکت میں حضرت شاہ عبد الکریم صاحب مانکپوری کے حاضر ہو کر کسبِ علوم باطنیہ و سلوک مقاماتِ درویشی کیا حضرت شاہ عبد الکریم صاحب عمدہ ترین اولاد حضرت مخدوم شاہ حسام الحق قدس اللہ سرہٗ و صاحب سجادہ آنحضرت کے تھے۔

شاہ عبد الکریم صاحب نے شاہ پیر محمد سلونی کو تعلیم و تربیت علوم معرفت کی فرمائی۔ اور بعد تکمیل کے آپ کو حکم اقامت قصبہ سلون کا دیا اور فرمایا کہ مسکن قدیم کو ترک کرکے جو ٹیلہ قریب مزار شہدا واقع ہے وہاں سکونت کرو حضرت بموجب حکم اپنے پیر و مرشد کے سلون تشریف لائے۔ اور اس ٹیلہ پر مقیم ہوئے۔ چنانچہ درگاہ و مسجد و خانقاہ و مکانات سکونت و مدرسہ اس جگہ ابتک موجود ہے۔ اس زمانہ میں وہ ٹیلہ مسکن فقرائے ہنود فرقہ سناسی کا تھا بسبب اختلاف دین و مذہب کے قیام مسلمان درویش کا ناگوار کر کے مانع ہوئے اور طالب اظہار کرامات کے ہوئے آخر بمعائنہ کرامات و کمالات معتقد ہو کر داخل دین اسلام ہوئے اور حلقہ ارادت و بیعت میں آئے۔ حضرت شاہ عبد الکریم صاحب نے وقت رخصت کے آپ سے فرمایا تھا کہ سلون پہنچکر ایک چلہ کھینچنا جب ایک دن باقی رہے گا ہم تمہارے پاس پہونچیں گے چنانچہ بموجب حکم مرشد کے سلون پہونچکر چلہ کھینچا۔ جب ایک روز

باقی رہا شاہ عبدالکریم صاحب سلون تشریف لائے اور اپنی ردائے مبارک کو اپنے ہاتھ سے بطور مسند کے بچھا کے شاہ پیر محمد سلونی کو اُس پر بٹھلایا اور فرمایا کہ گوشہ نشینی اختیار کرو۔ چنانچہ حضرت نے اتباع حکم مرشد کی بہت عمدہ طور پر کی۔ شاہ اورنگ زیب عالمگیر بادشاہ نے باستماع اوصافِ حمیدہ حضرت کے شقہ مشتمل بر طلب صادر فرمایا آپنے جواب میں عذر تحریر فرمایا اور تشریف نہ لے گئے۔ نقل شقہ و جواب شقہ روضۃ الارواح (قلمی) عرف مناقب چشتیہ صفحہ ۲۴۸ میں موجود ہے اس کتاب کو شاہ محمد پناہ عطا صاحب قدس اللہ سرہٗ نے سنہ ۱۲۴۶ھ میں تالیف کیا ہے۔ اُمرا و حکام وقت آپ کی ملاقات کو تشریف لاتے رہے آپ کسی کے پاس نہیں گئے۔ شاہ اورنگ زیب باستماع کیفیت توکل و قناعت و دیگر کمالات درویشی آپ سے محبت رکھتے تھے سنہ ۱۰۹۹ھ میں آپنے انتقال فرمایا۔ ٹامس ولیم نے جو کتاب مفتاح التواریخ سنہ ۱۲۶۴ھ مطابق سنہ ۱۸۴۷ء میں تالیف فرمائی ہے اس کتاب میں تذکرہ سلاطین عظام و علماء و فقراء و شعراء و اکثر ارباب مراتب کا مندرج کیا ہے۔ چنانچہ شاہ پیر محمد سلونی کی تاریخ وفات بھی صفحہ ۲۸۶ میں لکھی ہے۔

صاحبزادہ شاہ پیر محمد سلونی کے شاہ پیر محمد اشرف صاحب تھے۔ آپ کا مرتبہ ظاہراً و باطناً بہت بڑا تھا۔ آپ سالک طریقہ عالیقدر پدر اپنے کے رہے۔ اور سلسلہ رشد و ہدایت کا آپ کی ذات سے اچھی طرح جاری رہا۔ شاہانِ دہلی دا ؤ دو آپکے کمالات سن کر محبت فرماتے رہے۔ اور علما و مشائخ وقت آپسے خلوص رکھتے رہے۔ (برہان الملک) نواب سعادت خاں بہادر (بانی سلطنت اودھ) و نواب ابوالمنصور خاں بہادر (صفدر جنگ) آپ کی ملاقات کو سلون تشریف لائے۔ کتاب فخر الفقراء (قلمی) کے صفحہ ۹۵ میں تذکرہ تشریف لانے ان دو صاحبوں کا موجود ہے۔ یہ کتاب سنہ ۱۲۶۹ھ میں شاہ محمد پناہ عطا صاحب قدس سرہٗ نے تالیف فرمائی ہے۔ انتقال شاہ پیر محمد اشرف کا سنہ ۱۱۶۷ھ میں ہوا۔ آپ کی تاریخ وفات بھی کتاب مفتاح التواریخ صفحہ ۲۳۵ میں موجود ہے۔ آپکے دو صاحبزادے تھے پسر اکبر شاہ پیر عطا و پسر اصغر شاہ پیر محمد پناہ صاحب قدس اللہ سرہما تھے۔

شاہ پیر عطا صاحب نے ایک مکان سواد سلون میں تعمیر کرایا تھا اس میں چلہ کش رہا کرتے تھے اور گاہ گاہ عبادت خانہ موضع اشرف نگر (ضلع الہ آباد) و بیہ معافی میں چلہ کشی فرمائی ہے۔ کیفیت ملاقات نواب صفدر جنگ کی حضرت شاہ پیر عطا صاحب سے اور ظہور کرامت کا بسبب استدعا نواب صاحب ممدوح صوف کتاب فخر الفقرا مذکور الصدر کے صفحہ ۹۶ میں مفصل مرقوم ہے۔ بعد انتقال شاہ پیر عطا صاحب کے وہ مکان موردِ مسافران قرار دیا گیا تھا لہذا وہ مکان باسم مسافر خانہ اب مشہور ہے۔ تشریف لیجانا بزرگان فقیر کا مکان اشرف نگر میں اور چلہ کشی کرنا کتاب خزائن اشرفی کے صفحہ ۲۷۳ میں مفصل مرقوم ہے۔ اور شاہ کمال درویش نے ایک مثنوی مکان اشرف نگر کی مدح میں لکھی ہے۔ اُس کے صفحہ ۲ میں بھی کیفیت چلہ کشی بزرگان فقیر کی مکان مذکورہ میں ظاہر ہے۔ شاہ پیر عطا صاحب نے اپنے والد کی موجودگی میں انتقال فرمایا۔ حضرت شاہ پیر اشرف صاحب نے اپنے چھوٹے صاحبزادہ شاہ پیر محمد پناہ صاحب کو سجادہ نشین اپنا کیا۔ آپ بھی مثل جد و پدر کمالات درویشی میں کامل تھے۔ علما و مشائخ وقت آپکے ثناخواں تھے۔ سلاطینِ زمانہ آپ سے محبت فرماتے تھے۔ شاہ عالم بادشاہ دہلی آپ کی ملاقات کو سلون میں تشریف لائے۔ اور نواب شجاع الدولہ بہادر بھی آپ کی ملاقات کو تشریف لائے۔ تشریف لانا شاہ عالم کا واسطے ملاقات کے کتاب خزائن اشرفی صفحہ ۲۶۶ میں جو مذکور الصدر ہے موجود ہے یہ کتاب مولفہ شیخ حسام اللہ بجنوری ہے۔ سنہ ۱۱۸۱ھ میں تالیف ہوئی ہے۔ موضع ساتوں (ضلع الہ آباد) دیہہ معافی میں آپنے مکان بنوایا تھا اور اسی مکان میں ایک مسجد بھی تعمیر کرائی تھی اور گاہ گاہ وہاں قیام آپ فرماتے تھے۔ اور مشغول بعبادت رہتے تھے۔ تشریف لانا شاہ عالم کا موضع ساتوں میں مقام الہ آباد سے بقصد ملاقات آنحضرت اسی کتاب خزائن اشرفی میں موجود ہے سنہ ۱۱۹۲ھ میں آپنے انتقال فرمایا تاریخ وفات آنحضرت کی کتاب مفتاح التواریخ صفحہ ۳۵۷ میں موجود ہے آپ کے صاحبزادہ اور سجادہ نشین حضرت شاہ پیر کریم صاحب بہت مشہور و معروف ہیں۔

آپ کے دیکھنے والے خاص سلون و اطرافِ سلون میں بہت لوگ ہیں۔ حکامِ عصر آپ کی بڑی تعظیم کرتے رہے۔ علماء و مشائخ آپ کے بڑے مداح رہے ہیں۔ چنانچہ مولانا شاہ عبد العزیز دہلوی علیہ الرحمہ جن کا ذکر کتاب مفتاح التواریخ مولفہ صاحب موصوف کے صفحہ ۳۸۱ میں موجود ہے آپ کے ہمیشہ ثناخواں رہے مولانا صاحب نے جو شاہ محمد پناہ عطا صاحب قدس اللہ سرہٗ کو خطوط تحریر فرمائے ہیں اُس میں بڑی تعظیم کے ساتھ حضرت کا نام لکھ کر سلام تحریر فرمایا ہے چنانچہ خط مولانا صاحب بمہر خاص اصل موجود ہے — نواب آصف الدولہ آپ کی ملاقات کو سلون تشریف لائے ہیں کیفیت تشریف آوری نواب صاحب کی کتاب لطائف کریمی (قلمی) مولفہ شاہ محمد پناہ عطا صاحب قدس اللہ سرہٗ صفحہ ۱۳۴ میں مرقوم ہے یہ کتاب سنہ ۱۲۳۷ھ میں تالیف ہوئی ہے۔ اور نیز کتاب فخر الفقراء کے صفحہ ۱۴۴ میں مرقوم ہے۔ وفات آپ کی سنہ ۱۲۴۸ھ میں ہوئی ہے۔ آپ کی تاریخ وفات بھی کتاب مفتاح التواریخ کے صفحہ ۳۸۹ میں موجود ہے۔

آپ کے سجادہ نشین صاحبزادہ اوسط شاہ محمد پناہ عطا صاحب قدس اللہ سرہٗ تھے آپ مجمع فضائل صوری و معنوی سالک مسالک آبائے کرام تھے۔ شاہزادہ مرزا سکندر شکوہ ابن شاہ عالم بادشاہ کہ لکھنؤ میں تشریف لائے تھے اُس وقت عمر شریف حضرت کی شباب پر تھی آپ کے اوصافِ حمیدہ سُن کر شاہزادہ موصوف نے شقہ بطلب صادر فرمایا تھا۔ آپ نے بطریقۂ اتباع بزرگاں اپنے کے جواب عذر کا تحریر فرمایا اور تشریف نہ لے گئے۔ چنانچہ نقل اُن دونوں خطوں کی کتاب منتخب سعید میں جو تالیف کردہ شاہ محمد غفور عطا صاحب مرحوم برادرِ خورد شاہ محمد پناہ عطا صاحب ....... ہے۔ اُس کے صفحہ ۵۵ میں مندرج ہے۔ اور سنہ تالیف اس کتاب کا سنہ ۱۲۳۶ھ ہے۔ شاہ محمد پناہ عطا صاحب قدس اللہ سرہٗ نے سنہ ۱۲۷۵ھ میں انتقال فرمایا۔

آپ کے صاحبزادہ حضرت شاہ پیر محمد حسین عطا صاحب قدس اللہ سرہٗ کہ مجھ فقیر کے والد و مرشد ہیں آپ کے سجادہ نشین ہوئے آپ موصوف بصفاتِ حمیدہ و اخلاقِ پسندیدہ تھے۔ جناب شاہ پیر کریم عطا صاحب حضرت کے ساتھ نظرِ عنایت کا فرماتے تھے۔ اور محبت رکھتے تھے۔ حکام عالیشان اکثر آپ کی ملاقات کو تشریف لائے ہیں۔ اور اکثر خطوط حکام ذوی الاقتدار کے آپ کے نام آئے ہیں آپ کا انتقال سنہ ۱۲۹۰ھ میں ہوا۔

اب قائم مقام حضرت کا یہ فقیر ہے اور اِس وقت تک حسب قاعدہ بزرگاں اپنے کے قائم ہے۔ کتاب مونس جواہر مصنفہ شاہ قاسم درویش ساکن دریاباد بہت مشہور ہے اِس میں بھی ذکر موروثان فقیر کا عمدہ طور پر آغاز کتاب میں صفحہ ۴ میں واقع ہے۔ خطوط شاہان دہلی و لکھنؤ و بعض شاہزادگان دہلی و دیگر اُمرا جو بنام بزرگان فقیر آئے ہیں بصدق میرے کلام کے اثباتِ مراتب میں ہیں:-

(۱) خط مرزا سکندر شکوہ بہادر شاہزادہ دہلی (۲) شقہ شاہ عالم بناہ سعید الدولہ خواجہ محمد سعید خاں بہادر
(۳) یک شقہ شاہ عالم بنام شاہ پیر محمد پناہ صاحب (۴) مفاوضہ نواب آصف الدولہ بہادر
(۵) و (۶) شقہ جناب بہو بیگم صاحبہ دو قطعہ (۷) خط سبحان علی خاں بہادر
(۸) پروانہ بمہر نظامت بنام میر جعفر علی صاحب تحصیلدار سلون (۹) نقل خط بمہر نواب منیر الدولہ بنام نواب شاکر الدولہ بمہر قاضی سلون
(۱۰) نقل پروانہ احسان حسین خاں بہادر بنام لالہ بہادر سنگھ بمہر قاضی سلون (۱۱) قطعہ پروانہ فتح علی من عمالِ شاہی۔

شیخ محمد جعفر ولد شیخ محمد فاضل بجنوری نے اپنی کتاب الشائے عجیب میں جو خط بنام شیخ خورم کے تحریر کیا ہے اپنا اشتیاق نسبت حضرت شاہ پیر محمد اشرف سلونی کے ظاہر کیا ہے اور بڑے ادب سے اسم مبارک حضرت کا تحریر کیا ہے صفحہ ۱۸ میں وہ خط موجود ہے۔

العبد

شاہ محمد مہدی عطا سجادہ نشین سلون بقلم خود

۲۶ ستمبر سنہ ۱۸۸۱ء

# غلام قادر روہیلا شہید

از

سید الطاف علی صاحب بریلوی بی۔ اے۔ علیگ

مترجمہ

محمد سراج الحق قریشی بی۔ اے

مطبوعہ

مسلم یونیورسٹی پریس علیگڑھ

پرنٹر

خانصاحب جمے اہرخاں

۷۸۶

# غلام قادر روہیلہ شہید

چنگیز۔ ہلاکو۔ میر جعفر اور میر صادق کی طرح غلام قادر روہیلہ کا شمار بھی دنیا کی بدنام ترین ہستیوں میں ہے۔ تاریخ ہند کے صفحات اس کے مظالم کی داستانوں سے بھرے پڑے ہیں۔ انھیں داستانوں سے متاثر ہو کر شاعرِ مشرق علامہ ڈاکٹر اقبال نے اپنی مشہور نظم :۔

روہیلہ کس قدر ظالم جفا جو کینہ پرور تھا<br>
نکالیں شاہِ تیموری کی آنکھیں نوکِ خنجر سے<br>
دیا اہلِ حرم کو رقص کا فرماں ستمگر نے<br>
یہ اندازِ ستم کچھ کم نہ تھا آثارِ محشر سے[۱]

لکھی۔ غلام قادر کی وجہ سے ہی پوری روہیلہ قوم بدنام ہوئی۔ نہ صرف قوم بلکہ سردارانِ قوم نواب محمد خاں بنگش۔ نواب احمد خاں بنگش۔ نواب علی محمد خاں۔ حافظ الملک حافظ رحمت خاں۔ ولاور الملک

---

[۱] بانگِ درا صفحہ ۲۴۳۔ یہ رقص غلام قادر نے شہزادیوں کا نہیں بلکہ ۱۹ شہزادوں کا کرایا تھا جس میں ولیعہد سلطنت شہزادہ اکبر جو بعد کو اکبر شاہ ثانی کے لقب سے ملقب ہو کر تخت نشیں ہوئے شامل تھے (عجیب التواریخ و دیگر کتب) اس اجمال کی تفصیل یہ ہے کہ ایک روز مرزا اکبر شاہ اور سلیمان شکوہ وغیرہ ۱۹ شہزادوں کو غلام قادر خاں نے اپنے سامنے بلوایا اور کہا کہ مدت سے میں سنتا ہوں کہ شہزادے خوب ناچنا اور گانا جانتے ہیں۔ لہٰذا کمال اشتیاق تھا اب وہ روز آیا ہے کہ میں تمہارا ناچ دیکھوں اور گانا سنوں اور اگر تم نے انکار کیا تو یاد رکھنا کہ اسقدر کوڑے ماروں گا کہ بے ہوش ہو جاؤ گے۔ اور تمہارے ہونٹ اور ناک کاٹ لئے جائیں گے۔ مجبوری جیسا جانتے تھے آوازیں ملا کر کان پر ہاتھ رکھ کر گانے لگے۔ اور ناچ کی حالت میں اپنی کمر د گردنوں کو مٹکا مٹکا ایسی جنبشیں دیں کہ نواب خوش ہو گیا۔
ناچ کے بعد کچھ کھانے پینے کو دیا اور سب کو پاس بٹھا کر اپنے ساتھیوں کو رخصت کر دیا۔ مرزا اکبر کے زانو پر سر رکھ کر سو گیا اپنی تلوار اور خنجر بھی مرزا اکبر کے سپرد کر دی تھی۔ جب سو کر اٹھا سب کے سر پر ایک ایک دھول ماری اور کہا یہ حوصلہ اور یہ خیال سلطنت کا۔ فقط تمہارا امتحان کر رہا تھا۔ تم ۱۹ تھے ...... مجھے مار ڈالتے ..... اس کے بعد گالیاں دے کر نکلوا دیا۔

نواب دوندے خاں۔ نواب نجیب الدولہ اور نواب امیر خاں کے مجاہدانہ کارناموں کو بھی دنیا نے فراموش کر دیا۔ لیکن یہ سب نتیجہ اس غلطی کا ہے کہ ہمیشہ تصویر کا ایک ہی رُخ سامنے رکھا گیا۔ اور ہندوستان کی تاریخ صرف بادشاہوں کی تاریخ تک محدود ہو کر رہ گئی۔ "مسلمانانِ ہند کی تاریخ" اب تک نہیں لکھی گئی جس کسی نے شہنشاہ دہلی سے وفاداری کی نیک نام ہوا، اور جس نے بغاوت کی وہ بدنام ہو گیا۔ بغاوت کے کیا اسباب ہوئے اور باغی کا کیا نقطۂ نظر تھا اسے معلوم کرنے کی کبھی کوئی کوشش نہیں کی گئی۔

غلام قادر روہیلہ کی شخصیت کو سمجھنے کے لئے ہمارے مؤرخین کے مطمحِ نگاہ میں اسی تبدیلی کی ضرورت ہے اور جوں ہی اُس وقت کے حالات و واقعات کا بادشاہ پرستی کی عینک اتار کر مطالعہ کیا گیا، آپ غلام قادر کو ظالم کی بجائے مظلوم سمجھنے پر مجبور ہو جائیں گے۔ غلام قادر کے بارے میں مؤرخِ اسلام مولانا اکبر شاہ خاں نجیب آبادی مرحوم کی بھی یہی رائے تھی چنانچہ ان کے شاگرد رشید ڈاکٹر عاشق حسین صاحب بٹالوی لکھتے ہیں کہ:۔

"مولانا کو غلام قادر روہیلہ کے اس فعل پر کہ اُس نے مغل بادشاہ شاہ عالم کی آنکھیں نکال لی تھیں اظہارِ ملامت کرنے سے بھی انکار ہوتا تھا وہ غلام قادر کو حق بجانب قرار دینے کے لئے تاریخی اسباب بیان کرتے تھے۔ علامہ اقبال نے جب غلام قادر روہیلہ پر اپنی مشہور نظم لکھی تو مولانا نے اعتراض کیا کہ یہ واقعہ جو نظم میں بیان کیا گیا ہے تاریخی حیثیت سے زیادہ اہم نہیں ہے۔" [1]

وہ تاریخی اسباب کیا تھے جن کے ماتحت غلام قادر "حق بجانب" ثابت ہو۔ کاش! مولانا اکبر شاہ خاں مرحوم جیسے محقق کے قلم سے ضبط تحریر میں آتے لیکن اب وہ ہمارے درمیان موجود نہیں ہیں! تاہم خدا کا شکر ہے کہ روہیلوں کی تاریخ کے ایک دوسرے ماہر ہمارے دوست مولوی سید الطاف علی صاحب بریلوی ہمارے درمیان موجود ہیں۔ آپ نے اس اہم ضرورت کو پورا کیا۔ اور غلام قادر خاں کی شخصیت کو پہلی مرتبہ اپنے اصلی خط و خال میں پیش کرنے کی غرض سے ایک محققانہ مقالہ آل انڈیا ہسٹری کانگریس کے اجلاس ششم منعقدہ ۲۶-۲۷-۲۸ دسمبر ۱۹۴۳ء کو بمقام علی گڑھ پیش کیا اور جو بعد ازاں انگریزی اخبار ڈان کی اشاعت ہائے ۴ر فروری اور ۴ر و ۱۱ر مارچ ۱۹۴۵ء میں بااقساط شائع ہوا۔ چونکہ دوسرے تاریخی مضامین کی طرح سید صاحب کے اس مضمون کو بھی مقبولیت حاصل

---

[1] "مولانا اکبر شاہ خاں نجیب آبادی مرحوم" از ڈاکٹر عاشق حسین بٹالوی صاحب۔ آئیڈیل بک ڈپو لاہور مطبوعہ معتف جلد اول ص ۳ صفحہ ۳۴۔

ہوئی اور اس سے اٹھارویں صدی عیسوی کی رُبع آخر کی تاریخ ہند میں ایک نیا باب تحقیق و تدقیق کھلا ہے۔ اس لئے میں نے مناسب سمجھا کہ اس کا آزاد ترجمہ مجلس مصنفین اور مصنف علی گڑھ کے ذریعہ اپنے اُن اہل ملک کے سامنے پیش کروں جو یا تو انگریزی زبان سے ناواقف ہیں یا جن کی نظر سے "ڈان" میں یہ مضمون نہیں گزرا[۱] ایک تاریخی مضمون کو مستند اور قابل اعتبار سمجھنے کے لئے سب سے پہلے اُس کے ماخذوں کو دیکھا جاتا ہے اس لئے ترجمہ کرنے سے پہلے میں نے سید الطاف علی صاحب سے مل کر اُن کے اصل مسودے کو دیکھا جس میں حوالجات درج ہیں اور جن کو اخبار میں مضمون شایع کرنے کی وجہ سے نظرانداز کر دیا گیا تھا۔

سید صاحب کے ماخذ عہد شاہ عالم کی کتابیں۔ مرأت آفتاب نما۔ سیر المتاخرین۔ عمات السعات۔ اور ڈبلو فرینکلن کی تاریخ "شاہ عالم" کے علاوہ جس میں غلام قادر کے مظالم کے حالات ملتے ہیں۔ ۱۹۳۸ء میں شایع شدہ سر جادو ناتھ سرکار کی "زوال سلطنت مغلیہ" کی تیسری جلد بھی ہے۔ جس میں غلام قادر پر ایک تفصیلی باب ہے۔ سر جادو ناتھ سرکار کا ماخذ فقیر خیر الدین کا روزنامچہ ہے جو ایک ہزار صفحات پر مشتمل ہے۔ اور جس کے دو قدیم نسخے خدا بخش لائبریری پٹنہ اور رایل ایشیاٹک سوسائٹی بنگال میں موجود ہیں۔

(فقیر) خیر الدین یا مولوی خیر الدین احمد خاں مہاداجی سندھیا کے کیمپ میں برٹش ریزیڈنٹ کے میر منشی تھے۔ جس قدر واقعات اٹھارویں صدی عیسوی کے اواخر میں انگریزوں۔ مرہٹوں۔ بادشاہ دہلی اور روہیلوں کے مابین پیش آئے اُن کی اُنھوں نے قریب قریب عینی تصویر کشی کی ہے۔ لیکن اوّل الذکر تاریخوں کی طرح خیر الدین کی تاریخ[۲] بھی انگریزوں اور مہاداجی سندھیا کی شخصیت سے متاثر ہے۔ اور روہیلہ سردار کو نشانۂ ملامت بنانے میں اُن کے قلم نے بھی کافی جولانی دکھائی ہے۔

ضرورت تھی کہ کوئی شخص مخالف اور موافق مواد کو سامنے رکھ کر ایک کتاب تیار کرے ۔۔۔

اس خدمت کو مولوی مرزا نصیر الدین محمد خاں برلاس خلف مرزا عبدالہادی خاں برلاس ڈپٹی کلکٹر

---

[۱] رسالہ 'افغان' دہلی بابت ماہ اپریل ۱۹۵۸ء میں بھی سید صاحب کے اس مقالہ کا اردو ترجمہ شائع ہوا ہے اور جب مجھے اس کا علم ہوا تو میں نے اُس سے کافی استفادہ کیا۔ (قریشی)

[۲] پروفیسر ابرار حسین قادری صاحب مسلم یونیورسٹی کا بیان ہے کہ اس کتاب کا اردو ترجمہ عرصہ ہوا مرادآباد میں شائع ہو چکا ہے لیکن اب دستیاب نہیں ہوتا۔

خلف مولوی مرزا عبدالقادر خاں برلاس بہادر صدر الصدور سابق مراد آباد[1] نے اپنی کتاب "تجیب التواریخ" لکھ کر انجام دیا۔ مرزا صاحب سبب تالیف کتاب کے ذیل میں لکھتے ہیں :۔

"میں نے بتلاش کتب تواریخ کہن سالانِ سفید ریش ساکنان نجیب آباد کے اقوال و روایات مستند سے ایسے وقت میں (اس دفتر کو) مرتب کیا کہ جب ۱۲۶۵ھ؁ میں میرا تقرر ابتداءً نائب تحصیلداری ضلع مین پوری سے اوپر عہدۂ جلیلہ تحصیلداری نجیب آباد کے ہوا اور بندوبست دہم مالگزاری کا درپیش تھا اور مجھ کو بسبب صد منصرمی بندوبست علاوہ تحصیلداری کے جنگل اور دیس کے ہر مقام پر گشت و قیام کا اتفاق ہوا کہ بوجہ شوق حالات تاریخی یہ ایک عمدہ موقع ہے فراہمی سامانِ تاریخی من جانب اللہ ہاتھ آیا لہٰذا جن کتابوں کو میں نے دیکھا یا جن معتمدین سے میں نے بطور منقولات کچھ سُنا یا جن واقعات کو خود اپنی آنکھ سے دیکھا اُن کی تفصیل و تشریح کرنا مناسب سمجھا۔ تاکہ چینانِ زمانہ جو جہل و حسد سے یگانہ اور عقل و دانش سے دور و بیگانہ ہوتے ہیں میری محنت شاقہ کو اپنی خوردہ گیریوں سے ضائع نہ کریں۔"[2]

اس کے بعد مرزا صاحب نے اُن ۲۷ مشہور و معروف قلمی و مطبوعہ کتابوں کی فہرست درج کی ہے جو روہیلوں کی تاریخ کے لئے ناگزیر ہیں۔

فقیر خیر الدین کا روزنامچہ بھی اُن کے پیشِ نظر تھا۔ ساتھ ہی اکیس[۲۱] رؤسائے ذی عزت و متوسلین و مقربان نواب جھنبو خاں (برادر غلام قادر خاں) رئیس نجیب آباد و دیگر مردمانِ کہن سال کے نام مع ولدیت وغیرہ کے درج کئے ہیں جن سے مرزا صاحب نے زبانی حالات سنے۔ اُن لوگوں میں سے ایک شخص غلام رسول خاں آفریدی کی بابت لکھا ہے کہ :۔

"اُس کی عمر ایکسو پچیس[۱۲۵] سال کی ہے اُس نے غلام قادر کے والد نواب ضابطہ خاں کو دیکھا تھا۔ عقل و حواس نہایت درست حالت میں ہیں اور رفو بنوٹ میں یکتائے روزگار ہے۔"

اس اہتمام کے ساتھ لکھی ہوئی مرزا نصیر الدین محمد خاں کی کتاب کو چھپنے کی نوبت نہ آئی۔ البتہ مصنف کے قلم کا ایک غیر مربوط و نامکمل قلمی نسخہ مسلم یونیورسٹی لٹن لائبریری کے مخطوطات "نواب عبدالسلام خاں" اور مصنف ہی کا لکھوایا ہوا ایک دوسرا مکمل نسخہ نواب صدر یار جنگ بہادر کے کتاب خانہ

---

[1] مرزا عبدالقادر خاں بہادر کا ایک نہایت مبسوط اور قیمتی روزنامچہ موسومہ وقائع عبدالقادر خانی نواب صدر یار جنگ بہادر کے کتاب خانۂ حبیب گنج (علیگڑھ) میں موجود ہے۔

[2] تجیب التواریخ صفحہ ۲ - ۳ -

حبیب گنج میں موجود ہے۔

لنڈن لائبریری کے نسخہ کی ایک عمدہ خوشخط نقل یونیورسٹی نے اور کتاب خانۂ حبیب گنج کے نسخہ کی ایک صاف نقل سید الطاف علی صاحب بریلوی نے کرائی ہے آجکل ان نقول دو حبیب گنج کے نسخہ کی ایک دوسرے سے مقابلہ کرکے صحت کی جارہی ہے جس کے مصارف ازراہِ معارف پروری جناب نواب صدر یار جنگ بہادر عنایت فرمائیں گے [۵۱]

نواب عبدالسلام خاں مرحوم "نجیب التواریخ" کے اشاعت پذیر نہونے کی وجہ اپنی فہرست کتب میں یہ لکھتے ہیں کہ :-

> "سرسید احمد خاں نے اُسی زمانہ میں ایک کتاب "حالاتِ سرکشی ضلع بجنور" لکھی تھی جس پر مرزا صاحب نے اپنی کتاب کے اخیر حصہ میں اعتراضات کئے۔ لیکن سرسید کی وجاہت کی وجہ سے اُن کی ہمت نہوئی کہ اپنی کتاب چھپواتے۔ میری استدعا پر مجھے ۱۸۹۵ء میں عنایت کی۔" [۵۲]

سید الطاف علی صاحب نے اپنے مقالہ میں سب سے زیادہ مدد "نجیب التواریخ" سے لی ہے کیونکہ جس شرح وبسط کے ساتھ غلام قادر کے مخالف وموافق حالات اس کتاب میں ملتے ہیں، کسی دوسری جگہ اُن کی نظر سے نہ گزرے۔

سراج الحق قریشی

مترجم

---

[۵۱] امید ہے کہ جناب مرزا امیر الدین صاحب. رٹائرڈ ڈپٹی کلکٹر مقیم علی گڑھ اپنے والد اور دادا صاحب کی کتابوں کو چھپوانے کی سعادت حاصل کریں گے۔

[۵۲] نواب عبدالسلام خاں صاحب تحریر فرماتے ہیں کہ مرزا صاحب نے مجھے ایک روزنامچۂ غدر ضلع بجنور بھی عنایت کیا لیکن یہ پتہ نہ دیا کہ اُس کا مصنف کون ہے۔ ہو سکتا ہے کہ اُس کے مصنف بھی خود مرزا صاحب ہوں اور بوجہ ملازمت سرکاری اپنے نام کا اخفا کیا ہو۔ یہ روزنامچہ بھی لنڈن لائبریری میں نواب صاحب کی کتابوں میں موجود ہے۔

## (!!!)

غلام قادر روہیلہ جس نے ۱۷۸۸ء میں دلی تاراج کی بادشاہ شاہ عالم کی آنکھیں نکالیں اور شاہی خاندان پر ناقابل بیان مظالم اور سختیاں کر کے اپنی پیشانی پر کلنگ کا ٹیکہ لگایا۔ ہندوستان کی تاریخ میں سب سے بڑا مجرم قرار دیا گیا ہے۔

اُس کی طرفداری میں آج تک نہ کسی نے زبان کھولی اور نہ کسی نے قلم اُٹھایا۔ بلکہ کہا جاتا ہے کہ اُس نے سلطنتِ مغلیہ کی شان و شوکت کو ایسا صدمہ پہونچایا کہ پھر اُس کی تلافی نہ ہو سکی۔ اِس المناک حادثہ سے پہلے دہلی کے شاہی خاندان کی باوجود بربادی، مفلسی اور شکستہ خوردگی کے ایسی عزت تھی کہ اُجڈ سے اُجڈ اور سفاک سے سفاک قزاق کی ہمت نہ تھی کہ کسی مغل شہزادہ کی اشارۃً یا کنایۃً توہین کر سکے۔ غلام قادر نے ان افعالِ شنیعہ کا ارتکاب کیوں کیا، یہ ایک سوال ہے جس کا جواب دینے کی اس مقالہ میں کوشش کی جائے گی۔

کیا وہ فاترالعقل تھا۔ نہیں۔ یہ بات نہ تھی۔ "عجیب التواریخ" کے مصنف لکھتے ہیں کہ۔

"غلام قادر خاں دانائے روزگار تھا"

اُس کی پیدایش ایک امیر اور مہذب گھرانے میں ہوئی تھی اور اُس کو اعلیٰ تعلیم حاصل کرنے کے بہترین مواقع حاصل ہوئے تھے۔ چنانچہ جب چودہ برس کی عمر میں شاہ عالم اس کو قید کر کے قلعۂ دہلی میں لے آئے تو خود شاہ عالم اور شاہی خاندان کے دوسرے لوگ اُس کے غیر معمولی حُسنِ صورت و سیرت اور دلفریب اندازِ گفتگو سے بہت متاثر ہوئے بہت جلد اُس کو اپنے خاندان کا ایک فرد سمجھنے لگے۔ اور محل کے اہم فرایض اُس کے سپرد کر دئے گئے۔ یہ فرایض اُس نے برسوں انجام دئے۔ کردار کے اس پس منظر کی کیا بالکل کایا پلٹ ہو سکتی ہے اور کیا کسی شخص کی اخلاقی حالت اتنی گر سکتی ہے جیسی کہ غلام قادر خاں کی گری ہوئی نظر آتی ہے۔

کیا اُس نے بلا وجہ رہزنوں کی سی عادات اختیار کر لیں اور اپنے کو مجرمانہ بداعمالیوں کی گہرائیوں میں ڈبو دیا۔ لیکن نہیں یہ بات نہیں ہے۔ ہم دیکھتے ہیں کہ متواتر دو ماہ سے زیادہ شاہی خاندان پر سخت مظالم توڑنے اور لال قلعہ کا ایک ایک گوشہ تاراج کرنے کے بعد مرہٹوں کے سخت محاصرہ کی وجہ سے غلام قادر جب قلعہ سے نکلنے لگا تو اُس نے اپنی فوج کے سرداروں کو جمع کیا اور قرآن شریف درمیان میں رکھ کر کہا :-

"میں نے اب تک تم لوگوں کے ساتھ کوئی بدسلوکی نہیں کی ہے۔ جس کسی کو میرے ساتھ مرنا ہے اس قرآن کی قسم کھائے اور جس کسی کو جان عزیز ہو بخوشی ہم سے رخصت ہو جائے۔ سب نے بالاتفاق کہا کہ سوائے حضور کی ذات کے ہمارا کہیں ٹھکانہ نہیں ہے جب تک جان میں جان باقی ہے جاں فشانی کو حاضر ہیں۔" [۱]

اس کے بعد غلام قادر ہر ایک سے بغلگیر ہوا۔ کیا جرائم پیشہ لوگوں کی یہ خصوصیات ہوتی ہیں۔؟

حقیقت یہ ہے کہ غلام قادر جنگ جو روہیلا قوم کا آخری جانباز سردار تھا اور وہ اپنے جدِ امجد نواب نجیب الدولہ کی طرح سیاسی خرابیوں اور روحانی ظلمت کو دور کرنا اور ہندوستان میں مسلمانوں کے اثر و اقتدار میں ایک نئی روح پھونکنا چاہتا تھا۔ لیکن قدرت کو کچھ اور ہی منظور تھا۔ اس کی تمام جدّ و جہد رائگاں گئی۔ اور بعد کو جو واقعات رونما ہوئے اُن کی ذمہ داری کلیتاً شاہ عالم پر ہے۔ ذیل کے واقعات سے اُس وقت کے ملکی معاملات پر کافی روشنی پڑتی ہے۔

۱۷۳۹ء میں نادر شاہ کے حملے کے بعد سلطنت دہلی کا جہاز نہایت بے سر و سامانی کے ساتھ تباہی کے سمندر میں ہچکولے کھا رہا تھا اور چاروں طرف سے جاٹ سکھ اور مرہٹے وغیرہ اُس کی لوٹ کھسوٹ پر آمادہ ہو گئے تھے۔

مرہٹوں نے خاص طور سے عروج حاصل کیا اور قریب قریب پورا شمالی ہند مع دہلی اُن کے زیرِ اقتدار آ گیا۔

مغلیہ سلطنت کے آفتابِ حکومت کو ہندوستان میں گہن لگنے ہی والا تھا کہ چند جاں نثار اور قوی دل لوگ تباہی خیز طوفانی موجوں کا مقابلہ کرنے کے لئے آگے بڑھے۔ غلام قادر خاں کے دادا نواب نجیب الدولہ ان سب میں پیش پیش تھے اور یہ انھیں کی کوشش کا نتیجہ تھا کہ کم از کم تھوڑے عرصہ کے لئے سلطنتِ اسلامی موت کے منہ میں پڑنے سے بچ گئی۔

نجیب الدولہ شروع میں ایک معمولی سپاہی تھے لیکن انھوں نے اپنی محنت اور لیاقت کے بل بوتے پر اکابرِ سلطنت میں جگہ حاصل کر لی۔

نجیب الدولہ دہلی کے مشہور رہنمائے ملت اور مجددِ وقت حضرت شاہ ولی اللہ صاحب رحمۃ اللہ علیہ

---

[۱] نجیب التواریخ صفحہ ۱۲۰ -

کے مُرید تھے اور اُنھیں کی تحریک پر ہندوستان میں انھوں نے روہیلوں کی تنظیم کی۔ احمد شاہ درانی کو دعوتِ جہاد دی۔[۱۵] مرہٹے اور افغان دونوں طاقت آزمائی کے لئے پانی پت کے میدان میں ۱۷۶۱ء میں جمع ہوئے۔ مرہٹوں نے بُری طرح شکست کھائی۔ اور مغلیہ سلطنت پر اُن کا بڑھتا ہوا اقتدار ختم ہوگیا۔ نجیب الدولہ پانی پت کی لڑائی کی قابل قدر خدمات کی وجہ سے سلطنت کے بخشی الملک (کمانڈر انچیف) اور نائب السلطنت مقرر کئے گئے۔ یہ بات سب پر روشن ہے کہ آصفجاہ نظام الملک کے بعد وہ اس اعلیٰ مرتبہ پر اپنے زمانہ کے سب سے بڑے سیاست داں اور فوجی جنرل ثابت ہوئے۔ اُن کی زندگی کا مقصدِ اوّلیں یہ تھا کہ وہ سلطنت کو زوال پذیر ہونے سے بچائیں اور پچھلے نقصان کی بھی تلافی کریں۔ اس ارادے میں وہ بدرجۂ اتم کامیاب ہوئے۔ اور ۳۱ اکتوبر ۱۷۷۰ء میں جبکہ اُنھوں نے وفات پائی تو سلطنت دہلی کا اُس وقت کوئی مسلم یا غیر مسلم مدمقابل نہ تھا جب یہ واقعات ہو رہے تھے اور سلطنت زندگی اور موت کی کشمکش میں مبتلا تھی۔ شاہ عالم میدانِ عمل سے دُور تھے نہ صرف یہ بلکہ جس وقت وہ مشرق میں مارے مارے پھر رہے تھے اُنھوں نے غیر ملکی خریدارانِ سلطنت کے ہاتھ ملک کے سب سے زیادہ زرخیز صوبے کوڑیوں کے مول بیچ ڈالے۔ اور پھر یہی غیر ملکی طاقت رفتہ رفتہ مغلوں۔ پٹھانوں۔ مرہٹوں۔ جاٹوں اور سکھوں۔ سب کو ہضم کر گئی۔

نجیب الدولہ جیسے دلیر۔ ایماندار۔ اور مخلص محافظ سلطنت کی وفات شاہ عالم کے لئے ایک زریں موقع تھی۔ اب وہ آزاد تھے کہ اپنے موروثی بقیہ مقبوضات کو بھی زیادہ سے زیادہ بولی بولنے والے کو دے ڈالیں۔ اس دفعہ اپنے محسنوں کو نیچا دکھانے کے لئے اُنھوں نے اُن مرہٹوں سے معاملت کی جن کو دس سال قبل بدشواری ہندوستان سے افغانستان تک مسلمانوں کی متحدہ طاقت بے دخل کر سکی تھی۔

۱۷۷۱ء میں شاہ عالم نے مہاداجی سندھیا کو جو اُس وقت شمالی ہندوستان میں پیشوا کا مدارالمہام تھا اپنے ساتھ الہ آباد سے دہلی ہمرکاب ہونے کی دعوت دی۔ دہلی میں نجیب الدولہ کا لڑکا اور جانشین نواب ضابطہ خاں حکمراں تھا۔ اُس وقت اِس روہیلہ سردار کی فوج دہلی کی حفاظت کر رہی تھی اور پادشاہ کی والدہ محترمہ اور ولیعہد سلطنت کی خدمت پر مامور تھی۔ شاہ عالم نے مہاداجی

---

[۱۵] شاہ ولی اللہ نمبر "الفرقان بریلی" مضمون مولانا مناظر احسن صاحب گیلانی۔

غفیہ معاہدہ کیا۔ جس کا نتیجہ یہ ہوا کہ مرہٹوں نے دہلی پر چار دن طرف سے گولہ باری کی اور لال قلعہ کو ضابطہ خاں کے گماشتہ سے چھڑا کر بادشاہ کے نام پر قبضہ کر لیا۔ مرہٹوں کی حفاظت میں دہلی جاتے ہوئے شاہ عالم فرخ آباد کے قریب پہونچے تو انھوں نے نواب احمد خاں بنگش کے جانشین کی ریاست ضبط کر لینے کا ارادہ کیا۔

یہ احمد خاں بنگش بھی جنگ پانی پت کے ایک دوسرے ہیرو اور نجیب الدولہ کے حلیف تھے۔ نواب بنگش کے جانشین فخرالدولہ نے اس مطالبہ کا جواب اس طرح دیا کہ روہیلوں کی ایک کثیر فوج مقابلہ کے لئے جمع کر لی۔ مگر جنگ نہیں ہوئی اور بادشاہ نے اپنے سرپرست مرہٹوں کی مدد سے صرف ۶ لاکھ روپیہ لینے پر قناعت کر لی۔

۱۷۷۲ء شاہنشاہ کے دہلی پہونچتے ہی اُن کے نئے محافظوں نے چیخ پکار مچانا شروع کی کہ انھیں جنگ پانی پت کا انتقام لینے کی غرض سے روہیلوں کے ملک پر تاخت کرنے کی اجازت دی جائے۔ اِس پر شاہ عالم نے حملہ کا معقول بہانہ تلاش کرنے کی غرض سے ضابطہ خاں کو طلب کیا اور حکم دیا کہ اپنے باپ کی جائداد کے حقِ جانشینی اور عہدہ کے مروّجہ ٹیکس ادا کرے۔ اور صرفِ خاص کی اُن آراضیات کا جو نجیب الدولہ کے پاس عرصہ دراز تک رہیں حساب پیش کرے۔ اپنے مرحوم والد کے ساتھ احسان فراموشی اور توہین سے ضابطہ خاں مشتعل ہو گیا۔ اِس کے فطری افغانی جذبات برانگیختہ ہو گئے اور اُس نے شاہی قاصدوں کو سخت کلامی کے ساتھ واپس کر دیا۔

اس پر شاہی فوج کا ایک حصہ ذوالفقارالدولہ مرزا نجف خاں ایرانی نئے وزیر اعظم و سپہ سالار افواج کی سرکردگی میں مع توکوجی ہلکر مہاداجی سندھیا اور ویساجی کرشنا سرداران مرہٹہ کی فوج کے ضابطہ خاں کے حدودِ حکومت میں داخل ہو گیا۔ اس فوج کی روانگی کے گیارہ دن بعد شاہنشاہ بھی دہلی سے روانہ ہو گئے۔ ضابطہ خاں نے اپنے اہل خاندان اور خزانجات پتھر گڑھ میں جو نجیب آباد ضلع بجنور کا سنگین قلعہ تھا پہونچا دئے۔ اور وہ خود اپنی جنگ آزمودہ ایک لاکھ روہیلہ فوج کے ساتھ دریائے گنگا کے شرقی کنارہ پر مقابلہ کے لئے کھڑا ہو گیا۔

روہیلے جو گزشتہ بیس سال سے سلطنت مغلیہ کی خدمت کے لئے اپنی جانوں کی بازی لگا رہے تھے آج پہلی مرتبہ اپنی حفاظت کے لئے اُن کے خلاف تلوار اُٹھانے پر مجبور ہوئے۔

۲۳ فروری ۱۷۷۲ء کو بمقام سکرتال متصل ہردوار فیصلہ کُن جنگ ہوئی جس میں روہیلے بعض تدابیر جنگ میں مات کھا جانے اور مخالف فوج کی تعداد زیادہ ہونے کی وجہ سے بُری طرح

مغلوب ہوئے۔ ہزار ہا روہیلے جان سے مارے گئے۔ اور اُن کے افسروں کے سر جسموں سے جدا کر کے بادشاہ کی خدمت میں بھیجے گئے شاہ عالم کو اپنے عہدِ حکومت میں اس پہلی اور نام نہاد شاندار فتح کی بے حد خوشی ہوئی۔

شکست کے بعد ضابطہ خاں اپنی حالت کو غیر محفوظ سمجھ کر شمالی پہاڑیوں کی طرف فرار ہوگیا۔ اس کے جانے کے بعد شاہی فوج نے پتھر گڑھ کے قلعہ پر جس میں افغان سرداروں کے بیوی بچے مقیم تھے چڑھائی کی۔ قلعہ کا سردار اس شرط پر ہتھیار ڈالنے کو راضی ہوگیا کہ محصور پٹھانوں کی جان اور ان کی عزت برقرار رکھی جائے۔ شرائط طے ہوگئے اور ۱۶ مارچ ۱۷۷۲ء کو پتھر گڑھ کا قلعہ خالی کر دیا گیا۔

لیکن شرائط صلح کا کچھ لحاظ نہ کیا گیا۔ مرہٹے قلعے کے دروازہ کے سامنے آکر کھڑے ہوگئے۔ پہلے غربا نکلے تو جامہ تلاشی لی گئی اور انھیں ننگا کر کے بھگا دیا گیا۔ بہت سے افغان خاندانوں نے مرہٹوں سے چھٹکارا پا کر شاہی کیمپ میں پناہ لی تو شاہی فوج کے لٹیروں اور تورانی مغلوں نے اُن کے وہ کپڑے بھی اُتار لئے جو مرہٹوں نے چھوڑ دئے تھے اور مستورات کے ہاتھ پکڑ پکڑ کر اپنے خیموں میں کھینچ لے گئے۔

یہی وہ ذلیل حرکت تھی جس کا ذکر کر کے غلام قادر نے ان لوگوں کو جواب دیا جو قلعہ دہلی کے شاہی حرم پر رحم کی درخواست کرتے تھے۔ اُس نے کہا:-

> "کیا تمہیں یاد ہے کہ بادشاہی ملازموں کے ہاتھوں اس سے زیادہ ہمارے اور ہمارے ناموس کے ساتھ ظلم ہوا تھا۔ تماشہ اُس وقت ہوگا جب میں حکم دوں گا کہ میری روہیلہ فوج کی سپاہ کو بادشاہ زادیاں بروں نکاح مباح ہوں تاکہ اُن کے بطن سے ایک دلیر نسل پیدا ہو۔" ؎۱

پتھر گڑھ لینے کے بعد مرہٹوں نے نجیب الدولہ کی قبر کے تعویذ کی عبارت کو مٹا دیا اور اُس پر مرہٹی زبان میں کندہ کرایا کہ "ہم نے پانی پت کی لڑائی کا بدلہ لے لیا۔" ؎۲

ضابطہ خاں کے توپ خانے اور خزانجات نیز ہاتھی۔ گھوڑے اور دیگر جائداد پر بھی قبضہ کر لیا۔ لاکھوں روپیہ کا مالِ غنیمت مرہٹہ افسران نے غبن کر لیا۔ جو نہ بادشاہ کو ملا اور نہ پیشوا کو۔

مرہٹہ گورنمنٹ کو سرکاری طور پر جو چوتھائی حصہ ملا وہ دس لاکھ روپیہ اور ۲۲۹۸ گھوڑوں پر مشتمل تھا۔ انتقام لینے کا جذبہ نجیب الدولہ کے خاندان کے علاوہ ساری روہیلہ تک پہنچا۔ حافظ الملک

---

؎۱ نجیب التواریخ۔ ؎۲ سرگزشت لماس مسکین۔

حافظ رحمت خاں کے مقبوضات روہیلکھنڈ پر بھی بلا وجہ حملہ کر دیا۔ باوجود اس کے کہ اُس خدا رسیدہ حاکم نے کوئی اشتعال انگیز بات کسی کے خلاف نہیں کی تھی۔ چالیس لاکھ روپیہ کا تاوان اُن پر قایم کیا گیا۔ جس کا ضامن شجاع الدولہ والیِ اودھ ہوا۔ اور جس کے نتیجہ میں کچھ عرصہ بعد ۱۷۷۴ء وہ تباہ کن روہیلا جنگ ہوئی جس میں حافظ الملک شہید ہوئے اور علاقہ روہیلکھنڈ پہلے حکومت اودھ کے قبضہ میں اور اُس کے بعد انگریزی سلطنت میں شامل ہوگیا۔ واپسی میں دلّی جاتے وقت روہیلکھنڈ کے بہت سے شہروں مثلاً۔ آنولہ۔ بریلی۔ رامپور اور امروہہ وغیرہ میں شاہی فوج نے آگ لگا دی اور انھیں خوب تاخت و تاراج کیا۔ سارا ملک بے چراغ اور ویران کر دیا گیا۔ ضابطہ خاں کے افرادِ خاندان۔ مرد اور عورتیں اور اُس کا خُرد سال لڑکا غلام قادر مرہٹوں کی قید میں رہے اور سخت مصیبت اُٹھانے کے بعد شجاع الدولہ کی سفارش سے رہا ہوئے۔

اِس موقع پر شجاع الدولہ نے مہاداجی سندھیا کو جو خط لکھا تھا درج ذیل ہے:۔

"دشمن کے ناموس کی دوست کے ناموس سے زیادہ عزّت کی جاتی ہے اگر جفا کی ہے یا عیوض خطا لیا جاتا ہے تو کوئی شخص زن و فرزند پر ستم پسند نہیں کرتا۔ تمہارا دشمن یا خطا وار جو کچھ ہے ضابطہ خاں ہے۔ نہ کہ اس کے زن و فرزند۔ اگر زن و فرزند کو قید کرنے سے یہ مقصود ہے کہ نواب موصوف اُن کی محبت سے بے قرار ہو کر اپنے آپ کو تمہارے سپرد کر دے گا تو یہ بھی ممکن نہیں لہٰذا اُس کے زن و فرزند کو اسیر رکھنے سے کیا فائدہ۔ راہِ ثواب یہ ہے کہ برعایت شیوۂ پسندیدۂ سرداران دکن کے آپ متعرض بحالِ ننگ و ناموس شرفا کے نہ ہوں اور نواب کے زن و فرزند کو اِس طرف روانہ فرمادیں۔ بالفرض اگر نواب نجیب الدولہ تمہارے بھائیوں کا بڑا دشمن تھا اور بدسلوکی انواع و اقسام کی عمل میں لایا تو اگرچہ بدی کا بدلہ بدی سے دینا آسان ہے لیکن یہ شیوہ بہادروں کا نہیں ہے۔" ۵ے

۵ے نجیب التواریخ

۱۷۷۴ء کی جنگ روہیلا جس میں جیسا کہ اوپر عرض کیا گیا حافظ رحمت خاں شہید ہوئے۔ اور پورے روہیلکھنڈ پر شجاع الدولہ نے بادشاہ کی اجازت اور انگریزوں کی مدد سے قبضہ کیا ضابطہ خاں نے نادانی سے شجاع الدولہ کا ساتھ دیا لیکن جنگ کے بعد ضابطہ خاں کے بقیہ علاقے پر بھی ذوالفقار الدولہ نجف خاں وزیر اعظم بادشاہ دہلی نے دھوکے سے قبضہ کر لیا۔ اور جب ضابطہ خاں بے یار و مددگار رہ گیا اور خانہ ویرانی کے بعد ہر چیز سے محروم کر دیا گیا تو یہ بے کس اپنے اہل خاندان کے دہلی لایا گیا اور نجف خاں اس کی خستہ حالی سے فائدہ اٹھا کر اُس

مطالبہ کیا کہ اپنی لڑکی کی شادی اُس کے ساتھ کردے جس کے معاوضہ میں سہارن پور کی جاگیر ضابطہ خاں کو دی گئی۔ ضابطہ خاں اس تجویز پر راضی تھا لیکن اُس کی اولاد اور نجیب آباد کے شرفا کا بیان ہے جنھوں نے کہ اس واقعہ کو اپنے آباؤ اجداد سے سُنا تھا کہ صرف منگنی تھی ہوئی تھی شادی نہیں ہوئی۔ تمام غیرت مند افغانوں اور نجیب الدولہ کے اہل خاندان نے اس ذلت کو پسند نہیں کیا۔ بلکہ غلام قادر کے اشارہ سے لڑکی کی ماں نے اُس کو زہر دے کر مار ڈالا۔ ضابطہ خاں کی لڑکی ......... شاہی تکبر کی قربان گاہ پر جس طرح بھینٹ چڑھی اس کی تائید غلام قادر کے ایک خط سے بھی ہوتی ہے جو اُس نے ۱۷۸۵ء میں دہلی سے اپنی والدہ کو لکھا تھا:۔

"ہم اس باپ کے زمانہ میں موروثی جائداد سے محروم ہوئے۔ امیر الامرا کا خطاب گیا۔ کافروں کے خلاف جو لڑائیاں ہوئیں اُن میں ہماری عورتیں اور بچے مرہٹوں کی رُسوا کُن قید میں رہے۔ خانماں برباد ہوئے اور آخر میں اُس نے میری ہمشیرہ کی منگنی غیر کفو میں کردی جس کی وجہ سے ہمیں اُسے زہر دے کر مارنا پڑا۔ اب یہی بہتر ہے کہ تم میرے اس مجرم باپ کو زہر دے کر مار ڈالو۔ ورنہ میں تمہارا اور اُس کا دونوں کا خاتمہ کر دوں گا۔" [1]

۲۸ اپریل ۱۷۷۷ء کو شاہ عالم نے مرہٹوں اور مغلوں کی کثیر فوج سے ضابطہ خاں کی آخری جائے پناہ قلعہ غوث گڑھ پر جو ضلع سہارن پور میں تھا اور جس میں اُس کا مال و متاع تھا اور بیوی بچے رہتے تھے حملہ کر دیا۔ سخت لڑائی کے بعد قلعہ فتح ہوگیا۔ اور ضابطہ خاں اپنی جان بچانے کے لئے سکھوں کے علاقہ کی طرف فرار ہوگیا۔ [2]

ضابطہ خاں کا بیٹا غلام قادر اور اُس کے چچا سلطان خاں کا لڑکا میدان جنگ میں گرفتار ہوئے۔ غوث گڑھ کے لوگوں کا قتل عام اور غلام قادر کی گردن زدنی کا حکم ہوگیا۔ لیکن منظور علی خاں خواجہ سرا بیچ میں آگیا اور اُس نے اپنا لبادہ ڈال کر اُس کی جان بچائی۔

غوث گڑھ کی کُل جائداد پر قبضہ ہوگیا۔ سب سے بُری بات یہ ہوئی کہ ضابطہ خاں اور جملہ روہیلا سرداروں کی عورتوں کو بھی گرفتار کر لیا گیا۔ اور شاہی قلماقنیوں نے اُن کی جامہ تلاشی لی

---

[1] عجیب التواریخ۔

[2] سکھوں کے تاریخی ریکارڈ سے ثابت ہوا ہے کہ ضابطہ خاں نے اس موقع پر مجبوراً سکھ مذہب بھی قبول کر لیا تھا۔

اس کے بعد گرفتار شدہ عورتیں اور بچے آگرہ کے قلعہ میں بھیج دئے گئے۔ صرف غلام قادر کو قدیم شناسائی کی وجہ سے دہلی لے گئے جسے لال قلعہ میں بادشاہ نے اپنی خدمتِ خاص میں رکھ لیا۔

اُس وقت غلام قادر ۱۸ سالہ خوبرو نوجوان تھا۔ شاہی محل کے دوسرے قیام میں شاہنشاہ نے محسوس کیا کہ شاہی خواتین حرم کی توجہ اُس کی طرف مبذول ہو رہی ہے۔ لہٰذا امکانی رُسوائی سے بچنے کے لئے ایک دن غلام قادر کو کوئی نشہ آور دوا پلادی جس سے وہ بیہوش ہوگیا۔ اور بیہوشی کی عالم میں آپریشن کر کے اُن کی قوتِ مردمی سلب کر دی گئی۔

افسوس دہلی کی شاہنشاہیت کس درجہ قساوتِ قلبی میں ڈوب گئی تھی۔

غلام قادر خاں ۶ ، اپریل ۱۷۷۳ء کو شاہی دربار سے رُخصت کر دیا گیا اس کے باپ سے صلح ہوگئی۔ کیونکہ شاہی حکومت اُن دنوں جاٹ اور راجپوت قوتوں سے دست و گریباں تھی۔ شمالی دو آبہ سکھوں کی یلغار کا مرکز بنا ہوا تھا۔ ضابطہ خاں کو سکھوں کے خلاف لڑنے کے لئے منشورِ شاہی کے تحت سہارنپور کے ساتوں محال معہ قلعہ غوث گڑھ دیدے گئے۔

یہ ضابطہ خاں کی وہ پناہ گاہ تھی جس میں اس نے اپنی زندگی کے آخری ایام عالمِ شکست خوردگی میں گزارے اور یہی وہ جگہ تھی جہاں سے اِس کے بیٹے غلام قادر نے اُٹھ کر ہندوستان کے سیاسی تماشہ گاہ میں شیطانوں کا ساہیبت ناک رقص دکھایا۔

شاہ عالم کے دلّی واپس آنے اور تخت نشیں ہونے کے ۱۰ برس کے اندر اندر وہ بہادر روہیلہ فوجیں جنہوں نے دلّی کے چاروں طرف شاہی خدمت گزاری کی غرض سے ایک حصار عافیت کھینچ رکھا تھا بالکل نیست نابود کر دی گئیں۔ اور ایک شجاع قوم کی شاندار نوآبادیات جو نواب محمد خاں بنگش۔ نواب علی محمد خاں۔ ولاور الملک نواب دوندے خاں۔ حافظ الملک حافظ رحمت خاں اور نواب نجیب الدولہ کی سرفروشیوں کا نتیجہ تھیں۔ ہندوستان کے نقشے سے حرفِ غلط کی طرح مٹادی گئیں۔ اب کوئی طاقت ایسی باقی نہ رہی جس میں اِتنی سکت ہو کہ ۱۷۶۱ء میں پانی پت کے شکست یافتہ مرہٹوں میں اگر ازسرِنو زندگی کی لہر دوڑ جائے تو وہ مشترکہ اسلامی انقلاب میں شامل ہو کر اُن سے ٹکر لے سکے۔

یکم دسمبر ۱۷۸۴ء کو شاہ عالم نے ایک دربارِ عام میں پیشوا کو اپنا نائب اور امیر افواج مقرر کیا۔ ۳، دسمبر کو ایک دوسرے دربار میں مہاداجی سندھیا کو سلطنت کا مدارالمہام (وکیل مطلق) مقرر کیا۔

یہ اعزاز اس سے پہلے بہت کم لوگوں کو دیا گیا تھا۔

سلطنت تیموری کی طویل تاریخ میں اس کی صرف تین ۳ مثالیں ملتی ہیں۔

نئے وکیل مطلق نے ایک لاکھ تیئس (۱۲۳۰۰۰) ہزار روپئے ماہوار کا وظیفہ شہنشاہ کی ضروریات زندگی کے لئے مقرر کر دیا۔ مہاداجی سندھیا کی بغیر اجازت کوئی شخص بھی بادشاہ سے ملاقات نہیں کر سکتا تھا اور ایک انچ زمین بھی ایسی نہ تھی جس کو بادشاہ اپنی کہہ سکیں۔

جس وقت مہاداجی سندھیا صحیح معنیٰ میں سلطنت کا آمر مطلق تھا — کمزور بادشاہ کم سے کم ایک حیثیت سے ضرور خود مختار تھا اُس نے اپنا خزانہ چھونے کی کسی کو اجازت نہیں دی اور اسلئے مہاداجی کو اپنی حیثیت قائم رکھنے کے لئے خود ہی روپیہ فراہم کرنا پڑا۔

روپیہ کی خاطر اُس نے بہت سی مہمات کیں اور کتنی ہی لڑائیاں لڑیں لیکن اُن میں سے کسی سے بھی پورے طور پر اُس کا مقصد حاصل نہیں ہوا۔ ایسا ہی ایک حملہ راجہ جے پور پر ہوا۔ راجپوت دلیری سے لڑے اور مہاداجی 'لال سوٹ' کے میدان سے ار اگست ۱۷۸۷ء کو پسپا ہونے پر مجبور رہا۔ ہندوستان کے اس جنگی دَور میں اُس کی یہ کمزوری جب عوام پر عیاں ہوئی تو وہ حریفوں کی نگاہ میں ذلیل ہو گیا۔ غلام قادر پہلا شخص تھا جس نے اس موقع سے فائدہ اُٹھا کر دشمن پر کاری ضرب لگائی۔

نواب ضابطہ خاں کے انتقال کے بعد سہارنپور کا علاقہ ۲۱ر جنوری ۱۷۸۵ء کو اُسے مل گیا تھا اور وہ ڈھائی سال سے باطمینان اور بعافیت وہاں حکومت کر رہا تھا۔ اگر اُسے اس کے حال پر چھوڑ دیا جاتا تو ہندوستان کی ۳ دوسری پٹھان ریاستوں رامپور، ٹونک اور بھوپال کی طرح اُس کے خاندان میں بھی آج سلسلۂ حکومت موجود ہوتا۔ لیکن واقعات نے اُسے مجبور کر دیا۔ غدر اسی بھی آراضی مرحوم نجیب الدولہ کے پوتے کے قبضے میں لوگوں کو دیکھنا گوارا نہ تھی۔ مہاداجی سندھیا نے جے پور کے معرکہ سے پہلے ہی غلام قادر کے خلاف جنگ کا تہیہ کر لیا تھا۔ تاکہ ضلع سہارنپور کے زرخیز اور سرسبز علاقے پر زبردستی قبضہ کر لیا جائے۔

جوں ہی غلام قادر کو مہاداجی سندھیا کا زوال جے پور کی جنگ سے محسوس ہوا۔ وہ گوشہ نشینی چھوڑ کر بسرعت سہارنپور اور روہیلکھنڈ سے فوج جمع کر کے ہندوستان میں اپنی اور اپنے ہم مذہبوں کی مدافعت کی غرض سے میدانِ عمل میں نکل آیا۔ بالکل اُسی طرح جس طرح اُس کے دادا نواب نجیب الدولہ نے سلطنت سے مرہٹوں کا اقتدار دُور کرنے کے لئے اقدام کیا تھا۔ سب سے پہلے اُس نے دارالحکومت پر یلغار کی اور ۵ر ستمبر ۱۷۸۷ء کو دہلی میں داخل ہو گیا۔ غلام قادر کے طوفانی حملے اور مہاداجی کے

نمائندے کی بزدلی سے بادشاہ فوراً مرعوب ہوگیا۔ اُس نے غلام قادر کو باریابی بخشی اور بخشی الممالک کے عہدے پر سرفراز کیا۔

امیر الامرا اور روشن الدولہ بہادر کا خطاب اور خلعت و تحائف بھی عطا کئے۔ بادشاہ نے حکم دیا کہ اُس کے عہدے اور مرتبے کے مناسب حال جاگیر کی منظوری کا فرمان بھی جاری کیا جائے۔ نیز اُسے شاہی صرفِ خاص کی جاگیرات کا منتظم مقرر کیا جائے۔

دارالسلطنت پر قبضہ کے بعد غلام قادر شاہ عالم کی تعمیل حکم میں اُس کے سپہ سالار کی حیثیت سے دہلی سے روانہ ہوا۔ تاکہ عطا شدہ جاگیروں کو سنبھالے اور صرفِ خاص کی جاگیرات جو معزول مدار المہام مہاداجی سندھیا کے قبضہ میں تھیں اُنھیں اپنے تحت میں لائے۔ اس مقصد میں بھی اُسے حیرت انگیز کامیابی ہوئی۔

دس ماہ سے بھی کم عرصہ میں یعنی ۱۲ ستمبر ۱۷۸۷ء سے یکم جولائی ۱۷۸۸ء تک اس نے دوآبہ۔ خورجہ۔ علی گڑھ۔ فیروزآباد۔ اور آگرہ تک نیز دوسرے مشہور مقامات اور کمبھر کا قلعہ جو جاٹوں کے قلمرو میں تھا۔ فتح کر لئے۔ ہر مقام پر جاٹوں اور مرہٹوں کی فوج کی بیخ کنی کر دی گئی۔ غلام قادر نے اپنے حلیف اسمٰعیل بیگ ہمدانی کے ساتھ مل کر جو آگرہ میں اِس کا شریک کار تھا ایسے ایسے بہادرانہ حملے کئے کہ مہاداجی کو مجبوراً اپنے مستقر گوالیار میں پناہ لینی پڑی۔ اور ہندوستان سے اُس کے اثرات بالکل زایل ہو گئے۔

چنانچہ مرہٹہ سفیر مقیم دہلی نے اپنے ایک خط میں اُس وقت یوُں لکھا کہ:۔

"جاٹ راجہ اور سندھیا کی افواج غلام قادر اور اسمٰعیل بیگ ہمدانی کی فوج سے آٹھ آٹھ دس دس کوس دور رہتی ہیں۔ جدھر یہ دونوں خان اپنا رُخ کرتے ہیں۔ ہمارے آدمی اُن کے مقابلے کی تاب نہیں لاتے۔ اور بھاگ کھڑے ہوتے ہیں۔" [۵]

اُس وقت غلام قادر اور اسمٰعیل بیگ کی متحدہ فوجیں بارہ ہزار (۱۲۰۰۰) سواروں۔ پچیس ہزار (۲۵۰۰۰) پیدل فوج اور نوّ توپوں پر مشتمل تھیں۔ لیکن ان فاتح جنرلوں کو اپنے لشکر کے لئے روپیہ کی سخت ضرورت تھی۔

ان کو اس وقت تک دہلی سے کچھ مدد نہ ملی۔ برخلاف اس کے بادشاہ شاہ عالم جن کو صرف

---

[۵] زوال سلطنت مغلیہ۔ جلد سوم۔ از سر جادو ناتھ سرکار۔

اپنے وظیفہ کا روپیہ اپنے سرپرستوں سے وقت پر ملجانے سے سروکار تھا۔ان دونوں ہی ناراض ہوگئے۔کیونکہ مہاداجی سندھیا کے پاس سے باقاعدہ روپیہ آنے بلکہ بند ہوجانے کے یہی لوگ ذمہ وار تھے۔ بالآخر روپیہ کی قلت اور اندرونی سازشوں نے دونوں بہادروں کی کمریں توڑ دیں۔

علاوہ بریں بعض غیر متوقع واقعات نے بھی مہاداجی کی اعانت کی اور مرہٹوں اور جاٹوں کی متحدہ افواج نے ڈیگ اور آگرہ کے مقامات پر غلام قادر اور اسمٰعیل بیگ کو شکست دیدی۔ غلام قادر اور اسمٰعیل بیگ نے قدرتی طور پر دہلی مراجعت کرکے اپنے آقا شاہ عالم سے امدادی فوج اور مالی مدد کی التجا کی۔لیکن شاہ عالم نے جو فطرتاً مغرور المزاج اور ابن الوقت تھا مہاداجی سے گفت و شنید شروع کردی۔اور ۲۴؍جون ۱۷۸۸ء کو مضطربانہ اُس کی حمایت کی اپیل کی۔مہاداجی نے امید افزا جواب دیا۔اُدھر اسمٰعیل بیگ اور غلام قادر نے دہلی میں داخل ہونے کی کوشش کی تو شہر کے دروازے بند کر دیئے گئے اور شاہی فوج اُن کے مقابلہ کیلئے بھیج دی گئی۔مگر غلام قادر نے ۱۴؍جولائی ۱۷۸۸ء کو احسان فراموش بادشاہ کی مخالفت کا قلع قمع کردیا۔اور بغیر کسی خاص دقت کے دارالسلطنت اور لال قلعہ میں داخل ہوگیا۔باوجود اس سخت بے وزدانہ اور غیر ہمدردانہ برتاؤ کے غلام قادر نے صبر و تحمل کو ہاتھ سے نہ دیا اور جب وہ اور اسمٰعیل بیگ شہنشاہ کے سامنے آئے تو وفورِ انکساری سے اُس کے پیروں پر گر پڑے اور بغیر اجازت قلعہ میں داخل ہونے کی معافی چاہی۔شاہ عالم نے ریاکاری سے اُن کو گلے سے لگالیا اور کہا:۔

"تم دونوں میرے فرزندوں کی طرح ہو مجھے تمہاری پاس خاطر دل سے عزیز ہے۔"

اِس پر غلام قادر نے عرض کیا:۔

"حضور والا کو چاہیئے کہ گزری ہوئی باتوں کو خیال مبارک سے دور فرمادیں کیونکہ یہ وقت دستگیری ہم نمک خواران کا ہے۔انشاء اللہ تعالیٰ حضور کے اقبال سے عنقریب کل مرہٹوں کو ہندوستان سے نکال دوں گا۔تاکہ حضور کے عہد حکومت میں اسلام کی ترقی ہو اور سلطنت کو زیب و زینت حاصل ہو۔"[۵]

[۵] مجمع التواریخ

اس گفتگو کے بعد علاوہ خطابات پیش گاہِ شاہی سے خلعتِ ہفت پارچہ۔کلغی۔سرپیچ۔ مالائے مروارید۔سپر و شمشیر اور فیل و اسپ۔ غلام قادر خاں کو عطا ہوئے اور غلام قادر نے شہر دہلی اور قلعہ پر قابو پاکر مرہٹوں کے خلاف اپنا آئندہ لائحہ عمل بنانے کے لئے تیاریاں

شروع کر دیں۔ دو ہفتہ تک کوئی واقعہ ظہور میں نہیں آیا۔ لیکن ۲۹ جولائی ۱۷۸۸ء کو غلام قادر خاں نے بادشاہ سے فوج کے اخراجات کے لئے ۳۰ لاکھ روپئے مرحمت کئے جانے کی درخواست کی۔

بادشاہ جس کا بخل عمر کے ساتھ ساتھ بڑھتا جاتا تھا اس پر جھنجھلا اٹھا اور سر دربار غلام قادر کو گالیاں دیں۔ یہ سر دربار توہین اونٹ کے بوجھ پر آخری تنکا تھا ——— جسے وہ برداشت نہ کر سکا۔ غصّے میں آپے سے باہر ہو گیا۔ مثل ہے کہ افغانی جذبۂ انتقام کو سوئے ہوئے چاہے جگ بیت جائیں لیکن وہ کبھی مرتا نہیں ہے۔ غلام قادر نے اپنی ذات، خاندان اور پوری روہیلہ قوم کے خلاف جاں گسل واقعات کو اب تک صبر کے ساتھ برداشت کیا تھا۔ لیکن ہر چیز کی ایک حد ہوتی ہے۔

ہندوستان میں مسلمانوں کی سلطنت کا شیرازہ بکھر رہا تھا۔ شہنشاہ کی انتہائی سخت دلی اور بزدلانہ سرشت نے اسے اب دیوانہ بنا دیا۔ اسے یہ حقیقت اچھی طرح واضح ہو گئی کہ جب تک وہ ہندوستان کو شاہی خاندان سے پاک و صاف نہ کرے گا اور ان بزدلوں اور بدچلن لوگوں کو جنھوں نے دہلی کے تخت کو گندہ کر رکھا ہے برباد نہ کرے گا۔ قومی اصلاح ناممکن ہے۔

مرہٹوں سے زندگی اور موت کی کشاکش میں روپیہ ایک فیصلہ کن چیز تھی۔ شہنشاہ اور شاہی خاندان کے مرد اور عورتیں کروڑوں روپیہ کے مالک تھے لیکن سلطنت کے محافظ، فوجی لوگ معمولی معمولی تنخواہوں کے بھی وقت پر نہ ملنے کی وجہ سے برسوں سے بھوکے مر رہے تھے۔ اس لئے غلام قادر نے تیس (۳۰۰۰۰۰۰) لاکھ روپیہ معہ سود بالائے سود زبردستی وصول کرنے کا تہیہ کر لیا۔

۳۰ جولائی کو بادشاہ کی تخت سے معزولی ۱۰ اگست ۱۷۸۸ء کو نابینا کیا جانا۔ شہزادوں شاہی بیگمات کی تذلیل اور اذیت میں بہیمیت اور ستمگری کا بے جا طول اور دہلی کی ہولناک تباہی یہ سب چیزیں اسی کا نتیجہ تھیں۔

تمام مورخ اس بات پر متفق ہیں کہ اگر شاہ عالم ابتداہی میں تیس (۳۰۰۰۰۰۰) لاکھ روپئے شاہی فوج کے اخراجات کے لئے دیدیتے تو وہ تمام مصیبتیں جو اُن پر اور اُن کے خاندان پر آئیں دفع ہو جاتیں۔ لیکن اُن کو تو دولت زندگی اور عزت سے زیادہ عزیز تھی۔

اگرچہ لارڈ کلایو سے ۱۷۶۵ء میں صلح کر لینے کے بعد سے بادشاہ نے کافی دولت بنگال کی خراج اور پتھر گڑھ اور غوث گڑھ کے مالِ غنیمت سے سمیٹ لی تھی۔ تاہم اس نے ایک پائی بھی ملک کے انتظام اور فوج کی تنخواہ پر صرف نہیں کی۔

مستقل مزاجی کے ساتھ اُس کی تمام بُزدلانہ حرکات۔ خفیہ حکمت عملی اور مکارانہ چالیں محض اپنی ذات کے لئے روپیہ جمع کرنے کے لئے ہوتی تھیں۔ خواہ یہ روپیہ ایمانداری سے جمع ہو یا بے ایمانی سے۔ اسی سبب سے اُس کی تجوریاں بے پایاں دولت سے معمور تھیں۔

مرہٹہ سفیر نے جولائی ۱۷۸۲ء میں پونا لکھا کہ:۔

"مرکزی حکومت میں بڑی ابتری ہے۔ خزانۂ عامرہ خالی ہے اور سپاہیوں کے پاس اشیاء خورونوش کی خریداری کے لئے روپیہ نہیں ہے۔

وزیراعظم نجف خاں کا ذاتی محافظ دستہ فوج بھی بھوکوں مر رہا ہے اور گھوڑے اور ہاتھی چارہ نہ ملنے کی وجہ سے دم توڑ رہے ہیں۔"

مگر غلام قادر خاں بادشاہ کی مالی حالی سے پورے طور پر باخبر تھا اس لئے ظاہری مفلوک الحالی سے دھوکے میں نہ آسکتا تھا۔ اُس نے الوہیت کے اُس مصنوعی نقاب کو جو دہلی کی شہنشاہیت پڑا ہوا تھا اپنے وحشی افغان ہاتھوں سے نوچ کر پھینک دیا۔

شہنشاہ کو معزول اور نابینا کرنے کے علاوہ اُس نے ہفتوں اہالیانِ قلعہ پر خورونوش کو بند رکھا۔ شہزادوں کو زدوکوب کیا۔ شاہزادیوں کی توہین کی۔ نوکروں کو مرتے دم تک کوڑے لگوائے اور محل کو تاراج کیا۔ خزانے جو قلعہ سے باہر دبے ہوئے تھے کھدوا ڈالے۔

اس طرح ۲۵ کروڑ روپئے نقد اور دوسری قیمتی چیزیں اُس کے ہاتھ آئیں۔ باوجود اُن سخت مظالم کے جو غلام قادر نے توڑے پادشاہ نے خود اپنی زبان سے اپنی پوشیدہ دولت کا کبھی پتہ نہ دیا۔

اِسی طرح اُس کے متوسلین اُس بے پناہ دولت کو تھوڑا تھوڑا کرکے بتاتے تھے اور وہ بھی جبکہ متواتر ہفتوں اُن کو سخت تکالیف دیجاتی تھیں۔ غلام قادر نے ایک موقع پر کہا:۔

"یہ قوم پادشاہ کی عجب پتھر دل ہے کہ اس قدر لعنت و ملامت پر جو ان کے ساتھ عمل میں آئی مطلق اثر نہیں ہوتا اور ہر مرتبہ کی مار دھاڑ کے بعد بمشکل مال کا پتہ دیتے ہیں اور میں نے جو یہ روپیہ جمع کیا ہے صرف فوج کے خرچ کے واسطے ہے۔"

ایسا معلوم ہوتا ہے کہ بادشاہ کے بخل کی متعدی بیماری سارے خاندان میں پھیلی ہوئی تھی ؎

بدستِ خلقِ عالم کاسۂ دریوزہ می بینم
گدا چوں پادشہ گردد گدا سازد جہانے را

بادشاہ شاہ عالم نے خود بھی — آنکھوں کی روشنی کھو دینے اور — بربادی کے بعد اپنی عمر بھر کی غلطی کو بالآخر محسوس کیا چنانچہ اپنے مشہور مرثیہ میں کہتے ہیں ؎

بُود جاں کاہ زر و مال جہاں ہمچو مرض
دفع از فضلِ الٰہی شدہ بیماریٔ ما

بادشاہ کی آنکھیں نکالے جانے کو ہندوستان کی تاریخ میں بہت اہمیت دی گئی ہے لیکن یہ بات ہمیں یاد رکھنا چاہیئے کہ اُس زمانہ میں محل شاہی میں حادثاتِ قتل اور دشمن کو تخت سے محروم کرنے کے لئے آنکھیں نکلوانا معمولی باتیں تھیں۔

شاہنشاہ ہمایوں کے زمانہ سے جس نے اپنے بھائی کامراں کو نابینا کیا۔ شاہ عالم کے والد عالمگیر ثانی تک (جنھوں نے احمد شاہ کو اندھا کر کے مقید کر دیا) درجنوں مغل شہزادے اس قسم کے مظالم کا شکار ہوئے۔ اِسی وجہ سے غلام قادر نے شاہ عالم کو مخاطب کر کے کہا:۔

"تم نے اپنے کئے کی سزا پائی۔ میں نے تو بہت تحمّل سے کام لیا۔ اور انصاف کے قایم کرنے اور تمہاری جان بخشی میں کوشش کی ورنہ لیکہ تم تو اِس کے مستحق تھے کہ تمہارے جسم کے اعضاء کو کاٹ کاٹ کر چیل کوّوں کے آگے ڈال دیا جاتا۔"

خود شاہ عالم نے بھی اپنی تکالیف کو اتنا محسوس نہیں کیا جتنا کہ آج ہم کرتے ہیں۔ اِس کا ثبوت ذیل کے اُس خط سے ملتا ہے جو شاہ عالم نے دلّی سے غلام قادر کو اُس وقت لکھا تھا جبکہ وہ مرہٹوں کے محاصرہ کے دباؤ اور اپنے ساتھی اسمٰعیل بیگ کی غداری کی وجہ سے مع چند شہزادوں کے دلّی چھوڑنے پر مجبور ہو گیا تھا:۔

"فدویِ خاص۔ لائقِ الاختصاص۔ قابل العنایات والاحسان۔ وکیل مطلق۔ بخشی الممالک۔ نصیرُ الملک۔ امیرالامراء۔ نجیبُ الدّولہ۔ مدارُالمہام۔ مؤیدالسلطنت۔ اساتینِ خلافت۔ سپہ سالار۔ رستمِ ہند۔ منصورِ زماں۔ روشن الدّولہ۔ فرزند خاص الخاص۔ نواب غلام عبدالقادر خان بہادر۔ ثابت جنگ۔ فدوی محمد شاہ عالم بادشاہ۔ خدا کرے کہ تم اعلیٰ مراتب اور شاہی اعزازات سے ہمیشہ سرفراز

ہوتے رہو۔ تم کو واضح ہو کہ جو بدعنوانیاں تم سے گورنمنٹ شاہی کے خلاف سرزد ہوئی ہیں وہ ہماری ہی کوتاہیوں اور گردشِ فلک کا نتیجہ تھیں۔ تمہارا کچھ قصور نہیں ہے۔"

کردہ بودیم گناہے کہ سزایش دیدیم
ہست مصروف کہ بخشند گنہگاریٔ ما

لیکن خدا اُنھیں کی مدد کرتا ہے جو اپنی آپ مدد کرتے ہیں۔ غلام قادر خاں جو ہندوستان میں سلطنتِ اسلامیہ کے قیام و بقا کے لئے جان کی بازی لگا کر میدان میں آیا تھا۔ اپنے حلیف اسمٰعیل بیگ ہمدانی کی غداری اور قلعۂ دہلی سے حاصل شدہ خزانہ کے راستہ میں لُٹ جانے کی وجہ سے آخرکار اپنے مقصد میں کامیاب نہ ہوا۔ دہلی سے نکل کر چھ مہینہ تک بڑی بڑی مہموں اور لرزہ خیز واقعات سے گزر کر اتفاقاً اپنی فوج سے جُدا ہو گیا اور مرہٹہ فوج نے اُس کو تحصیل شاملی ضلع مظفر نگر کے ایک گاؤں 'جتی' یا 'جنتی' میں جہاں وہ ایک برہمن کے مکان میں آرام کر رہا تھا گرفتار کر لیا۔ گرفتاری کے بعد اُسے مہاداجی سندھیا کے پاس متھرا لایا گیا جہاں ۲ر لغایت ۴ر مارچ ۱۷۸۹ء میں تین دن تک سخت اذیتیں دے کر ایسی اذیتیں جو اُس کے ہاتھوں شاہ عالم کو بھی نہ پہونچی تھیں۔ شہید کر دیا۔
جسم کے ٹکڑے ٹکڑے کر کے متھرا میں پھینک دئے گئے۔ سر علی گڑھ میں ساسنی گیٹ کے پاس سپردِ خاک کر دیا گیا[51] اور اُس کی آنکھیں شاہ عالم کے پاس دہلی بھیجدی گئیں۔

---

[51] خاکسار مترجم نے علی گڑھ میں ساسنی گیٹ کو جہاں غلام قادر خاں کا سر دفن کیا جانا بتایا گیا ہے جا کر دیکھا۔ ظاہر ہے کہ جن حالات میں غلام قادر خاں کو شہید کیا گیا اور جس طرح اُس کے سر کو دفن کیا گیا ہوگا۔ اُس کی کوئی مستقل اور پائدار یادگار باقی رکھنے کی بھلا کس نے کوشش کی ہوگی۔ تاہم بعض صورتیں ایسی بھی پیش آجاتی ہیں کہ مستحکم اور پائدار یادگاروں کے نشان تک باقی نہیں رہتے اور کمزور سے کمزور نشانیاں صدیوں باقی رہ جاتی ہیں۔

مہاداجی سندھیا کی فوج کے سپاہی متھرا سے دتی جاتے ہوئے ضرور ساسنی دروازہ کے قریب
(باقی حاشیہ صفحہ ۱۰۲ پر)

غلام قادر کے دُنیا سے اُٹھ جانے کے بعد مہاداجی سندھیا کی فتحمندی اور حکومت کا جھنڈا دہلی پر پھر لہرانے لگا اور بغیر کسی مزاحمت کے مسلسل تیرہ ۱۳ سال تک لہراتا رہا۔ یہاں تک کہ سینٹ جارج کے انگریزی پرچم نے اُس کی جگہ لی۔ اور اس طرح شاہ عالم کی دلی تمنائیں بھی پوری ہوگئیں۔ جن کی جھلک اُن کے ذیل کے اشعار میں پائی جاتی ہے ؎

مہاداجی سندھیا کہ فرزند جگر بند من است
ہست مصروف تلافیٔ ستم گاریٔ ما
آصف الدولہ و انگریز کہ دستورِ من اند
چہ عجب گر بنمایند مددگاریٔ ما

(مترجمہ)

سراج الحق قریشی

---

بقیہ نوٹ صفحہ ۱۰۱ سے) ٹھیرے ہوں گے کیونکہ یہی راستہ تھا۔ مذکورہ گیٹ کے قریب ہی ایک پرانا کنواں بھی ہے جہاں پڑاؤ کی ترغیب ہوئی ہوگی۔ اس پڑاؤ میں غلام قادر خاں کے سر کو ایسی حالت میں دیکھا گیا ہوگا کہ وہ تیزی کے ساتھ سڑ گلا جا رہا ہے اور دہلی تک نہ پہونچ سکے گا۔ تو اُس کو اِسی جگہ زمین میں گاڑ دیا۔ اور ثبوت کے لئے ایک کچا چبوترہ بھی بنا دیا۔ عجب اتفاق ہے کہ اِس جگہ ایک چھوٹا سا کچا چبوترہ آج تک موجود ہے اور اِس کو "کلہ داری" کے نام سے پکارا جاتا ہے۔ جس کے معنی وہ جگہ جہاں سر رکھا گیا۔ بہ آسانی مفہوم ہوتے ہیں۔
بالخصوص کلہ کے ساتھ فارسی کا لفظ 'داری' اُس عہد کی خبر دیتا ہے جبکہ ہندوستان میں فارسی زبان رائج تھی۔ اِس "کلہ داری" یا غلام قادر خاں کے سر کا مدفن اب تک محفوظ رہنے کا یہ سبب ہوگیا کہ اس نواح کے غریب غربا اور نیچ ذات کے لوگ ایک نٹ کی قبر سمجھ کر اس کو راضی رکھنے کے لئے بھنگ۔ شراب۔ سلفا۔ پانی کی مشک اور پھول چڑھاتے ہیں اور لپائی اور لسھائی بھی کرتے ہیں۔
ضرورت ہے کہ غلام قادر خاں جیسے مرد میدان شہامت اور مجاہد ملت کی اِس مقام پر ایک صحیح اسلامی نمونہ کی یادگار بنائی جائے اور تاریخ شہادت کا کتبہ نصب کر دیا جائے۔

(قریشی)

# تصانیف سیّد الطاف علی بریلوی

**حیاتِ حافظ رحمت خاں** — روہیلکھنڈ کے مشہور روہیلہ سردار حافظ الملک حافظ رحمت خاں شہید کی اردو زبان میں پہلی مکمل و مبسوط با تصویر سوانحعمری جس میں اٹھارویں صدی عیسوی میں روہیلہ قوم کے کارنامے اور ولولہ انگیز حالات نہایت تحقیق و تدقیق کے ساتھ جمع کئے گئے ہیں۔ یہ کتاب ملک کے طول و عرض میں مقبولیت عام حاصل کر چکی ہے۔ حجم ۴۰۰ صفحات۔ قیمت مجلد ۵ روپے (زیر طبع بار دوم)

**مسلمانوں کی تعلیمی جدّ و جہد** — (بہ زبان انگریزی) اس کتاب میں ہنگامۂ ۱۸۵۷ء سے اس وقت تک کی مسلمانانِ ہند کی بالخصوص اور مسلمانانِ یو۔پی کی بالعموم تعلیمی کوششوں اور عہد بعہد کی جدّ و جہد کو تفصیل کے ساتھ درج کیا گیا ہے۔ قیمت ایک روپیہ (زیر طبع بار دوم)

**مسلمان کی دنیا** — مصنف نے اپنی دس سالہ 'پبلک لائف' کے تاثرات اور مسلمانوں کے زوال و انحطاط کے اسباب و علل کو افسانہ کی شکل میں مرتب کیا ہے۔ قیمت ۸ آنے

**معرکۂ انتخاب جداگانہ و مخلوط** — جداگانہ یا مخلوط کونسا طریقۂ انتخاب مسلمانوں کے مفید ہے اس سوال کا جواب عام فہم زبان میں دیا گیا ہے۔ قیمت ۲ آنے

**رباعیاتِ عرش فاروقی** — بریلی (روہیلکھنڈ) کے ایک باکمال نوجوان شاعر و ادیب منشی اعتماد الدین احمد عرش فاروقی مرحوم کے درد انگیز حالاتِ زندگی اور بطور نمونۂ کلام اُن کی کیف آور رُباعیات کا مجموعہ۔ قیمت ۸ آنے

**صوبہ متحدہ میں مسلمانوں کی ابتدائی تعلیم** — دوسری اقوام کے مقابلہ میں مسلمانوں کو اپنی تعلیمی ترقی میں جو شدید مشکلات اور رُکاوٹیں درپیش ہیں۔ ان پر نہایت موثر مقالہ ہے۔ ساتھ ہی حلِ مشکلات کی تدابیر بتائی گئی ہیں۔ قیمت ۸ آنے

**نواب دوندے خاں** — (بہ زبانِ انگریزی و اردو) حافظ الملک حافظ رحمت خاں اور امیر الامراء نواب نجیب الدولہ کے ہمعصر اور شریک کار عزت الدولہ دلاور الملک نواب دوندے خاں بہادر بہرام جنگ کے مجاہدانہ واقعات اور سرفروشانہ حالات کا مجموعہ اور مرہٹہ قوم سے نبرد آزمائی کا مرقع ہے۔ قیمت ۴ آنے

**غلام قادر روہیلہ** (سلطنتِ مغلیہ کا آخری محافظ) (بہ زبان انگریزی و اردو) قیمت ۸ آنے

ملنے کا پتہ

**منیجر کانفرنس بکڈپو سلطان جہاں منزل علی گڑھ یو۔پی**

# ولی گجراتی

(از قاضی احمد میاں صاحب اختر جوناگڑھی)



ریختہ گوئی کے موجد اور اردو کے پہلے صاحب دیوان شاعر ولی احمد آبادی آج سے تقریباً ڈھائی سو برس پہلے گزرے ہیں، لیکن اُن کی زندگی کے حالات ہم کو معلوم نہیں ہو سکے۔ اس کو تذکرہ نویسوں کی غفلت کہئے یا ہماری ناقدر شناسی کہ ہم نے اس نامور شخص کو قابل اعتنا نہ سمجھا جس نے ہماری زبان کے ارتقا اور اس کی اصلاح و ترقی میں بہت بڑا حصہ لیا اور اس کو اس قابل بنا دیا کہ وہ آج دُنیا کی دیگر زندہ زبانوں کے ہمدوش ہو رہی ہے۔ اس کی نسبت آزاد مرحوم اپنے مخصوص اندازِ بیان میں اس طرح شکوہ سنج ہیں:-

> "افسوس یہ ہے کہ ہماری زبان کے مؤرخ اور ہمارے شعرا کے تذکرہ نویسوں نے اس کے ولی اور خدا رسیدہ ثابت کرنے میں تو بڑی عرق ریزی کی لیکن ایسے حال نہ لکھے جس سے اس کے ذاتی خصائل و حالات مثلاً دُنیا داری یا گوشہ گیری، اقامت یا سیاحی، راہِ علم و عمل کی نشیب و فراز منزلیں یا اس کی صحبتوں کی مزہ مزہ کی کیفیتیں معلوم ہوں بلکہ برخلاف اس کے سنہ ولادت اور سالِ فوت تک بھی نہ بتایا۔" [1]

ولی کے صحیح حالاتِ زندگی کا جمع کرنا تو درکنار اُن کے صحیح نام تک کا ہمیں علم نہیں ہو سکا، بلکہ ان کے اصلی وطن تک سے ہم بے خبر ہیں اور اب تک ان کے حالات سے عدم واقفیت کی وجہ سے ان کے متعلق مختلف قیاس آرائیاں کی جا رہی ہیں، اور اُن کے کلام سے کھینچ تان کر وہ مطالب پیدا کئے جا رہے ہیں جن کا وہ حامل نہیں ہے۔ ع

چوں ندید ند حقیقت رہِ افسانہ زدند

**ولی کے وطن کی بحث** خود ولی کے وطن کی بحث ایک مدت دراز سے چلی آ رہی ہے اور آج تک کئی مصنفین اور اہلِ قلم اِس پر خامہ فرسائی کر چکے ہیں، لیکن اب تک کسی صحیح نتیجے پر نہیں پہنچ سکے، جیسا کہ شعرائے اردو کے فارسی تذکروں سے متبادر ہوتا ہے، ولی کی وفات کے

---

[1] آبِ حیات صفحہ ۹۲ مطبع کریمی لاہور

کوئی چالیس[۴] پچاس برس کے بعد ان کے وطن کی نسبت اختلاف پیدا ہوا، اور اس کا سبب غالباً یہ معلوم ہوتا ہے کہ ان کی وفات کے بعد اس قدر طویل مدت کے اثنا میں کسی نے ان کے حالات سے اعتنا نہیں کیا، یہی وجہ ہے کہ نہ صرف ان کے وطن بلکہ خاندان، نام، سنہ ولادت و وفات تک معرضِ خفا میں رہے، اور اسی ناواقفیت کے باعث جس تذکرہ نویس نے جو کچھ معلوم کیا اور سُنا سنایا وہ لکھ ڈالا۔ چنانچہ بعض نے ان کو گجراتی لکھا اور بعض نے دکنی۔

کسی ادیب یا شاعر کا وطن کوئی سا بھی ہو، صرف اس کے کمالِ فن سے عموماً سروکار ہونا چاہئے، لیکن جس ماحول میں اُس نے پرورش پائی، جن لوگوں سے اکتسابِ فیض اور استفادہ اور جو ملکی و وطنی حالات و واقعات اس کی زندگی پر اثر انداز ہوئے، ان کو معلوم کرنا اس کے ادبی اور شعری کارناموں کے مطالعہ و تنقید کے لئے ناگزیر ہے، اور اس لئے ضرورت ہے کہ ولی کے نام۔ وطن اور صحیح حالاتِ زندگی پر سیر حاصل بحث کی جائے۔ اُردو زبان و ادب کے محققین بھی اب تک اس مسئلہ میں خاموشی اختیار کئے ہوئے ہیں، اور بعض متردد ہیں اس لئے کہ ان کو کوئی قطعی ثبوت ابتک نہیں ملا۔ مولوی عبد الحق صاحب ۱۹۳۳ء میں رقمطراز ہیں:۔

> "ولی کو سب سے پہلے اورنگ آبادی میر حسن نا ہی نے لکھا ہے، اگرچہ یہ امر متنازع فیہ ہے اور کوئی قطعی ثبوت ابتک بہم نہیں پہنچا کہ ولی اورنگ آبادی تھا یا احمد آبادی۔"[۵۱]

۱۹۳۵ء میں مولوی صاحب نے اپنی مذبذب رائے کا اظہار یوں کیا ہے:۔

> "یہ اختلاف ایک مدت سے چلا آرہا ہے اور اس وقت اس کا قطعی فیصلہ کرنا بہت مشکل ہے"[۵۲]

بایں ہمہ اسی زمانہ میں اُنھوں نے اپنے ایک انگریزی مضمون میں ولی کو دکنی اور اورنگ آبادی بھی لکھ دیا ہے۔[۵۳] لیکن بعض محققین[۵۴] جنھوں نے اس مسئلہ کی پوری تحقیق کی ہے اور ولی کے

---

[۵۱] نکات الشعرا، مقدمہ صـ ۸-۷ (طبع ثانی) انجمن ترقیٔ اردو [۵۲] مخزنِ شعراء، مقدمہ صـ ۶

[۵۳] دیکھو مولوی عبدالحق صاحب کا مضمون "اُردو" پر انسائیکلوپیڈیا آف اسلام (ج ۴ صـ ۱۰۲۶) میں: "موجودہ اُردو شاعری کی ابتدا محمد شاہ (۱۱۳۱ھ۔ ۱۱۶۱ھ) کے عہد میں ہوئی حتیٰ کہ ولی دکنی اورنگ آبادی (۱۰۹۹ھ۔ ۱۱۵۹ھ؟) نے بھی اُس وقت جو اساتذہ دہلی میں تھے اُن سے سیکھا"

[۵۴] ہماری مُراد اپنے فاضل دوستوں پروفیسر شیرانی، مولانا ابوظفر ندوی اور پروفیسر نجیب اشرف سے ہے۔ جنھوں نے گجرات کے اردو ادبیات کی تحقیق کی ہے۔ ہمیں اس بات کے اظہار سے مسرت ہوتی ہے کہ اب ہمارے گجراتی بھائیوں نے اس طرف

(باقی صفحہ ۱۰۷ پر)

کلام کا بنظرِ غائر مطالعہ کیا ہے، وہ اس نتیجہ پر پہنچے ہیں کہ وؔلی گجراتی تھے۔

**دکنی پروپگنڈا**

دوسری طرف بعض دکنی مصنفین اور اہلِ قلم نے حُبِّ وطن کی بنا پر یا عصبیت کے جوش میں آکر وؔلی کو دکنی ثابت کرنے میں کوئی دقیقہ نہیں اُٹھا رکھا۔ اُنھوں نے بعض تذکرہ نویسوں کے بیانات اور خود وؔلی کے بعض اشعار کو اپنی قیاس آرائیوں کا ماخذ بنا کر وؔلی کو دکنی بلکہ اورنگ آبادی بنا دیا، حالانکہ ان کے پاس کوئی ثبوت اس بات کا موجود نہیں ہے جو قطعی اور یقینی ہو۔ صرف استقرائی اور قیاسی استدلال سے اُنھوں نے وؔلی کے متعلق دُور از کار نظریے قائم کئے ہیں، چنانچہ اس سلسلہ میں ان کی تحقیقات نے ”کوہ کندن“ کا عجیب مضحکہ انگیز پیرایہ اختیار کیا ہے، جس سے وؔلی کے وطن اور ان کے خاندانی حالات پر اور بھی پردہ پڑا رہا اور لوگوں کی توجہ ان کے دکنی ہونے کی طرف مرکوز ہو کر رہ گئی چنانچہ وہ ”کعبہ“ پہنچنے کی بجائے ”ترکستان“ پہنچ گئے! جو بات زیادہ شہرت پکڑ جاتی ہے، عموماً اس کی تاریخی صحت مشتبہ ہوتی ہے، یہی حال وؔلی کے دکنی ہونے کا ہے جس کی شہرت و تشہیر نے ان کے اصلی وطن اور خاندانی حالات کو پوشیدہ اور نظر انداز کر دیا ہے۔ صرف موجودہ معلومات کی روشنی میں اگر حالات و واقعات پر ایک نظرِ غائر ڈالی جائے تو وؔلی کو ہرگز دکنی نہیں تسلیم کیا جا سکتا اور یہی وجہ ہے کہ بعض محققین ادب اردو نے اس کی نسبت صرف اپنی مذبذب رائے کا اظہار کیا ہے۔ بایں ہمہ وؔلی کے دکنی ہونے کو اب اس قدر مسلّم مان لیا گیا ہے کہ گویا اب اس میں چون و چرا کی گنجائش باقی نہیں رہی، اور دکن کے بعض ادیبوں نے جو ”ماہرِ دکنیات“ سمجھے جاتے ہیں، وؔلی کے دکنی ہونے پر گویا اتمامِ حجت کر دی ہے اور اس بارے میں اپنی تحقیقات کو انھوں نے قولِ فیصل کا رُتبہ دے دیا ہے۔ چنانچہ ان کے پیش کردہ دلائل کا خلاصہ حسب ذیل ہے: [۱]

---

(بقیہ نوٹ صفحہ ۱۰۶ سے) توجہ کی ہے، خاص کر وؔلی کے متعلق اب تحقیقات کا سلسلہ شروع ہو گیا ہے۔ چنانچہ اَلسَّابِقُونَ الْاَوَّلُون ہمارے محترم دوست سیّد منظور حسن صاحب علوی ہیں جو خود وؔلی کے خاندان سے تعلق رکھتے ہیں۔ حال ہی میں ہمارے ایک عزیز سیّد ظہیر الدین مدنی (لکچرار گجرات کالج) نے بمبئی یونیورسٹی کو ڈاکٹریٹ کے لئے ”اردو شعرائے گجرات“ پر ایک محققانہ مقالہ پیش کیا ہے۔

[۱] سنہ ۳۶ء میں سٹی کالج حیدرآباد کے طلبہ نے یادگارِ وؔلی کا جشن منایا تھا اور اس تقریب پر کئی مقالات وؔلی کے وطن اور ان کی شاعری وغیرہ پر پڑھے گئے تھے۔ ان مقالات کا مجموعہ کالج مذکور کے رسالہ ”المومن“ کے یادگارِ ولی نمبر میں شائع ہو چکا ہے۔ یہ دلائل اسی سے ماخوذ ہیں۔

(۱) تذکرہ نویسوں نے ولی کو دکنی اور اورنگ آبادی لکھا ہے۔
(۲) خود ولی کے اشعار سے ثابت ہوتا ہے کہ وہ دکنی تھے۔
(۳) ولی نے فراق گجرات والے قطعے میں لفظ "سیر" لکھا ہے جس سے صرف بطور سیر و سیاحت ان کا گجرات جانا ثابت ہوتا ہے۔
(۴) ولی کے کلام میں دکنی الفاظ و محاورات بکثرت پائے جاتے ہیں۔
(۵) ولی نے اپنے کلام میں اپنے ہمعصر دکنی شعرا کا ذکر کیا ہے۔
(۶) دیوان ولی کے ایک قلمی نسخہ (موجودہ کتب خانۂ انڈیا آفس) کے آخر میں کاتب نے جو ولی کے دوست ابوالمعالی کا بیٹا ہے، ولی کو "متوطن دکن" لکھا ہے۔

ظاہر ہے کہ یہ دلائل صرف ضمنی اور جزوی شہادت کی حیثیت رکھتے ہیں۔ ان کی تردید مناسب مقام پر کر دی جائے گی۔ یہاں قدرتی طور پر یہ سوال پیدا ہوتا ہے کہ اگر واقعی ولی اورنگ آبادی دکن کے تھے تو آخر کیوں ان کے خاندانی اور ذاتی حالات کا پتہ نہیں لگایا جا سکا؟ جبکہ "ماہرین دکنیات" بیسیوں قدیم دکنی شعرا کو ہم سے روشناس کر چکے ہیں اور اُن کے کلام کو انھوں نے قعرِ گمنامی سے باہر نکالا ہے۔ سوائے گجرات میں ولی کی تعلیم و تربیت، طویل قیام اور وفات کے جو تیقن کا درجہ رکھتے ہیں اُن کے حالاتِ زندگی نہیں معلوم ہو سکے حتیٰ کہ ان کے نام اور سنہ ولادت و وفات[۵۱] تک پر پردہ پڑا ہوا ہے۔ جو لوگ ولی کو دکنی مانتے اور ثابت کرنا چاہتے ہیں، ان کا فرض تھا کہ وہ اُن کے حالات کا سُراغ لگاتے۔ یا کم از کم اتنا ہی ثابت کر دیتے کہ وہ اُن کے مفروضہ وطن اورنگ آباد کے کس خاندان سے تھے اور کس سنہ میں پیدا ہوئے تھے؟ مگر جبکہ ولی دکن کے ہی نہ تھے تو ان کے حالات کا کیسے پتہ لگتا، اور چونکہ وہ احمد آباد گجرات کے رہنے والے تھے اسلئے ان کے خاندانی حالات کی تحقیق خود ان کے وطن میں کی جاتی تو بہت کچھ معلومات حاصل ہو سکتی تھیں۔ چنانچہ اس سلسلہ میں احمد آباد سے ہمیں ایسی معتبر شہادتیں حاصل ہوئی ہیں جو ان کے حالاتِ زندگی پر روشنی ڈالتی ہیں اور جن سے ان کا گجراتی ہونا قطعی اور یقینی طور پر ثابت ہوتا ہے۔ اب سے چند سال پیشتر اگر کوشش کی جاتی تو ولی سے متعلق بہت سا قلمی ذخیرۂ معلومات ہاتھ آتا جو بدقسمتی سے خاندانِ ولی کے بعض ہم نسب بزرگوں کے پاس سے پچھلے چند برسوں میں تلف ہو گیا، تاہم

---

[۵۱] ولی کا سنہ وفات گجرات ہی کی بدولت اب یقینی طور پر معلوم ہو چکا ہے۔

اب بھی جو کچھ بچا کھچا سرمایہ موجود ہے اُس سے ولی کے حالاتِ زندگی مرتب کرنے کے لئے کافی مواد مل سکتا ہے، چنانچہ اسی کی بنا پر ہم نے ولی کے خاندانی اور ذاتی حالات مرتب کئے ہیں جو ایک علٰحدہ مقالہ میں آیندہ شائع کئے جائیں گے۔

اگرچہ اس وقت جبکہ ولی کے حالات معتبر اسناد اور مخطوطات کے ذریعہ سے معلوم ہو چکے ہیں، جو اس موضوع پر آخری لفظ اور فیصلہ کُن شہادت کا حکم رکھتے ہیں، اس لئے اب اُن کے دکنی یا گجراتی ہونے کے شواہد سے بحث کرنا تحصیل حاصل معلوم ہوتا ہے، تاہم چونکہ عرصۂ دراز سے ولی کے دکنی اور اورنگ آبادی ہونے کی تشہیر کی جارہی ہے اور اس پر متعدد دلائل قائم کئے جا چکے ہیں، اس لئے ان پر صرف موجودہ معلومات کی روشنی میں تنقید کرنے اور ان غلط بیانیوں کی تردید کرنے کے خیال سے جو ہماری ادبی تاریخوں میں جگہ پا چکی ہیں، یہ مضمون تحریر کیا گیا ہے، ولی کے ذاتی حالات پر ایک علٰحدہ مقالہ لکھا گیا ہے، لہٰذا اس مضمون کو اُس کا پیش خیمہ سمجھنا چاہئے۔

**شعرائے اُردو کے تذکرے اور ذکر ولی**

حالاتِ ولی کے سلسلہ میں سب سے پہلے جو چیز سامنے آتی ہے وہ شعرائے اُردو کے تذکرے ہیں۔ اُردو شعراء کا کوئی تذکرہ سنہ ۱۱۶۵ھ سے پہلے نہیں لکھا گیا، اس طرح وفات ولی سے تقریباً پینتالیس[۴۵] برس تک ولی کا تذکرہ کسی نے نہیں لکھا۔ اس طویل مدت میں ان تذکرہ نویسوں نے سُنی سُنائی معلومات اور ولی کے بعض اشعار پر اعتماد کرکے چند سطروں میں ان کا تذکرہ لکھا ہے، ان میں سے بعض نے محض قیاس آرائی کرکے ولی کو دکنی بلکہ اورنگ آبادی لکھ دیا، جیسے میر، گردیزی اور شفیق، جن میں سے دونوں مؤخر الذکر دکنی تھے اور اوّل الذکر کے متبع؛ لیکن ان کے مقابلہ میں بعض انہی کے ہمعصر اور مابعد کے تقریباً تمام تذکرہ نگاروں نے ولی کے گجراتی خاندان سے اور ساکن گجرات ہونیکا ذکر کیا ہے، جیسے حمید اورنگ آبادی، قائم چاندپوری، میر حسن دہلوی، منشی قدرت اللہ، شیخ غلام محی الدین، علی ابراہیم خاں، ناسخ، آزاد وغیرہم۔ یہاں اُن تذکروں کے بیانات نقل کئے جاتے ہیں:-

۱۔ گلشن گفتار، مصنفہ خواجہ خاں حمید اورنگ آبادی، سنہ تالیف ۱۱۶۵ھ
"ولی محمد احمد آبادی"[۱]

---

[۱] ص ۵

یہ دکن کا سب سے پہلا تذکرہ ہے[51] بقولِ مرتب "گلشن گفتار کی اطلاعات اس لحاظ سے کہ مؤلف خود دکن کا باشندہ تھا، اور اکثر دکنی شاعروں سے شخصی طور پر واقف تھا، زیادہ مستند و معتبر ہیں" (مقدمہ)

**۲۔ مخزنِ نکات**، مصنفہ شیخ محمد قیام الدین قائم چاند پوری، سنہ تالیف ۱۱۶۸ھ

"مولدش گجرات است، گویند بہ نسبت فرزند (ی) شاہ وجیہ الدین گجراتی کہ از او لیائے مشاہیر است، افتخار ہا داشت"[52]

**۳۔ تذکرۂ شعرائے اردو**، مولفۂ میر حسن دہلوی سنہ تالیف ۱۱۸۸ھ

"مردے بود از خاکِ گجرات"[53]

**۴۔ طبقات الشعراء**، مؤلفۂ منشی قدرت اللہ صدیقی مراد آبادی سنہ تالیف ۱۱۸۸ھ

"طبقات الشعراء میں اس غزل کو حضرت شاہ گلشن کی طرف منسوب کیا ہے جس کو حضرت نے بطور تبرک ولی گجراتی کو مرحمت فرمائی تھی اور اس پر ولی کے ریختہ کی بنیاد ہے"[54]

**۵۔ تذکرۂ طبقاتِ سخن**، مؤلفۂ شیخ غلام محی الدین قریشی تخلص عشق و مبتلا میرٹھی سنہ تالیف ۱۲۲۲ھ۔ آبرو کے ذکر میں لکھا ہے:۔

"چوں دیوانِ ہندی شاہ ولی اللہ گجراتی بہ عصر محمد شاہ بہ دہلی رسید تتبع آں شد"[55]

**۶۔ مخزنِ شعراء**، مؤلفۂ قاضی نورالدین حسین رضوی سنہ تالیف ۱۲۶۸ھ مؤلف خود گجرات کے باشندہ اور بھروچ کے مشہور سادات اور قضاۃ میں سے

---

[51] مقالاتِ ہاشمی ص ۱۵۵

[52] ص ۱۰ مطبوعۂ انجمن ترقی اردو، قائم کو اپنے پیشرو میر تقی اور گردیزی کے تذکروں کا علم نہ تھا، اور اسی لئے اس کا یہ دعویٰ ہے کہ اس سے قبل کوئی تذکرہ شعرائے ریختہ کے بیان میں نہیں لکھا گیا۔ (دیکھو مقدمہ) اس سے ظاہر ہوتا ہے کہ قائم نے اپنی ذاتی تحقیق کی بنا پر ولی کو گجراتی لکھا ہے۔

[53] ص ۲۰۴ مطبوعۂ انجمن ترقی اردو۔

[54] دیکھو کلیات ولی ضمیمہ نمبر ۲ ص ۵۔

[55] ہندوستانی بابت جولائی ۱۹۳۲ء "دہلی میں اردو شاعری کا آغاز" ص ۳۲۵۔ اس تذکرہ کی نسبت ڈاکٹر اسپرنگر نے لکھا ہے "مؤلف نے ذاتی تحقیق سے حالات لکھے ہیں" (یادگارِ شعراء ص ۵)۔

نہایت ثقہ اور معتبر؛ ان کی تحقیق کے مطابق ولی گجراتی تھے :۔

"محققانِ این فن را در حالِ او اختلاف است کہ آیا ولی از گجرات است ویا از دکن۔ بہ راقم آثم از زبانی ثقات بلدۂ احمد آباد بہ ثبوت چناں پیوستہ کہ شاعر مزبور را از بلدۂ مسطور بودہ و سالہا بدکھن ہم گزرانیدہ" [۵۱]

۷۔ سخن شعراء، از عبدالغفور خاں نساخ، سنہ تالیف ۱۲۸۱ھ

"ولی تخلص، شاہ ولی اللہ، اولاد میں شاہ وجیہ الدین گجراتی علیہ الرحمۃ کے تھے" [۵۲]

۸۔ گلشن ہند، مؤلفہٗ میرزا علی لطف، سنہ تالیف ۱۸۰۱ء

"ولی تخلص، شاہ ولی اللہ نام دکھنی، وطن بزرگوں کا اس کے گجرات ہے" [۵۳]

۹۔ یادگار شعراء، مرتبۂ ڈاکٹر اسپرنگر۔

"ولی شاہ ولی اللہ (شورش و توکا) ساکن گجرات، شاہ وجیہ الدین کی اولاد سے تھے" [۵۴]

۱۰۔ تذکرۂ آثار الشعرائے ہنود، مؤلفۂ منشی دیبی پرشاد ۱۸۸۵ء

"اور جو ولی گجراتی موجد شعر اردو کا مشہور ہے" [۵۵]

۱۱۔ آثار الشعراء، از حافظ سید ممتاز علی بھوپالی میں ولی کو احمد آبادی اور شاہ وجیہ الدین کے خاندان سے لکھا ہے۔

۱۲۔ آبِ حیات، از آزاد دہلوی۔

"ولی احمد آباد گجرات کے رہنے والے تھے اور شاہ وجیہ الدین کے مشہور خاندان میں سے تھے" [۵۶]۔

متذکرۂ بالا تذکروں میں، جن میں گلشن گفتار، مخزنِ نکات اور تذکرۂ میر حسن دہلوی بارہویں صدی کے نصف آخر کے لکھے ہوئے ہیں جن کو زیادہ قربت زمانی حاصل ہے، ولی کو گجراتی

---

[۵۱] ص ۱۱۰۔ ص ۱۱۱ انجمن ترقی اردو۔ [۵۲] ص ۵۵۶ طبع نولکشور۔

[۵۳] ص ۱۷۵ انجمن ترقی اردو۔

[۵۴] ص ۲۱۷ ہندوستانی اکاڈمی الہ آباد، مترجم صاحب نے اس کے نیچے یہ نوٹ اضافہ کیا ہے "ولی کے متعلق بہت کچھ اختلاف ہے، مگر اس میں شبہ نہیں کہ وہ اورنگ آبادی تھے"؟!

[۵۵] جلد دوم ص ۱۴۱ مطبوعہ نول کشور پریس۔

[۵۶] ص ۹۳ مطبع کریمی لاہور۔

لکھا گیا ہے، پھر سمجھ میں نہیں آتا کہ کلیاتِ ولی کے مرتب نے یہ دعویٰ کیسے کر دیا کہ "بارہویں صدی کے تمام تذکروں میں جن کو ان حالات سے زیادہ قربت زمانی حاصل ہے، ولی کو دکنی اور اورنگ آبادی لکھا ہے"۔[۵۱] بارہویں صدی کے تمام تذکروں میں صرف تین تذکرے ہیں جن کی حقیقت حسب ذیل ہے:۔

۱۔ نکات الشعراء، مؤلفۂ میر تقی میر، سنہ تالیف ۱۱۶۵ھ

"شاعر ریختہ از خاک اورنگ آباد است...... از کمالِ شہرت احتیاج تعریف ندارد، واحوالش کما ینبغی معلوم من نیست"[۵۲]

گویا ولی کی نسبت مشہور باتیں سنکر حضرت نے ان کو اورنگ آبادی لکھ دیا۔

۲۔ تذکرۂ ریختہ گویاں، از فتح علی الحسینی گردیزی، سنہ تالیف ۱۱۶۵ھ

اس میں صرف "در دکن چہرۂ ہستی افروختہ"[۵۳] کے سوا ولی کے حالات میں ایک لفظ نہیں لکھا، اور صرف سُنی سُنائی معلومات کی بنا پر ولی کو دکنی لکھ دیا۔

۳۔ چمنستان شعراء، از لچھمی نراین شفیق اورنگ آبادی، سنہ تالیف ۱۱۷۵ھ

شفیق نے میر کے تتبع میں ولی کو "خاک پاک اورنگ آباد" سے منسوب کیا ہے۔[۵۴] اس کے سوا کسی تذکرہ نویس نے ان کو اورنگ آبادی نہیں لکھا۔

• ان تین تذکروں کے علاوہ مجموعۂ نغز از قدرت اللہ قاسم میں صرف "دی عزیزی بود از سکنۂ دیارِ دکن"[۵۵] لکھا ہے، فتوت نے اپنے تذکرۂ ریاض حسنی میں ان کو دکنی بتایا ہے، ایک اور تذکرہ جلوۂ خضر (سنہ ۱۳۰۲ھ) میں صرف ولی کے نام کے ساتھ دکنی لکھا ہے، تاہم ان کے وطن کے سلسلہ میں دوسرے تذکروں سے ان کے گجراتی ہونے کی عبارتیں بھی نقل کی ہیں۔[۵۶] غرضکہ بارہویں صدی اور مابعد کے کوئی درجن بھر تذکروں کے بیانات کو نظر انداز کر کے صرف دو ایک تذکروں کے بیان پر

---

۵۱ کلیاتِ ولی، مقدمہ ص ۱۵ ۔ ۵۲ ص ۹۰ ۔ سنہ ۹۰ مطبوعۂ انجمن ترقی اردو ۔

۵۳ ص ۱۴۴ مطبوعۂ انجمن ترقی اردو ۔

۵۴ ص ۱۰۴ ” ” ” ۔ بقول مرتب اس تذکرہ کی بنیاد میر صاحب اور فتح علی گردیزی کے تذکروں پر رکھی ہے (دیکھو مقدمۂ عبدالحق ص ۱۳) ۔

۵۵ جلد ۲ ص ۲۹۹ ۔ ۵۶ دیکھو جلد اوّل ص ۶۰ ۔

اعتماد کرلینا سراسر دیانت کے خلاف اور انصاف سے بعید ہے۔

**زمانۂ حال کی تصانیف میں ذکرِ ولی**

ولی کے جو حالات ان تذکروں میں درج ہیں ان میں نام، وطن، صاحب دیوان ہونا، عہدِ عالمگیر (اور پھر محمد شاہ کے زمانہ میں) سید ابوالمعالی کے ہمراہ دہلی جانا، وہاں شاہ گلشن سے ملاقات، مدرسۂ شاہ وجیہ الدین میں تعلیم پانا، ریختہ کی ایجاد، برہان پور کا قیام اور احمد آباد میں وفات کے سوا ولی کے حالاتِ زندگی کی تفصیل کسی تذکرہ میں نہیں لکھی گئی۔ لیکن زمانۂ حال کے بعض مصنفین اور اہل قلم نے کلام ولی کے مطالعہ نیز بعض شعرائے اردو کے بیانات کی بنا پر چند باتوں کا اضافہ کیا ہے، مثلاً ۱۰۶۹ھ؁ میں اورنگ آباد میں ولی کی ولادت، اور احمد آباد میں ۱۱۵۵ھ؁ (یا ۱۱۴۱ھ؁ کے بعد) میں ان کی وفات، ۱۱۴۱ھ؁ میں مثنوی دہ مجلس کی تصنیف، ۱۱۴۱ھ؁ میں دہلی سے واپسی، مولانا نورالدین احمد آبادی سے بیعت، اورنگ آباد میں بیس سال کی عمر تک تحصیلِ علم، اورنگ آباد کے شیوخ قادریہ میں سے ہونا، شاہ وجیہ الدین صاحب کے خاندان میں بیعت ہونا، سفر حجاز اور حج بیت اللہ، ان میں سے سفر حجاز اور حج بیت اللہ کا پتہ ان کی مدح بیت الحرام سے چلتا ہے، اس کے سوا کوئی یقینی شہادت موجود نہیں ہے۔ سنہ وفات غلط ثابت ہو چکا ہے، اسی طرح سنہ ولادت بھی صحیح نہیں ہے، اورنہ اورنگ آباد کے شیوخ قادریہ کے خاندان سے ہونا اور وہاں بیس برس تک تحصیل علم کرنا ثابت ہے۔ "دہ مجلس" کے انتساب کی بھی تردید ہو چکی ہے، مولانا نورالدین سے بیعت بھی غلط ہے۔ غرضکہ مابعد کے تذکرہ نویسوں نے جتنی باتیں لکھی ہیں تقریباً سب ہی غلط ہیں۔

زمانۂ حال کے مؤرخینِ ادب اردو اور اہل قلم نے بھی تحقیق کی محنت گوارا نہ کر کے محض یکطرفہ شہرت و اشاعت کی بنا پر ولی کو نہ صرف اورنگ آبادی اور دکنی بتایا ہے، بلکہ اپنی کتابوں اور تحریروں میں ولی سے متعلق بعض ایسے بیانات درج کئے ہیں جو تحقیق سے غلط ثابت ہوئے ہیں۔ ولی کے نام میں اختلاف کو دیکھ کر ادب اردو کا ایک مؤرخ لکھتا ہے:۔

> "ہمارے نزدیک اس اختلاف کی وجہ یہ ہے کہ اسی عہد میں شمس ولی اللہ نام ایک صوفی احمد آباد میں رہتے تھے جن کے توافق نام کی وجہ سے یہ خلط ملط واقع ہو گیا۔" [۵]

---

[۵] تاریخ ادب اردو، از رام بابو سکسینہ اردو ترجمہ صفحہ ۵۳ و صفحہ ۵۴ مطبوعہ نولکشور پریس۔ اس کتاب میں ولی سے متعلق بعض عجیب و غریب ایرادات ہوئے ہیں۔ جن کی بنیاد تمام تر آصفی کے تذکرۂ شعرائے دکن پر ہے۔

اس بیان کے لئے نہ تو کوئی حوالہ دیا گیا ہے، نہ کوئی سند پیش کی گئی ہے، لیکن ہمیں یقینی طور پر معلوم ہے کہ اس نام کے کوئی بزرگ احمد آباد میں ولی سے پہلے یا اُن کے زمانہ میں، بلکہ اُن کے بعد بھی نہیں گزرے۔

زمانۂ حال کی تصانیف میں جو ادب اُردو کی تاریخ سے تعلق رکھتی ہیں، ولی کی نسبت متعدد غلط بیانیاں پائی جاتی ہیں، خصوصًا یہ دیکھکر تعجب ہوتا ہے کہ ہر مصنف نے ولی کو اورنگ آبادی اور دکنی لکھا ہے، اتنا ہی نہیں بلکہ ان کے حالات کے ضمن میں غیر محققانہ اور قیاسی باتیں بھی درج کر دی ہیں۔ یہاں ہم ایسی کتابوں کے نام پیش کرتے ہیں جو ہماری نظر سے گزر چکی ہیں :۔

۱۔ محبوب الزمن تذکرۂ شعرائے دکن، از عبدالجبار خاں آصفی ملکاپوری ۱۳۲۹ھ میں یہ کتاب دو جلدوں میں شایع ہوئی ہے۔ اس میں ولی کے اشعار اور تذکروں سے ولی کے حالات لکھنے اور اُن کو دکنی ثابت کرنے کی کوشش کی گئی ہے۔ ولی کو دکنی بنانے کی غالبًا یہ پہلی باقاعدہ کوشش ہے اور بعد کی تمام غلط بیانیوں کی ذمہ داری اسی پر عائد ہوتی ہے۔

۲۔ گلِ رعنا، از مولوی عبدالحی ناظم ندوہ، یہ سنہ ۱۹۲۱ء میں لکھی گئی ہے اور اس میں بھی ولی سے متعلق آصفی کا تتبع کیا گیا ہے۔

۳۔ دکن میں اُردو، از نصیرالدین ہاشمی مطبوعہ سنہ ۱۹۲۵ء۔ اس میں ولی کا دکنی ہونا بیان کیا گیا ہے اور بعض غلط باتیں اُن سے منسوب کی گئی ہیں۔

۴۔ تاریخ ادب اردو، از رام بابو سکسینہ (انگریزی) مطبوعہ سنہ ۱۹۲۷ء۔ اس میں ولی سے متعلق آصفی کی غلطیوں کا اعادہ کیا گیا ہے۔

۵۔ کلیاتِ ولی، مرتبہ احسن مارہروی مطبوعہ سنہ ۱۹۲۷ء۔ مرتب نے مقدمہ میں ولی کے حالات اکثر غلط لکھے ہیں اور اُن کو دکنی ثابت کرنے کی کوشش کی ہے۔

۶۔ اردو شہپارے، از محی الدین قادری زور مطبوعہ سنہ ۱۹۲۹ء قدیم دکنی شعرا کے کلام کا انتخاب۔ اس میں دکنی شعرا کے حالات بھی دئے گئے ہیں۔ ولی کو اورنگ آبادی لکھا ہے اور بعض حالات بھی غلط لکھے ہیں۔

۷۔ تاریخ ادب اردو، از گراہم بیلی مطبوعہ سنہ ۱۹۳۲ء۔ بشرح صدر۔

۸۔ انسائیکلو پیڈیا آف اسلام، مطبوعہ سنہ ۱۹۲۴ء جلد چہارم میں "اردو" پر ایک مبسوط مقالہ مولوی عبدالحق صاحب کے قلم سے درج ہوا ہے۔ جس میں ولی کو اورنگ آبادی بتا کر اُنکا سنہ ولادت

و وفات دونوں غلط لکھے ہیں۔

۹۔ **یادگارِ ولی**، سٹی کالج حیدر آباد کے طلبہ نے ۳۷ء میں ولی کی یادگار منائی تھی۔ اس موقعہ پر جو مقالات ولی پر پڑھے گئے تھے اُن کا مجموعہ۔ ولی کے حالات اور وطن کی بحث اور پیشرو تحریرات کا اعادہ خصوصاً آصفی کا تتبع۔

۱۰۔ **دی پامس**، اسماعیل کالج جوگیشوری (بمبئی) کے طلبہ کا سہ ماہی اور سہ زبانی رسالہ۔ کالج مذکور کی بزم ادب نے ۱۹۳۶ء میں یومِ ولی بصدارت پروفیسر سیّد نواب علی منایا تھا۔ اس میں ولی پر چند مقالات پڑھے گئے تھے ان کا مجموعہ اس رسالہ کے حصۂ اردو میں شایع ہوا ہے جن میں ولی کے مشہور حالات کا اعادہ کیا گیا ہے۔ صدرِ جلسہ اور بعض طلبہ کی ولی کو گجراتی ثابت کرنے کی ناکام کوشش کے ساتھ ان کے دکنی ہونے کا اعتراف۔

۱۱۔ **نذرِ ولی**، جامعۂ عثمانیہ حیدر آباد کے درجۂ ایم۔اے کی طالبات کے ولی پر چند مضامین کا مجموعہ۔ مطبوعہ ۱۹۳۸ء۔

ممکن ہے ان کے علاوہ اور کتابیں بھی ہوں جن میں ولی کی نسبت غلط بیانیوں سے کام لیا گیا ہو یا ان کی نقل در نقل کی گئی ہو۔ بہرحال اس سے اتنا تو ظاہر ہوتا ہے کہ ولی سے متعلق غیر محققانہ باتوں نے ہماری ادبی تاریخوں میں ایک مستقل حیثیت حاصل کر لی ہے جن کی تردید ایک ضروری امر ہے، اور اس لئے ہم پر یہ ادبی فرض عائد ہوتا ہے کہ صحیح تحقیق کے بعد جو امور دریافت ہوئے ہیں اُن سے ان غلط بیانیوں کی تصحیح کریں اور اس موضوع پر مزید معلومات کا اضافہ کر کے اس عام ہوا کا رُخ پلٹ دیں تاکہ اس موضوع پر ہمارے مصنفین اور اہلِ قلم جو ایک غلط راستے پر جا پڑے ہیں، آیندہ صراطِ مستقیم پر گامزن ہو کر اُردو شاعری کے اس "محسنِ اعظم" کے کارناموں پر اپنے شبدیزِ قلم کی جولانیاں دکھا سکیں۔

**ولی کو دکنی کہنے سے کیا مراد ہے؟** خود ولی کے بعض اشعار نیز بعض تذکروں میں ولی کو "شاعرِ ملکِ دکن" یا "متوطن دکن" لکھا گیا ہے۔ اس سے ولی کے دکنی ہونے پر استشہاد کیا گیا ہے، لیکن یہاں ملکِ دکن سے وہ خاص خطہ مراد نہیں ہے جو گجرات سے الگ نربدا کے جنوب میں واقع ہے، بلکہ عام طور پر دکن کا اطلاق گجرات پر بھی ہوتا رہا ہے اور جیسا کہ ذیل کی مثالوں سے واضح ہوگا کہ خود مصنفین گجرات اپنے ملک کو دکن میں شمار کرنے کے عادی تھے۔[۱] ولی نے خود کو

---

[۱] آج سے چالیس برس پیشتر احمد آباد کے بعض لوگوں کے نام جو خطوط ہندوستان سے آیا کرتے تھے ان پر پتہ میں احمد آباد دکن لکھا جاتا تھا

اور دوسروں نے اُن کو ملک دکن سے کیوں منسوب کیا اس کا سبب یہ ہے کہ چونکہ شمالی ہندوستان سے گجرات جنوب یا دکن کی سمت میں پڑتا ہے اس لئے اس کو دکن کہا گیا ہے جیسا کہ گجرات کے ایک تذکرہ نویس نے وَلی کے تذکرہ میں اس کی تصریح کی ہے :-

"وخطا کرد میر تقی میر کہ در تذکرۂ خود اورا از اورنگ آباد نوشت ، شاید بدیں شعر اورا از دکھن خیال کرد۔ فرد

وَلی ایران و توران میں ہے مشہور    اگرچہ شاعر ملک دکن ہے

امّا گروہ کہ ولایت گجرات بہ نسبت دہلی و اکبر آباد سمت جنوب کہ ہندیان دکھن گویند واقع است۔" ؎۵۱

اور یوں بھی جغرافیائی قرب کی وجہ سے گجرات دکن میں شامل ہے اس لحاظ سے گجرات پر دکن کا اطلاق ہوتا چلا آیا ہے۔ چنانچہ مرہٹہ حکومت سے قبل دہلی والے گجرات کو دکن میں شمار کرتے تھے کیونکہ گجرات دہلی سے جنوب مغرب میں واقع ہے۔ عرب جغرافیہ نویسوں کی تقسیم ملک ہند بھی اسی طرح پر ہے : سندھ، ہند اور دکن۔ ہند سے مراد راوی سے برہم پتر تک، اور دونوں کے نیچے سب دکن ہے۔ گجرات دکن میں شامل سمجھا جاتا تھا، اس کی متعدد مثالیں موجود ہیں جن کو ہم یہاں درج کرتے ہیں :-

۱۔ گجرات کی تاریخ فارسی "مرآۃ احمدی" میں اس کا استعمال ہوا ہے، مثلاً شیخ کمال مالویؒ کی زبانی ان کا یہ قول نقل کیا ہے جو انھوں نے حضرت قطبِ عالمؒ کے جواب میں کہا تھا :-

"بر لوح محفوظ نظر کنید کہ ملک گجرات از جبطۂ بادشاہانِ دکن برآمدہ و بنام سلطان محمود خلجی ثبت گشتہ۔" ؎۵۲

یعنی کارکنانِ قضا و قدر کے ہاتھوں ملک گجرات شاہانِ دکن کے ہاتھ سے نکل کر سلطان محمود خلجی کو مل چکا ہے۔ ظاہر ہے کہ یہاں سلاطینِ گجرات ہی کو شاہانِ دکن کہا گیا ہے، حالانکہ نسل و وطن دونوں کے اعتبار سے یہ سلاطین گجراتی تھے۔

۲۔ مشہور مؤرخ صدر جہاں گجراتی جو محمود بیگڑہ کے زمانہ میں تھے انھوں نے اپنی تاریخ "طبقات محمود شاہی"

---

؎۵۱ مخزن شعرائے اردو ص ۱۱۱ "گروہ کہ ولایت گجرات" صحیح نہیں معلوم ہوتا، یہ "گرد کہ" ولایت گجرات ہونا چاہیے۔

؎۵۲ مرآۃ احمدی (خاتمہ) ص ۹ طبع کلکتہ۔

کے آخری صفحہ پر "دارالملک دکن محمد آباد (چانپانیر) گجرات" لکھا ہے۔ چاپانیر خاص گجرات میں واقع ہے نہ کہ دکن میں۔

۳۔ حضرت شاہ وجیہ الدین کے پوتے کے ایک شاگرد جنھوں نے مُلا جامی کی شرح لکھی ہے اس کے آخر میں خود کو احمد نگری اور دکن گجرات کا بتاتے ہیں۔ احمد نگر وہی ہے جو ایڈر کے پاس احمد شاہ اوّل نے آباد کیا تھا، آج اس کو ہمت سنگھ کے قبضہ کی وجہ سے "ہمت نگر" کہتے ہیں۔

۴۔ میر حسن دہلوی نے ولی کو از "خاکِ گجرات" لکھا ہے، پھر بھی وہ لکھتے ہیں:۔

"چوں دکھنی است اکثر بزبان خود حرف زدہ است" [۵۱]

اسی کے تتبع میں آزاد نے لکھا ہے:۔

"وہ خود دکنی تھے اس لئے ان کے کلام میں بعض الفاظ دکنی بھی ہوتے ہیں۔" [۵۲]

۵۔ آزاد نے "آبِ حیات" میں ولی کو خاص احمد آباد گجرات کا باشندہ لکھا ہے، ان کی مندرجہ ذیل تحریروں سے صاف ظاہر ہوتا ہے کہ وہ دکن کو گجرات کی جگہ استعمال کرتے ہیں۔ ولی کے دیوان کی ترتیب کی نسبت تذکرۂ فائق کا حوالہ دیتے ہوئے لکھتے ہیں:۔

"دیکھو تذکرۂ فائق کہ خاص شعرائے دکن کے حال میں ہے اور وہیں تصنیف ہوا ہے۔" [۵۳]

ہمیں اچھی طرح معلوم ہے کہ مخزنِ شعراء فائق خاص گجرات کے اُردو شعراء کا تذکرہ ہے جو گجرات کے شہر بھروچ میں لکھا گیا ہے اور جس کے مصنف خاص گجراتی ہیں۔ ذکرِ ولی کے سلسلہ میں آزاد رقمطراز ہیں:۔

"شاعر قدرت کے دیوان میں ایک سے ایک مضمون نیا ہے، مگر یہ لطیفہ بھی کچھ کم نہیں کہ شاعری کا چراغ تو دکن میں روشن ہوا اور ستارے اس کے دلی کے افق سے طلوع ہوا کریں۔" [۵۴]

۶۔ حال ہی میں مولوی عبدالحق صاحب نے بھی گجرات کو دکن میں شمار کیا ہے۔ اپنے انگریزی مقالہ "اردو" مندرجۂ انسائیکلوپیڈیا آف اسلام میں لکھتے ہیں:۔

"اور جب یہ صوفیائے کرام اپنے دورانِ سیاحت میں دکن کے ان حصوں دولت آباد، گلبرگہ، احمد آباد، بیجاپور اور پٹن (گجرات) وغیرہ میں پہنچے۔"

---

۵۱ تذکرۂ میر حسن ص ۲۰۴ — ۵۲ آبِ حیات۔

۵۳ آبِ حیات۔ — ۵۴ آبِ حیات۔

"دکن میں اُردو کے تین بڑے مرکز تھے، گولکنڈہ قطب شاہیوں کا پایۂ تخت، بیجاپور، عادل شاہیوں کا پایۂ تخت اور احمد آباد (گجرات)۔" [51]

مندرجۂ بالا مثالوں سے واضح ہوگا کہ خود ولی نے اپنے تئیں اور دوسروں نے ان کو شاعر ملکِ دکن لکھا ہے تو اس سے مُراد گجرات ہے جو ملکِ دکن میں شامل سمجھا گیا ہے۔

دیوان ولی کے ایک مخطوطہ موجودۂ "کتب خانۂ انڈیا آفس" مکتوبۂ ۱۱۵۶ھ کے آخر میں اس کے کاتب محمد تقی نامی نے جو اپنے تئیں" ولد سید ابوالمعالی" لکھتا ہے، "تصنیف مغفرت پناہ میاں ولی محمد متوطن دکن" لکھا ہے، جس کو آخری حجت اور فیصلہ کُن شہادت ولی کے دکنی ہونے کی مان کر گویا ولی کے وطن کی بحث کو ہمیشہ کے لئے ختم کر دیا گیا ہے۔

اوپر متعدد مثالیں دکن سے گجرات مراد لینے کی پیش کی گئی ہیں لہٰذا یہی کیوں نہ تسلیم کر لیا جائے کہ یہاں بھی متوطن دکن سے مراد متوطن گجرات ہے۔ البتہ متوطن اورنگ آباد لکھا ہوتا تو اور بات تھی۔ ابوالمعالی کے حالات معلوم نہیں ہیں نہ یہ معلوم ہے کہ ان کی اولاد میں سے کون کون تھا۔ ایسی صورت میں اس کا کیا ثبوت ہے کہ یہ محمد تقی انہی ابوالمعالی کے بیٹے ہیں جو ولی کے محب خاص تھے، محض اسلئے کہ انھوں نے دیوان ولی کی کتابت کی ہے؟ بالفرض اگر یہاں دکن ہی مراد لی جائے تو بھی یہ لازم نہیں آتا، نہ اس کی نسبت وثوق سے کہا جا سکتا ہے، کہ کاتب کو ولی کے وطن کا علم تھا، اور اُس نے تحقیق کر کے متوطن دکن لکھا ہے۔ کیا یہ ممکن نہیں ہے کہ یہ کسی نسخۂ دیوان کی نقل ہو اور کاتب نے اس میں متوطن دکن والی عبارت بعینہٖ نقل کر لی ہو؟ جیسا کہ اکثر قلمی نسخوں میں یہ صورت پیش آتی ہے۔ علاوہ ازیں محمد تقی نے ولی کا نام " ولی محمد" لکھا ہے جو صحیح نہیں ہے، کیونکہ نسبت نامہ میں ان کا نام شاہ ولی اللہ لکھا ہے۔ خود ولی کی مُہر موجود ہے جس میں ان کا نام " ولی اللہ" چھپا ہوا ہے۔ حالانکہ دعویٰ یہ کیا جاتا ہے کہ " ابوالمعالی ولی کے خاص دوست اور رفیق تھے اس لئے ان کے بیٹے کا ولی کے نام کو غلط لکھنا ممکن نہیں معلوم ہوتا"[52] جبکہ ولی کے خاص دوست کا بیٹا ان کے صحیح نام تک سے واقف نہیں ہے تو اس کی تحریر پر کیسے اعتماد کیا جا سکتا ہے؟ غرضکہ یہ شہادت امور متذکرۂ بالا کے اعتبار سے بالکل بیکار اور تنکے کا سہارا لینے کے برابر ہے۔

---

[51] جلد چہارم ص ۱۰۲۴ مطبوعہ ۱۹۳۴ء

[52] مقالات ہاشمی ص ۱۵۵

**کیا ولی کا کلام دکنی زبان میں ہے؟** ولی کے دکنی ہونے کے ثبوت میں خود ولی کا یہ شعر ایک مستقل شہادت کے طور پر پیش کیا جاتا ہے:۵۰

دکنی زباں میں شعر سب لوگاں کہے ہیں لے ولی
لیکن نہیں بولیا ہے کئی ایک شعر شیریں زیں نمط

تاریخ زبانِ اردو کا ہر متعلم جانتا ہے کہ دلی کی اردو کے مقابلہ میں دکن اور گجرات کی اردو کو دکنی کہا جاتا تھا، اور خود اس ملک کے لوگ بھی اس کو ہندی یا دکنی کہتے تھے، چنانچہ اسی معنیٰ میں یہاں ولی نے بھی اپنی زبان کو دکنی کہا ہے۔ کہا جاتا ہے کہ ان کی بعض غزلیں ٹھیٹھ قدیم دکنی زبان اور لب و لہجہ میں ہیں، لیکن موجودہ تحقیقات سے معلوم ہوتا ہے کہ ان کا معتد بہ حصہ دکنی شعراء کا کلام ہے جو دیوان ولی کے بعض نسخوں میں درج کر دیا گیا ہے۔ خود کلیات ولی کے مرتب نے بھی اس کا اعتراف کیا ہے:۔

"ان واقعات و اختلافات کی بے ترتیبیوں کے بعد دیوان پر نظر ڈالی جائے تو وہاں کا عالم ہی دوسرا ہے، ہر صفحہ نہیں بلکہ ہر ہر غزل میں اکثر مصرعے و اشعار ایک دیوان سے دوسرے دیوان میں مختلف پائے جاتے ہیں۔ کسی میں غزلیں کی غزلیں نادارد ہیں۔ بعض دیوانوں میں مرتب کرنے والوں نے اصلاحیں دیکر دَورِ عالمگیر کے شاعر کو حکومت برطانیہ کے عہد کا شاعر بنا دیا ہے۔ کسی ساعی اور جلد باز مؤلف نے انتخاب اشعار میں یہ کتر بیونت کی ہے کہ دوسروں کے اشعار ولی سے منسوب کر دئیے ہیں۔"۵۱

لیکن خود مرتب صاحب نے کیا کم ستم ڈھایا ہے کہ ایسے سب کلام کو جو ولی کے نام سے منسوب تھا، یا جو کسی نسخۂ دیوانِ ولی میں پایا گیا۔ انھوں نے لیکر "کلیاتِ ولی" میں شامل کر دیا ہے جس سے بڑی پیچیدگی پیدا ہو گئی اور یہ جاننا مشکل ہو گیا ہے کہ کونسا کلام ولی کا ہے اور کونسا غیروں کا۔ ایک دکنی اہلِ قلم نے بالکل صحیح لکھا ہے کہ:۔

"کلیاتِ ولی کے فاضل مرتب مولوی احسن مارہروی نے بڑی تلاش و جستجو کے ساتھ دیوانِ ولی کے متعدد نسخوں کے مطالعہ اور کم و بیش تمام مطبوعہ اور غیر مطبوعہ تذکروں کے بیانات پر محققانہ نظر ڈال کر جو کلام اس کے نام سے منسوب کیا ہے اور جو حالات اس کے بیان کئے ہیں، دونوں میں شبہات پیدا ہوتے ہیں۔"۵۲

---

۵۱ مقدمۂ کلیاتِ ولی ص۵ مطبوعۂ انجمن ترقی اردو۔

۵۲ مقدمۂ گلشنِ گفتار ص۳۔

بقول صغیر بلگرامی دیوان ولی میں ایک ثلث اشعار دکنی زبان میں ہیں، باقی تمام کلام میر و مرزا کی زبان میں جس کی اس وقت تک اصلاح نہیں ہوئی تھی، اور پھر ناسخ اور اُن کے بعد آنے والوں کی زبان میں ہے[۵۱] اگر اس کو صحیح تسلیم کر لیا جائے تو اس ایک ثلث کا بھی یہ حال ہے کہ اس میں غزلیں اور اشعار دوسرے شعرا کے ولی سے منسوب کر دئے گئے ہیں، اسی لئے خود مرتب کلیات کو لکھنا پڑا کہ:-

"ردیف الف میں بیاسی غزلیں ہیں جن میں حسب ذیل غزلیں عام زبان اور پرانے مشترک محاورات سے الگ خالص دکنی زبان میں کہی گئی ہیں، اس سے قیاس ہوتا ہے کہ یہ غزلیں ولی آنے سے پہلے اپنی وطنی صحبتوں میں کہی ہوں گی۔ ممکن ہے کہ متعاقبین نے کسی اور قدیم شاعر کی کہی ہوئی ولی کے دیوان میں شامل کر دی ہوں"۔[۵۲]

ہمارے ایک فاضل دوست کا خیال ہے کہ عزلت کا کلام بھی مرتب نے کلیات میں شامل کر دیا ہے۔ ان الحاقی اشعار کو ولی کے کلام سے دُور کرنا بہت مشکل ہے۔ احسن صاحب نے تو یہ کلیہ قائم کر دیا ہے کہ "جس غزل میں طاق سے زیادہ اشعار ہیں ان میں ضرور الحاق ہوا ہے"۔[۵۳]

کلام ولی میں بعض محاورات و الفاظ یا روزمرہ اور لب و لہجہ پر دکنی ہونے کا دھوکا ہوتا ہے وہ دراصل دکنی نہیں ہیں اور جیسا کہ ہم اوپر کہہ چکے ہیں گجرات اور دکن دونوں میں مشترک ہیں، بلکہ جو الفاظ اور محاورے خاص گجرات سے تعلق رکھتے ہیں ان کو بھی دکنی سمجھ لیا گیا ہے۔ مثلاً کلیات کے مرتب نے شعر مندرجۂ ذیل کو دکنی زبان کے نمونہ کے طور پر پیش کیا ہے:-

تمہیں ملنے سوں گر اپنے سُہاگن نا کرو گے مجھ ٭ تو جوڑا گجگری کا اور کریلا دھار کرنا کیا

اس کے متعلق اُنھوں نے یہ تصریح کی ہے کہ:-

"اس غزل کی ردیف بھی دکنی لہجہ کا پتا دے رہی ہے۔۔۔۔۔ گجگری جوڑا اور کریلا دھار جوڑے اور چوٹی کی خاص بناوٹ اور وضع کو صوبۂ دکن میں کہتے ہیں"۔[۵۴]

لیکن اس کو کیا کیا جائے کہ یہی لب و لہجہ گجرات کا ہے۔ یہاں اُنھوں نے اس شعر کا جو مطلب سمجھایا ہے وہ محض غلط ہے۔ اول تو سہاگن نہ ہونے کی حالت میں جوڑا یا چوٹی نہ باندھنا یا نہ گوندھنا کسی جگہ کی رسم نہیں ہے۔ صرف لفظ "جوڑا" دیکھ کر اس کو وہ معنی پہنا دئے جو عرفِ عام میں

---

۵۱ تذکرۂ جلوۂ خضر جلد اول صفحہ ۱۸
۵۲ کلیات ولی صفحہ ۵۹ کا نوٹ۔
۵۳ کلیات صفحہ ۲۳ کا نوٹ۔
۵۴ مقدمۂ کلیات صفحہ ۳۵۔

مشہور ہیں، اور اس کی وضع اور بناوٹ "گجگری اور کریلا دھار" بھی صوبۂ دکن میں بتائی جواب تک تشنۂ ثبوت ہے۔ اصل میں یہ لفظ "جوڑا" نہیں بلکہ "چوڑا" (بجیم فارسی) ہے[۱] اور لفظ "گجگری" صحیح طور پر "گجگرہی" ہے۔ صفیر بلگرامی نے ولی کے زمانہ کے الفاظ کی تبدیلی میر و مرزا کے زمانہ کے الفاظ سے بتاتے ہوئے ایک فہرستِ الفاظ پیش کی ہے، اس میں "جوڑا گجگری" کا بدل "گجکڑے کی چوڑی" دیا ہے[۲] اہل گجرات "چوڑی" کا مذکر "چوڑ" اس کو کہتے ہیں جو ہاتھی دانت سے بنایا جاتا اور بہ نسبت چوڑی کے زیادہ چوڑا ہوتا ہے اور شادی کے وقت دلہنوں کو پہنایا جاتا ہے۔ گجگری مرکب ہے گج بمعنی ہاتھی اور کر بمعنی ہاتھ سے، یعنی ہاتھی دانت کا بنا ہوا۔ اور اگر گجکڑے پڑھا جائے تو کچھوے کی کھال مراد ہوگی۔ ہاتھی دانت اور گجکڑے کی چوڑیاں گجرات اور کاٹھیاواڑ، خصوصاً ویو میں بہت خوبصورت بنتی ہیں، اور آج بھی یہ صنعت ان مقامات میں رائج ہے۔ "کریلا دھار" دراصل ایک قسم کا کنگن ہے جس پر کریلے کے سے ابھرے ہوئے نقش و نگار بنے ہوتے ہیں۔ یہ دونوں گجرات کے مشہور زیور ہیں اور عورتوں کے سہاگ کی علامت ہے۔ غرضکہ ولی کا کلام دراصل گجراتی ہے جسے دکنی سمجھ لینے میں بڑا مغالطہ ہوا ہے جو گجراتی اور دکنی اردو کے فرق پر غور نہ کرنے کا نتیجہ ہے اس لئے مناسب معلوم ہوتا ہے کہ گجراتی اور دکنی اردو کے فرق پر روشنی ڈالی جائے۔

## گجراتی اردو اور اس کا اثر دکنی اردو پر

ہر شخص جس نے اردو کے ارتقائے لسانی کا مطالعہ کیا ہے، وہ جانتا ہے کہ ہندوستان میں اردو زبان کا ہندی ڈھانچہ ہر صوبہ میں یکساں رہا ہے، البتہ مقامی پراکرتوں نے اس کو مقامی رنگ دیدیا تھا۔ گجرات میں ۱۶ھ کے بعد سے برابر چھ صدیوں تک مسلمانوں کی آمد و رفت رہی ہے اور اس طویل مدت میں ممالک غیر سے مسلمانوں کے کئی خاندان یہاں آکر آباد ہوگئے تھے۔ سواحل گجرات سے عرب و عجم کے لوگوں کی بکثرت آمد و رفت کی وجہ سے عربی فارسی زبانوں کے اثرات گجرات کی مقامی بولیوں پر ہوتے رہے، اور خاص کر روزمرہ کی تمدنی اور معاشرتی ضروریات اور بول چال کے لئے ابتداءً یہاں کے مسلمانوں نے جو زبان اختیار کی وہ گویا گجراتی اردو کی ابتدائی شکل تھی۔ اس اعتبار سے دیکھا جائے تو تاریخی حیثیت سے اردو کا پہلا مرکز ہونے کا فخر گجرات کو حاصل ہے جہاں اردو کا

---

[۱] دیکھو فہرست اختلافاتِ نسخ، ضمیمۂ کلیاتِ ولی صـ۴۴۔

[۲] جلوۂ خضر جلد اول صـ۳۰، اس میں کریلا دھار کی بجائے "گلے کا ہار" لکھا ہے۔

سنگِ بنیاد سب سے پہلے نصب ہوا۔ ساتویں صدی کے بعد خلجیوں اور تغلقوں کے زمانہ سے
گجرات حکومت دہلی سے وابستہ ہوگیا۔ اُسی زمانہ سے یہاں اُردو کی اس ابتدائی شکل نے ترقی
کرنی شروع کی اور آٹھویں صدی تک ایک ایسی زبان وجود میں آچکی تھی جس کو گوجری یا ہندی کہا
جاتا تھا۔ شاہانِ گجرات کے زمانہ میں بھی یہی زبان عوام کی بول چال میں رائج تھی، اگرچہ علمی اغراض
کے لئے عربی اور فارسی مستعمل تھیں۔ سلاطینِ مغلیہ کے عہد میں یہاں اُردو نے خاصی ترقی کرلی تھی اور
اورنگ زیب کے عہد تک یہ زبان اپنی ارتقائی منزلیں طے کرکے بہت صاف ستھری ہوچکی تھی اور اس
کی ادبی تشکیل بھی اسی جگہ ہوئی، چنانچہ ولی نے اس زبان کی اصلاح کرکے اس کو اس قابل بنادیا کہ
وہ شعراء اردو کی مستقل زبان بن گئی، اور ان کے جدید رنگِ تغزل نے تمام ملک کے شعرا کو ایسا گرویدہ
کردیا کہ انہی کے نہج اور اسلوب پر اُردو شاعری کی بنیاد رکھی گئی۔

دکن میں اُردو کی اصلاح و ترقی گجرات کے صوفیائے کرام اور شعراء و ادبا کی رہینِ منت رہی
ہے۔ اہلِ دکن کی آمد و رفت گجرات میں رہی ہے، اور عہدِ اکبری میں کئی اہلِ علم و ادب گجرات سے دکن
گئے ہیں۔ اسی سبب سے گجرات کی اُردو نے دکن کی زبان و ادب پر گہرا اور پائدار اثر ڈالا ہے۔ اُردو
شہپارے کے مؤلف لکھتے ہیں:۔

"اس عہد کی تواریخ دکن سے صاف طور پر ظاہر ہوتا ہے کہ گجرات سے بہت سے ادیب اور
عالم بیجاپور آیا کرتے تھے۔ وہاں کی سلطنت کے زوال پر ابراہیم عادل شاہ نے وہاں کے تمام ادیبوں
کو اپنے دربار میں بلالیا، چنانچہ گجرات کے ان پناہ گزینوں نے دکن میں اردو کا ادبی ذوق بڑھانے
میں بڑا حصہ لیا ہے، اور غالباً یہی وجہ ہے کہ بیجاپور کے بعض اردو مصنفین اپنی زبان کو گجراتی
کہتے ہیں۔" ؎

گجرات اور شمالی ہند کی طرح دکن کی اُردو میں بھی ولی نے ایک نیا دبستان قائم کرکے دکنی
شاعری کا انداز اور اسلوب بدل دیا اور شعرائے دکن انہی کے تتبع میں صاف اُردو لکھنے لگے، ورنہ
اس سے پہلے دکنی شعرا کے کلام کو شعرائے ہند کسی وقعت کا مستحق نہ سمجھتے تھے، جیسا کہ میر تقی، میر حسن
اور قائم وغیرہ کے بیانات سے ظاہر ہوتا ہے۔ یہ بجائے خود ایک مستقل موضوع ہے اور جداگانہ
اظہارِ خیال چاہتا ہے۔

**دکنی اور گجراتی اُردو کا فرق**

دکنی اور گجراتی اُردو میں جو فرق ہے وہ بہت باریک ہے اور جب تک
کوئی شخص اردو زبان کی ارتقائی کیفیت سے واقف نہ ہو، اس کو

نہیں سمجھ سکتا۔ یہ عام طور سے معلوم ہے کہ شمالی ہند سے بہت پہلے گجرات اور دکن میں اُردو زبان میں شعر و سخن کا آغاز ہو چکا تھا، اور جبکہ سلاطین دہلی کے دربار میں فارسی زبان کو دفتری زبان کا رُتبہ حاصل تھا، گجرات اور دکن میں ہندی آمیز اُردو نشو و نما پا رہی تھی جو گجراتی اور مرہٹی کے اثر سے خاصی ترقی کر چکی تھی۔ یہی زبان جو شمالی ہند میں آگے چل کر اُردو کے نام سے موسوم ہوئی، دکن میں ہندی یا دکنی اور گجرات میں گوجری یا ہندی کہلائی، لیکن قواعد اور محاوروں کے لحاظ سے اِن میں مقامی الفاظ و محاورات کے سوا کوئی زیادہ فرق نہیں ہے۔ گجرات اور دکن یا بالفاظِ دیگر صوبۂ بمبئی اور صوبۂ مدراس کے مسلمانوں میں جو زبان مروّج ہے وہ یہی دکنی ہے اور دونوں صوبوں کی زبان میں کوئی قابلِ ذکر فرق نہیں ہے۔ دکن اور گجرات دونوں ہمسایہ ملک ہیں، اس کی وجہ سے گجرات اور دکن میں ایک ہی زبان رائج ہے، البتہ اِن میں مقامی رنگ کی جھلک موجود ہے۔ اس لئے اگر ولی کی زبان دکنی سے مشابہ ہے تو محض اس مشابہت کی وجہ سے اس کو دکن سے مخصوص کر دینا انصاف سے بعید ہے۔ اس سلسلے میں احسن مرحوم کا یہ قول ان کے علی الرغم ہماری تائید کرتا ہے کہ:۔

"بعض الفاظ گجرات و دکن میں ضرور مشترک ہیں مگر اس شاذ اشتراک کو کثرتِ اختصاص پر ترجیح دینا تحقیق کا خون کرنا ہے"۔[51]

مرحوم کو یہ تسلیم تھا کہ:۔

"ان کی غزلیں نامانوس تراکیب اور دکنی روزمرہ کی بہتات سے پاک ہیں"۔[52]

آگے چل کر وہ لکھتے ہیں:۔

"ولی کی عمر کا قریب قریب سارا حصہ دکن و گجرات ہی میں گزرا ہے اس لئے بہت ممکن تھا کہ ان کے تمام اشعار نصرتی وغیرہم کی طرح از سرتاپا دکنی محاورات کا لباس پہنے ہوتے، لیکن اہلِ نظر دیکھیں گے کہ عالمگیری اردو کا جو اثر شاہجہاں آباد میں تھا وہی اورنگ آباد اور احمد آباد میں پایا جاتا ہے"۔[53]

اس سلسلہ میں دکنی ادب کا یہ نظریہ بھی قابلِ غور ہے کہ شعرائے اورنگ آباد کی زبان بہ نسبت دکنی کے بہت ترقی یافتہ تھی اور اس لئے وہ عموماً اپنی زبان کو دکنی نہیں کہتے تھے۔[54] اس کا ثبوت اِنکے کلام سے ملتا ہے۔ اس نظریہ کے پیشِ نظر ولی کو جو اپنی زبان کو "دکنی" کہتے ہیں، اورنگ آبادی نہیں کہا جا سکتا۔

بہرحال یہ مسلّمہ امر ہے کہ ولی کے کلام میں جو بعض الفاظ و محاورات آئے ہیں وہ گجرات کی

---

۵۱ مقدمۂ کلیاتِ ولی ص ۱۵
۵۲ مقدمۂ کلیاتِ ولی ص ۶۵
۵۳ " " ص ۹۱
۵۴ دیکھو رسالۂ اردو بابت اکتوبر ۱۹۳۲ء ص ۸۰۰

قدیم اُردو میں ہیں اور دکنی میں مشترک، اور انھوں نے جو کچھ لکھا ہے اس کا اکثر حصہ ایسی زبان میں ہے جو میرؔ و مرزاؔ کی زبان بن گئی تھی۔ لہٰذا ان کے کلام پر "دکنی" کا اطلاق کرنا کسی طرح صحیح نہیں ہے۔

**گجراتی الفاظ و محاورات ولیؔ کے کلام میں**

یہاں ہم ایک خاص بات کی طرف قارئین کی توجہ مبذول کرانا چاہتے ہیں جس پر بہت کم غور کیا گیا ہے اور وہ یہ ہے کہ ولیؔ کے کلام میں خالص گجراتی الفاظ اور محاورے پائے جاتے ہیں جو ایک گجراتی کے سوا دوسرا استعمال نہیں کر سکتا۔ دکنی اور گجراتی اُردو میں صرف ایسے الفاظ و محاورات ما بہ الامتیاز ہیں جو مقامی حیثیت رکھتے ہیں۔ اس قسم کے کئی گجراتی اُردو کے الفاظ خود دکنی میں بھی مشترک ہیں جس کا سبب اہلِ گجرات کا قیام دکن اور ان کی تصانیف اور شعرائے گجرات کے کلام کے اثرات ہیں۔ لیکن ولیؔ کے کلام میں جو خاص گجراتی الفاظ و محاورات ہم کو ملتے ہیں وہ دکنی زبان میں کہیں نہیں پائے جاتے۔ چونکہ ولیؔ کے گجراتی ہونے کی یہ ایک زبردست اندرونی شہادت ہے اس لئے ہم یہاں "کلیاتِ ولی" سے بقیدِ صفحات ایسے الفاظ کی ایک فہرست پیش کرتے ہیں:-

ص۱۹ **اکپٹ** = یہ لفظ اگرچہ ہندی الاصل ہے مگر زیادہ تر گجرات میں مستعمل ہے۔ فرہنگ کلیات میں اس کے معنی حسد و رنج لکھے ہیں، لیکن یہ لفظ بُغض و کینہ کے معنوں میں مستعمل ہے۔

ص۱۵ **نال** = فرہنگ میں اس کے یہ معنی بیان کئے گئے ہیں "نال: پاس۔ پنجاب میں بھی بولتے ہیں" لیکن یہ پنجابی لفظ نہیں ہے بلکہ یہاں آنول کے معنی میں استعمال ہوا ہے۔ ولیؔ فرماتے ہیں:

نہ جاوے ملک بیتابی سوں یک لحظہ کدھی باہر — زمیں بیقراری میں گڑیا ہے نال عشق کا

"نال گڑنا" محاورۃً بولا جاتا ہے۔ یعنی وہ سرزمین جہاں کسی کی ولادت ہوئی ہو اور وہاں اس کی نال گڑی ہو تو وہ گویا اس کا وطن ہو جاتا ہے۔ یہ محاورہ دتی کی اُردو میں بھی مستعمل ہے۔

ص۲۳ **بستار** = یہ لفظ سنسکرت वि. स्तार بمعنی پہنائی، وسعت، اور تفصیل و تشریح۔

تجھ زلف کا بستار لکھا آج ولیؔ نے — اس سحر کے طومار کوں پڑھ کون سکے گا

طومار گجرات میں مسل کو کہتے ہیں۔ فرہنگ میں اس کا مطلب غلط اور قیاساً لکھ دیا ہے۔ "بستار: ساز و سامان، طول کلامی، دفتر"۔

ص۲۴ **سینے کا سال** = سال ایک چیز کو دوسری چیز میں بٹھانا جیسے ایک لکڑی میں سوراخ کر کے دوسری لکڑی کو اس میں بٹھایا جائے تو اس کو سال کہتے ہیں اور سینہ میں کوئی چیز مثل رنج و غم کے بیٹھ جائے تو

اس کو سینے کا سال کہتے ہیں۔ فرہنگ میں لکھا ہے: "سال: کانٹا۔ گرو دکنی نے سول کی جگہ لکھا ہے۔"

ص۳۲ دھرم کا کام = بمعنی کارِ ثواب۔ خاص گجراتی محاورہ ہے اور گجراتی زبان میں "دھرم نو کام چھے" محاورۃً بولا جاتا ہے۔

ص۳۹ بھار = بمعنی وزن۔ ع مور ضعیف ہے وَلی خاک قدم بھار اُسے۔ یعنی ایک مور ضعیف کو جتنی مٹی لگ جاتی ہے وہ بھی اس کے لئے بار ہے۔ فرہنگ میں اس کے معنی لکھے ہیں: "بھار بردوتن بار یا باہر"

ص۴۰ اڑکا = بمعنی اٹکا۔ اڑکنا اور اڑکانا عام طور سے گجرات میں بولا جاتا ہے۔

ص۴۹ وِسواس = اصل سنسکرت विश्वास بمعنی اعتبار و اعتماد۔ یہ لفظ فرہنگ میں نہیں دیا گیا۔

ص۵۶ آدھار کرنا = دارومدار رکھنا۔ وَلی سہ

جو کوئی جالے پِرت کی آگ میں تن من کو یوں اپنے
وَلی سنگم بنا ایسے کوں پھر آدھار کرنا کیا

فرہنگ میں اس کی غلط تشریح کی گئی ہے:۔

"ہندی بھاشا کا لفظ ہے بمعنی غذا، خوراک، ادھار بغیر مد بھی بولتے ہیں" لیکن اس میں مغالطہ ہوا ہے۔ غذا کے معنی میں جو لفظ آیا ہے وہ आहार ہے

ص۵۷ چِترنا = تصویر بنانا۔ سنسکرت اور گجراتی میں चित्र بمعنی تصویر مستعمل ہے۔ وَلی ع

تیری کمر مصور چترا ہے کس ادا سوں

فرہنگ میں اس کا صرف مفہوم کھینچنا، لکھنا بتایا گیا ہے۔

ص$\frac{۶۶}{۱۴۲}$ جھلجھلاٹ = جگمگاہٹ، استعارۃً رعب و جلال۔ وَلی: سہ

مکھ اوپر تیرے ہے ایسی جھلجھلاٹ جس کے دیکھے ہوش نے باندھیا ہے رخت

فرہنگ میں "غصّہ، غیظ و غضب کا اثر۔"

ص۷۱ مَیا = بمعنی رحم۔ وَلی سہ

شوخ میرا بے میا ہے الغیاث صاحبِ جور و جفا ہے الغیاث

فرہنگ میں اس کے معنی "مروت، لحاظ، محبت" لکھے ہیں جو صرف قیاسی ہیں۔ ایک اور گجراتی شاعر غلامی (۱۷۲۵ء) لکھتا ہے: سہ

رورو حرم مَیا سیں اوس طفل کو سُناتے ہر یک لے بر میں اس کوں چھاتی سیتیں لگاتے[۱]

---

[۱] اردو شہپارے، جلد اوّل، ص۳۰۰

ص۶۷ چُوتا ہے = ٹپکتا ہے۔ ولی۔ ع چُوتا ہے اُس کی نین سے رنگِ شراب آج۔
فرہنگ میں اس کے معنی نہیں لکھے۔ ٹپک کو گجرات میں چُوک کہتے ہیں۔

ص۷۸، ۱۶۵ چیرا = غالباً یہ ہندی لفظ چیر سے بنا ہے۔ جس کے معنی کپڑے یا لباس کے ہیں۔ ہندوستان میں عام طور سے پگڑی کے معنوں میں مستعمل ہے۔ امیر خسرو نے بھی اس کو باندھا ہے:۔

اے دہلی و اے بتانِ سادہ پگ بستہ و چیرہ کج نہادہ

غیاث اللغات میں چیرہ کے معنی دستارِ منقش لکھے ہیں۔ شاید اسی پر سے فرہنگ میں اس کی تعریف "منقش پگڑی" کی گئی ہے۔ اصل میں گجرات میں یہ پگڑی زیادہ مروج رہی ہے اور اب تک اس کا رواج ہے۔ یہ عرض میں بہت کم اور کناروں پر زری بنی ہوتی ہے۔ اور مختلف طریقوں سے باندھی جاتی ہے۔ اس کے متعلق ولی کے کئی اشعار ہیں[۱] جن سے اس پگڑی کا رنگ، طرز بندش، اور وضع قطع سب معلوم ہوتے ہیں۔ ایک اور پگڑی ہے جس کو پھینٹہ کہتے ہیں، یہ چیرے سے زیادہ چوڑا ہوتا ہے اور رنگین باندھا جاتا ہے۔ ولی۔ ع وہ باندھا جب گلابی سر پہ پھینٹہ

ص۸۳ پٹکا = ایک لمبا چوڑا رومال جو کمر میں باندھا جاتا ہے۔ ولی

ترہ بتاں کی ہیں تجھ غم میں خوب مخمل سُرخ لگی ہے پٹکے کوں گجرات کی یا ململ سُرخ

متن کلیات میں (ص۳۰۳) مصرعۂ ثانی اس طرح چھپا ہے:۔ ع
لگی ہے ترک کے پٹکے کوں یا مسلسل سُرخ

لیکن حاشیہ اور دیوان کے دیگر نسخوں میں اسی طرح ہے۔ کمر میں سُرخ ململ کا پٹکا باندھنے کی رسم گجرات میں پائی جاتی ہے اور مدراس کی سُرخ ململ کی طرح گجرات کی ململ بھی مشہور ہے۔

ص۱۲۲ بتہ = یعنی بس کا بتا، گجرات میں اس کو بتا کہتے ہیں، ولی نے بتخفیف باندھا ہے، سیہ رنگ کا پتھر اور کسوٹی کے سیہ پتھر کو بھی بتا کہتے ہیں۔ بتا اور بٹی اسی پر سے بہ تبدیل واؤ کس وٹی یا کسوٹی بنا ہے۔ یہاں اسی دوسرے معنی میں ولی نے استعمال کیا ہے:۔

وین کے خالص وہ زرِ غم کے بتے کے اوپر حق نے کیا امتحان آہ دریغا و دریغ

فرہنگ میں لکھا ہے: "بتا۔ بوتہ بواو مجہول فارسی والے سونا چاندی گلانے والی گھریا کو کہتے ہیں۔ ولی نے بحذف واو کہا ہے"۔

---

[۱] دیکھو کلیات، ص۳۰۴، ص۲۶۰، ضمیمہ ص۱۰، ص۱۱

ص۱۲۹ آل = خاص گجراتی لفظ، بمعنی گزند، آنچ، ولی ۔ ع کو آل نبی پر نہ آوے گی آل
فرہنگ میں اس کے معنی "تری، نمی، سیلابی" غلط لکھے ہیں۔

ص۱۹۸ کان دھرنا = توجہ سے سُننا۔ ولی ۔ ع ٹک کان دھر کے حال کسی کا سُنا کرو

ص۱۵۲ سُرمے کی سَلی = سلائی کو گجرات میں سَلی کہتے ہیں۔

ص۔ اُچرَج = [Devanagari] کی بگڑی ہوئی صورت ۔ گجرات میں اس کو اُچرِت بھی کہتے ہیں۔

ص۱۶۶ سنجاب = اردو میں اس کو سنجاف بھی کہتے ہیں ۔ چوڑی گوٹ ۔ اہلِ گجرات کی اصطلاح میں وہ رنگین ریشمی اطلس کی گوٹ جو کرتے یا پشواز کے دامن کے نیچے بطور استر ڈالی جاتی ہے۔ ولی اسی معنی میں کہتے ہیں : ؎

اپنے دل پر خوں کو میں لایا ہوں تیرے پیشکش
کر خرچ اگر درکار ہے اطلس تجھے سنجاب کوں

اسی معنی میں کسی شاعر کا شعر ہے : ؎

نہیں ہے گرد دامن سُرخ سنجاف لہو میرا ہے دامن گیر دیکھو

ص۲۱۹/۳۶۸ بھوئیں = زمین ۔ اصل لفظ بھوم یا بھُومی ہے ۔ گجراتی میں اس کو [Devanagari] کہتے ہیں۔

ص۲۲۰ جوکھا = بمعنی تولا ۔ گجراتی لفظ ہے۔

ص۲۳۷ جیاتی = بمعنی حیات، زندگی، عمر، ولی ۔ ع تا حشر کرے سیر جیاتی کے چمن میں

ص۲۴۰ چپل = پھرتیلا، چالاک، ع جہاں مانند بجلی کے مرا چنچل چپل جاوے
فرہنگ میں اس کے معنی "طفل مزاج اور شوخ" لکھے ہیں۔

ص۲۴۰ پُور = سیلاب ۔ فرہنگ میں : "پور، پُر پہلا لفظ بمعنی طفل اور پُر (دیہ) اور دوسرا پُرے کا مخفف" لکھا ہے ۔ ولی : ع

میری انکھیاں کی انجھواں سوں ندی کا پُور چل جاوے

دوسرا شعر ہے : ؎

آج تجھ غم سوں ہے ولی گریاں دیکھ جل پُور کا تماشا ہے

یہ لفظ خاص گجراتی ہے ۔ فرہنگ میں "پنگھٹ، پانی کی جگہ" غلط لکھا ہے۔

ص۲۵۳ ہُلاس = بمعنی خوشی ۔ موجودہ گجراتی میں اس کو [Devanagari] کہتے ہیں۔

ص۲۶۰ فتنے کی جڑ = باعثِ فتنہ ۔ خاص محاورہ اہلِ گجرات کا ہے ۔ ع رقیب روسیہ فتنہ کی جڑ ہے

ص ۲۶۱ ڈاڑم = انار ۔ فرہنگ میں اس کو حرف دا کے تحت میں ڈاڑم لکھا ہے جو غلط ہے۔

ص ۲۸۸/۳۰۸ ہٹ چھٹا = ہٹ چھٹ ۔ پھکیت ۔ وَلی : ؎

نظر کرتا ہے مجھ پر یار کج کر　　　بھلا راوت سپاہی ہٹ چھٹا ہے

ص ۲۸۸ اَجانا = انجان ۔ گجراتی لفظ [illegible] ہے

ص ۳۲۳ ناٹھ گئے = بھاگ گئے، ٹھیٹھ گجرات کا محاورہ ہے۔

ص ۳۵۲ کسبل = اصل میں یہ کسبن کی خرابی ہے، بمعنی قحبہ ۔ دیوان میں اس کو کسبل لکھا ہے۔ گجرات میں کسبی کو کسبن کہتے ہیں ۔ وَلی : ؎

یہ کسی سوں وفا نہ کی ہرگز　　　بے وفا ہے مُدام یہ کسبل

ص ۳۳۵ کُنواں = کنویں کا یہ تلفظ خاص گجراتی ہے، بلکہ عام طور پر کوُا بولتے ہیں۔

ص ۳۸۰ ہاٹ = دوکان ۔ اس کی تصغیر ہٹڑی بھی آتی ہے۔

ص ۳۵۵ اوجھل = پردہ کے معنی میں خاص گجرات میں مستعمل ہے ۔ وَلی : ؎

دُور کر مُکھ اوپر سوں یہ گھونگھٹ　　　پاکبازاں سوں کیوں اِتا اوجھل

اس لفظ کو فرہنگ میں چھوڑ دیا ہے ۔

ص ۹ کاڑنا = نکالنا ۔ جیسے جیب میں سے پیسے کاڑنا ۔ خاص گجرات کا محاورہ ہے ۔

ص ۳۱ چھند = مکروفریب، چالاکی ۔

ص ۴۴ گھانے کا بیل = کولھو کا بیل ۔ خاص گجراتی محاورہ ہے ۔

ص ۴۶ اُدھر = مُعلق ۔ اصل سنسکرت میں اس کے معنی ہونٹ کے ہیں ۔ جیو اُدھر آرہا ہے ۔ یعنی جان مُعلق رُکی ہوئی ہے ۔

ص ۵۰ لڑاہنا = ٹھیٹھ گجراتی محاورہ ہے ۔ اس کو لڈانا بھی بولتے ہیں ۔ اس کے معنی فرہنگ میں نہیں بتائے گئے ۔ کسی چیز کو ہاتھوں پر اُچھالنا، جھُلانا، زیادہ ہاتھ ہلانے کو لڈانا کہتے ہیں ۔ وَلی : ؎

چھبیلی چھب سوں درزن کا ہلانا ہاتھ ٹک دیکھو

یو کچھ سستی نہیں لیکن میرے دل کو لڑاہاتی ہے

سلائی کے وقت ہاتھ کی حرکت کا ذکر ہے ۔

ص ۵۱ دیوی = چھوٹا چراغ : ؎

مہ جبیں پر لگائے کیوں ٹیکا　　　ماہ میں کام کیا ہے دیوی کا

یہ لفظ دکنی میں بھی استعمال ہوا ہے۔ عشرتی :

دیویاں سوں کنگراں ایسے سنوارے      کہ جیوں قوس قزح میانی ستارے

اس فہرست میں صرف وہی الفاظ دئے گئے ہیں جو خاص گجرات میں مستعمل ہیں، ورنہ ایسے الفاظ کی ایک طویل فہرست دی جاسکتی ہے جو دکن و گجرات میں مشترک ہیں۔

**ولی کا قیام دکن اور اس کے اسباب**

بعض قرائن سے معلوم ہوتا ہے کہ ولی نے غالباً ایک سے زائد مرتبہ دکن کا سفر کیا تھا۔ مگر بعض دکنی مصنفین نے ولی کا دکن سے گجرات محض سیر و تفریح کی غرض سے جانا بیان کیا ہے اور سند میں ولی کا فراق گجرات والے قطعہ کا ایک شعر پیش کیا ہے جس میں لفظ "سیر" استعمال ہوا ہے :[1]

اس سیر کے نشہ سوں اول تر دماغ تھا      آخر کو اس فراق میں کھینچا خمار دل

جو شہادت ولی کے گجراتی ہونے کی ہے، اسی میں تحریفِ مطلب ڈھونڈھ کر حسب منشا بنا لیا گیا ہے۔ فراق وطن کا ہوا کرتا ہے نہ کہ اُن شہروں کا جہاں انسان محض سیر و تفریح کے لئے جائے، اس نظم کا ایک ایک شعر ولی کے حُبِّ وطن کی تصویر ہے، مثلاً :

ہجرت سوں دوستاں کے میرا دل ہوا گداز      عشرت کے پیرہن کو کیا تار تار دل

ہر آشنا کی یاد کی گرمی سوں تن منیں      ہر دم میں بیقرار ہے مثل شرار دل

سب عاشقاں حضور اچھے پاک سُرخ رو      اپنا اپس لہو سوں کیا ہے نگار دل

اس کے ایک شعر میں ولی نے لفظ "سیر" لکھا ہے تو اس سے مراد یہاں اپنے وطن کی سیر ہے۔ انسان جب غربت و مسافرت میں ہوتا ہے تو اُسے اپنے وطن کی ایک ایک بات یاد آتی ہے، وہاں جو سیر و تفریح کی ہوتی ہے اس کی یاد غربت میں دلوں کو برماتی ہے، کسی شاعر نے کیا خوب کہا ہے۔ ع

وطن کی یاد ہیں گلیاں جوانی جس میں کھوئی ہے!

دکن میں "قدر سخن" کا آوازہ سُنکر وہاں پہونچنے سے پہلے ہی "دلی کی گلیاں" ذوق کی چشم تصور میں پھرنے لگ گئی تھیں۔ اگر ہمارے شاعر کو عالمِ مسافرت میں اپنے وطن کی سیر یاد آ گئی تو اس میں کونسا استعجاب اور استبعاد ہے؟ صرف ادنیٰ ملابست لفظ "سیر" سے یہ نتیجہ اخذ کرنا قیاس مع الفارق ہے۔ پھر ولی کا آخری شعر میں اس قدر جزم کے ساتھ لکھنا کہ :۔ ع

پھر اُس کے دیکھنے کا ہے امید وار دل

---

[1] محبوب الزمن، تذکرۂ شعرائے دکن۔ جلد دوم، صفحہ ۱۱۳۶

بتاتا ہے کہ شاعر عنقریب وطن کو مراجعت کرنے والا ہے۔ اس کا یہ مفہوم پیدا کرنا کہ "ایک بار دیکھا ہے دوبارہ دیکھنے کی ہوس ہے" محض من گھڑت اور "تاویل مالم یرضیٰ بہ قائلہ" کا مصداق ہے جس کو کوئی صاحبِ فہم تسلیم نہیں کر سکتا۔

عام طور سے یہ خیال کیا گیا ہے کہ ولی نے یہ قطعہ دکن میں بیٹھ کر لکھا ہے اور یہ مفہوم اس شعر کا جب ہی صحیح ہو سکتا ہے کہ اس قطعہ کی تحریر ان کے مفروضہ وطن میں فرض کی جائے، ورنہ کسی اور جگہ لکھنا ثابت ہو تو سوائے اپنے وطن گجرات کے فراق کے دوسرا مفہوم متعین نہیں کیا جا سکتا لیکن کلیاتِ ولی کے مرتب لکھتے ہیں :-

> "شہر گجرات (؟) کے لئے یہ قطعہ کہا گیا ہے جبکہ وہ سید معالی کے ہمراہ صوبۂ پنجاب میں سرہند وغیرہ تک گئے ہیں۔" [۵۱]

اس چند روزہ عارضی غیبت پر وطن کے فراق میں ایسی گرما گرم نظم لکھنے کی یہ صحیح وجہ نہیں معلوم ہوتی۔ چنانچہ ایک مضمون نگار مرتب کلیات سے اختلاف رائے کرتے ہوئے رقمطراز ہیں :- [۵۲]

> "احسن مارہروی کا قیاس ہے کہ "شہر گجرات کے لئے یہ قصیدہ کہا گیا ہے جبکہ وہ سید ابوالمعالی کے ہمراہ صوبۂ پنجاب میں سرہند وغیرہ تک گئے ہیں" ہماری رائے اس کے خلاف ہے۔ ولی نے سید ابوالمعالی کے ہمراہ پہلا سفر جوانی کے زمانہ میں کیا ہے ۔
>
> اول سوں تھا ضعیف یہ پابستہ سوز میں — جوں بال ہے اگن کے اوپر بیقرار دل
>
> اس شعر سے معلوم ہوتا ہے کہ یہ تو بڑھاپے کی بات تھی۔ ولی نے زمانۂ شیب میں ایک دور دراز کا سفر حجاز مقدس کا کیا۔ یہ سفر نہ صرف خطرناک تھا بلکہ طویل بھی۔ دل سے نہ رہا گیا، بے اختیار رو دئے اور فراقِ گجرات میں مرثیہ پڑھا لیکن حج کی برکت اور "فیض حق" سے انھیں یقین تھا کہ وہ گجرات واپس ہوں گے ۔
>
> لیکن ہزار شکر ولی حق کے فیض سوں — پھر اس کے دیکھنے کا ہے امیدوار دل"

ممکن ہے کہ ولی نے فریضۂ حج اواخر عمر میں ادا کیا ہو، اور یہ بھی ممکن ہے کہ ارضِ مقدس میں بیٹھ کر انھوں نے فراق گجرات میں یہ آنسو بہائے ہوں، لیکن یہ سب باتیں قیاسی ہیں۔ اور اگر یہ صحیح ہوں تو پھر سوال یہ پیدا ہوتا ہے کہ آخر ولی نے فراق گجرات میں مرثیہ کیوں پڑھا؟ جبکہ یہ ان کا وطن نہ تھا؟ اگر اورنگ آباد ان کا وطن ہوتا تو اپنے طویل قیام گجرات کے زمانہ میں وہ ضرور اس کے فراق میں کوئی پُرسوز و گداز قطعہ لکھ ڈالتے۔ مگر افسوس کہ ایسا نہ تھا، ایسا نہ ہوا!!

---

[۵۱] الوسی یادگار ولی نمبر ۳ — [۵۲] کلیات ولی ص ۲۸۵ کا نوٹ

ولی نے غالباً دو مرتبہ دکن کا سفر کیا، ممکن ہے اس سے بھی زیادہ بار آئے گئے ہوں، لیکن اس کی کوئی تحریری شہادت نہیں مل سکی، صرف قیاس ہی قیاس ہے ولی کے خاندان کے بزرگ ولی سے تقریباً سو سال پہلے احمد آباد سے برہان پور اور بیجاپور جاکر وہاں سکونت پذیر ہو چکے تھے۔ حضرت شاہ وجیہ الدینؒ کے برادر حقیقی شاہ برہان الدینؒ بھی برہان پور میں مقیم تھے اور وہیں انھوں نے وفات پائی۔[۵۱] خود حضرت شاہ وجیہ الدینؒ کے فرزندوں میں سے بعض نے آپ کے عین حیات میں سلاطین فاروقیہ کے عہد میں برہان پور اور بعض نے خاندیس میں سکونت اختیار کی تھی۔[۵۲] خود ولی کے قریبی رشتہ دار چچا زاد بھائیوں کا خاندیس اور برہان پور میں بود و باش رکھنا پایا جاتا ہے۔ بلکہ بعض کی شادیاں سلاطین فاروقی کے خاندان میں ہوئیں۔ اس وجہ سے ان کی اولاد کا اور ان کی آمد و رفت کا سلسلہ مدتوں قائم رہا۔ ولی کے ہم جدی چچا شاہ حفیظ اللہ[۵۳] علوی کے لئے شجرۂ انساب میں لکھا ہے "در دکن رفتہ اند" اسی طرح ولی کے برادر نسبتی مولانا شیخ فرید ابن علامہ شریف صدیقی الاحمد آبادی المتوفی سنہ ۱۰۹۲ھ جو احمد آباد کے مشہور علما میں سے اور مولانا نور الدین صدیقی کے استاد تھے، ان کے فرزند جمیل اللہ اور ان کے بیٹے شیخ فرید کا قیام عالمگیر کے زمانہ میں اورنگ آباد میں رہا۔ اور مؤخر الذکر کا انتقال بھی اورنگ آباد میں ہوا اور وہیں مدفون ہوئے۔[۵۴] علاوہ ازیں شیخ فرید ابن جمیل اللہ کی دو لڑکیاں ولی کے دو بیٹوں سے منسوب تھیں۔ ان وجوہات کی بنا پر ولی اور ان کے فرزندوں کا اورنگ آباد جانا قرین قیاس معلوم ہوتا ہے۔ ولی کے پوتے شریف میاں نے اپنے نانا جمیل اللہ بن مولانا فرید صدیقی کی وفات کا قطعہ بھی کہا ہے۔[۵۵]

---

۵۱ ان کا حال تاریخ برہان پور (مطبوعۂ کوثر پرنٹنگ پریس) میں ہے۔ ان کے فرزند شاہ سید ہاشم حسینی علوی قدس سرہٗ مشاہیر اولیائے بیجاپور میں شمار کئے گئے ہیں۔ سنہ ۱۰۵۶ھ میں آپ کا وصال ہوا، آپ کا اور آپ کی اولاد کا حال روضۃ الاولیائے بیجاپور میں مفصل درج ہے۔ ضلع خاندیس میں شاہ برہان الدین کی اولاد اب بھی موجود ہے۔

۵۲ ان کا حال رسالہ خلاصۃ الوجیہ عربی (قلمی) مصنفۂ احمد بن محمد فاروقی (بسنہ ۱۰۸۴ھ) میں ہے۔ مرآۃ احمدی میں بھی شاہ صاحب کی اولاد کا احمد آباد اور برہان پور میں قیام کرنے کا ذکر ہے۔ (دیکھو صفحہ خاتمہ)۔

۵۳ رشد و ہدایت کے سلسلہ میں شاہ حفیظ اللہ کا قیام حیدرآباد و اورنگ آباد میں رہا کرتا تھا (گلزار آصفیہ صفحہ ۳۵۲)۔

۵۴ "میاں شیخ فرید بن جمیل اللہ در اورنگ آباد مدفون شد ۱۶ ربیع الاول سنہ ۱۱۴۸ھ" (اعراس نامہ قلمی)۔

۵۵ تاریخ یافتۂ شریف میاں »—— شریف وقت فرید زماں جمیل اللہ / کہ بود شمع شبستانِ افضل الفضلا
نمود رحلتِ آں سرو بوستان لبید / بسوئے روضۂ رضواں ازیں مقام بلا
(اعراس نامہ قلمی)

ولی کے کلام میں ان کے سفر یا اقامتِ دکن کا اشارہ تک نہیں پایا جاتا۔ ایک شعر میں صرف بطور تمثیل "بیجاپور کا گڑھ" آیا ہے۔ اس کے سوا دکن کے کسی مقام کا ذکر تک موجود نہیں ہے۔ حالانکہ ان کے دیوان میں گجرات کے بعض مقامات کے نام آئے ہیں۔ مثلاً دریائے پتی، سورت، نربدا، اکرم کا باغ، دمن جو گجرات میں فرنگیوں کا ایک شہر ہے ؎

ہوئے ہیں دنگ تصویرِ فرنگ دیکھ ‏ ‏ ‏ ‏ تری صورت کہ بیرشکِ دمن ہے

ولی کے کچھ عرصہ تک برہان پور میں قیام کرنے کا ذکر حمید اورنگ آبادی نے کیا ہے [۱]

ان حالات و واقعات سے ولی کا دکن کے بعض شہروں میں آنے جانے کا حال اور اس کے اسباب معلوم ہوتے ہیں۔ غالباً اسی طرح کے عارضی قیام دکن کے سبب بعض تذکرہ نویسوں نے ان کو اورنگ آبادی خیال کر لیا ہے جو یقیناً غلط ہے۔

## گجراتی اعزّہ اور احباب و تلامذہ کا ذکر دیوانِ ولی میں

ولی کے گجراتی ہونے کی ایک اور اندرونی شہادت یہ ہے کہ ان کے بعض گجراتی اعزّہ، پیرِ طریقت، اور احباب و تلامذہ کا ذکر انھوں نے اپنے اشعار میں کیا ہے اور اپنے خاندانی بزرگ حضرت شاہ وجیہ الدینؒ کی مدح میں قصائد لکھے ہیں۔ خاندانی اعزّہ میں کامل، اکمل، سراج اور شمس الدین کا ذکر آیا ہے۔ کامل ؎

ولی اس ماہ کامل کی حقیقت جو نہیں سمجھا ‏ ‏ ‏ ‏ وہ ہرگز نیں سمجھا عالم میں اکمل کے معانی کوں

اکمل۔ ان کی شان میں ولی نے ایک غزل صنعت توشیح میں کہی ہے جس کا مقطع ہے: ؎

نام تیرا ولی نے اسے اکمل ‏ ‏ ‏ ‏ شوق سوں وردِ صبح و شام کیا

شاہ کامل اور شاہ اکمل دونوں سگے بھائی حضرت شاہ وجیہ الدین کے خاندان سے تھے۔ ولی کی ان سے خاندانی قرابت تھی۔ ان دونوں بھائیوں کی اولادیں آج بھی احمد آباد میں موجود ہیں۔

سراج۔ شاہ سراج الدین شاعر نہ تھے بلکہ ولی کے ہم نسب اور خاندانی رشتہ دار اور ہم عمر دوستوں میں سے تھے جن کی شادی کے موقع پر ولی نے یہ شعر کہے ہیں: ؎

پروانہ ہو کے کیوں نہ گرے چاند چرخ سوں ‏ ‏ ‏ ‏ فانوسِ دل میں شوق تیرا ہے سراج آج

وہ شوخ مجھ سے آ کے ملا اس سبب ولی ‏ ‏ ‏ ‏ شادی میں اس کی صرف کیا ہوں میں راج آج [۲]

---

[۱] گلشنِ گفتار ص
[۲] کلیات میں "لاج" لکھا ہے، لیکن بمبئی اڈیشن میں راج ہے اور یہی صحیح معلوم ہوتا ہے۔ اس سے اس کا مطلب بھی واضح ہو جاتا ہے، یعنی کہ اپنے دوست کی شادی میں ولی نے آج حکومت کی۔ راج کرنا بھی گجرات کا محاورہ ہے۔

شاہ سراج نے سنہ ۱۱۱۹ھ میں وفات پائی اور مادۂ تاریخ "شیخ قطب زماں" ہے[۵۱] دکنی اہلِ قلم کی ستم ظریفی نے شاہ سراج الدین احمد آبادی کو سراج اورنگ آبادی بنا دیا[۵۲] حالانکہ مؤخر الذکر وفاتِ ولی کے ۷ سال بعد پیدا ہوا تھا! شمس الدین سے

ہر طرف ہے جگ میں روشن نام شمس الدین کا　　چین میں ہے شور جن کی ابروئے پُر چین کا

یہ شاہ سراج الدین کے بیٹے تھے اور ولی کے عزیز۔ ان کی اولاد میں آج بھی کئی لوگ احمد آباد میں موجود ہیں۔

بعض تذکرہ نویسوں خصوصاً آزاد، صغیر بلگرامی اور آصفی نے شمس الدین کو ولی کا لقب یا اُن کے نام کا ایک جزو خیال کر لیا ہے۔[۵۳]

ان خاندانی قرابت داروں کے علاوہ ولی کے اشعار میں ان کے پیرِ طریقت اور بعض مسلم و غیر مسلم احباب کا نام آیا ہے۔ علی رضا سے

بعد شاہ نجف ولی اللہ　　پیرِ کامل علی رضا پایا[۵۴]

شاہ علی رضا گجراتی جن کے ہاتھ پر ولی نے بیعت کی تھی۔ فتوت نے "ریاضِ حسنی" میں ولی کے تذکرہ میں لکھا ہے :-

"دست بیعت بجناب حضرت شاہ علی رضا گجراتی قدس سرہ وارد"[۵۵]

مرآۃ احمدی میں بھی ان کا تذکرہ آیا ہے۔[۵۶] سید ابو المعالی سے

ہوا مجھ دل کی وحشت سوں ہر یک آہ جیوں طوبیٰ　　لٹک چلنا جو دیکھا بسکہ میں سید معالی کا

حمید اورنگ آبادی نے ان کو گجرات کے مشائخ زادوں میں لکھا ہے۔ ولی کے احبابِ خاص میں سے تھے۔ محمد مراد سے

مقصود دل ہے اس کا خیال اے ولی مجھے　　جو مجھ زباں کا ورد محمد مراد ہے

یہ عہد اورنگزیب میں پہلے احمد آباد صوبۂ گجرات کے پرگنات کی وقائع نگاری اور سوانح نگاری سے ترقی کر کے گودھرا اور تھاسرا (گجرات) کے فوجدار ہو گئے تھے سنہ ۱۱۲۲ھ میں ان کا انتقال ہوا ہے۔[۵۷] غالباً قیام گجرا

---

۵۱ دیکھو یادگار ولی ص ۵۶ ۔　۵۲ شاہ سراج کے پوتے شاہ حامد بن علاء الدین ابن شاہ سراج علوی متوفی سنہ ۱۱۸۳ھ کی بیاض میں ان کی وفات کا قطعۂ تاریخ موجود ہے۔

۵۳ جلوۂ خضر جلد اوّل ص ۷۹ ؛ محبوب الزمن، ج ۲، ص ۱۱۳۴ ،

۵۴ کلیات میں مصرعۂ اولیٰ میں نقد چھپا ہے جو بعد کی تصحیف معلوم ہوتی ہے، یا پھر نجل سے نقد ہو گیا ہو۔

۵۵ مقالات ہاشمی ص ۴۲۵ ،　۵۶ خاتمہ ص ۱۰۵ ،

۵۷ مآثر الامراء ج ۳ ، ص ۶۸۲ تا ص ۶۹۲ ،

کے زمانہ میں ولی کے تعلقات ان سے قائم ہوئے ہوں گے۔ محمد یار خاں ؎

کیوں نہ ہووے عشق سوں آباد یہ ہندوستاں — حسن کی دِتی کا صوبہ ہے محمد یار خاں

یہ دہلی کے ناظم تھے اور غالباً ولی کے قیام دہلی کے زمانہ میں ان سے تعلقات رہے ہونگے۔ یہاں ان کا ذکر اس لئے کیا گیا کہ سفر دہلی کے سلسلہ میں بعض دکنی شعرا سے غالباً انہی کے ہاں ولی کی ملاقات ہوئی ہوگی۔

ولی کے زمرۂ احباب میں گجرات کے بعض ہندو دوستوں کے نام بھی نظر آتے ہیں جو ولی ایسے صوفی اور وسیع المشرب شاعر سے کوئی بعد امر نہیں ہے۔ ان میں گوبند لال، امرت لال، بیر لال، اور کھیم داس بیراگی کے نام اُنھوں نے مستقل غزلیں کہی ہیں ؎ گوبند لال

ہے آج خوش قداں میں کمال گوبند لال — اُستاد چال سرو ہے چال گوبند لال

(امرت لال) شمع بزم وفا ہے امرت لال — سرو باغ دلا ہے امرت لال

(بیر لال) دیکھا ہے بیر لال کوں اکرم کے باغ میں — پہنچی ہی بوئے عشق کی اس کے دماغ میں

(اکرم سے مراد شیخ محمد اکرام الدین خاں شیخ الاسلام عبدالوہاب کے پوتے جنھوں نے احمد آباد میں ایک عالیشان مدرسہ "ہدایت بخش" کے نام سے تعمیر کرایا تھا جس میں علامہ نورالدین درس دیتے تھے۔ انھی کی مدح اور مدرسہ کی تعریف میں ولی نے رسالۂ نور المعرفت لکھا تھا۔)

مندرجۂ بالا تینوں احباب احمد آباد کے بنئے معلوم ہوتے ہیں کہ لال کا لاحقہ عموماً گجراتی بنیوں کے ناموں کے ساتھ آتا ہے، جس طرح دکن میں راؤ اور جی ہندو ناموں کے آخر میں لگتا ہے۔ مصحفی نے ان تینوں کو دتی کا بتایا ہے۔ لیکن ہمارے خیال میں یہ سب گجراتی ہیں ؎ (کھیم داس)

ہے بسکہ آب و رنگ جبا کھیم داس میں — آتا نہیں کسی کے خیال و قیاس میں

گجرات ہر مذہب اور ہر فرقہ کے آدمیوں کا مرکز تھا خصوصاً ہندوؤں کے جتنے فرقے احمد آباد میں تھے شاید ہی ملک کے کسی اور حصہ میں ہوں۔ یہ کھیم داس بھی بیراگیوں کے فرقہ کا کوئی نوجوان تھا جس سے ولی کے دوستانہ تعلقات ہو گئے تھے۔

تلامذہ میں سے صرف اشرف کا نام ولی نے اس کے ایک مصرعہ کو تضمین کرتے ہوئے لیا ہی ؎

اشرف کا یو مصراع ولی مجھ کوں ہے دلچسپ
الفت ہے دل و جاں کو میرے پیم نگر سوں

سید محمد اشرف تخلص اشرف۔ احمد آباد کے رہنے اور ولی کے شاگرد تھے۔ جیسا کہ

حمید نے اپنے تذکرہ میں لکھا ہے[۵۱] اشرف کے متعلق بھی "دکنی" ہونے کا امکان بتایا گیا ہے، چنانچہ ایک صاحب فرماتے "ممکن ہے کہ یہ اشرف دکنی ہی ہو!"[۵۲] حالانکہ آگے چل کر آپ نے اشرف کے گجراتی ہونے کے متعلق حمید کا بیان بھی نقل کر دیا ہے!

اشرف کے علاوہ ولی کے ایک اور شاگرد رضی کا بھی حمید نے ذکر کیا ہے جو احمد آباد کا باشندہ تھا اور اشرف کے ایک ریختہ کے جواب میں رضی کا ریختہ بھی نقل کیا ہے[۵۳]۔

---

۵۱ اشرف کی چند غزلیں مخطوطۂ دیوانِ ولی کے حاشیہ پر چڑھی ہوئی ہیں جو احمد آباد کی بھولاناتھ لائبریری میں موجود ہے۔ اس میں صفحات ۳۱، ۴۳، ۴۴، ۵۴، ۶۰، ۶۳ پر کُل چھ غزلیں ہیں۔ ان میں سے ایک غزل میں اشرف نے بھی اپنے استاد کا ایک مصرعہ تضمین کیا ہے:-

یو مصرعِ شعرِ ولی اشرف تو کر ورد زباں      غفلت میں وقت اپنا نکھو ہشیار ہو ہشیار ہو

ایک اور شعر میں اشرف نے ولی کے مصرع کو تضمینا ہے:-

کرتا ہے یو مصراع ولی صید دل اشرف      پھر میری خبر لینے وہ صیاد نہ آیا

ولی کی طرح اشرف نے بھی سید معالی کے حسن کی تعریف کی ہے:-

جگت کے خوبرو سارے نہ ہوئیں کیوں حکم میں اس کے      دیارِ حسن میں فرخ سیر سید معالی ہے

اشرف نے اپنے کلام میں گجرات کے مشہور بزرگ حضرت شاہ عالم کی تعریف کی ہے:-

پیر اشرف کے شاہ عالم ہیں      خلف الصدق سید الاقطاب

اشرف کے کلام کا رنگ بھی وہی ہے جو ولی کا ہے۔ اس کے دیوان کا ایک قلمی نسخہ ۱۱۲۹ھ کا لکھا ہوا "انجمن ترقی اردو" کے کتب خانہ میں موجود ہے۔ (اردو بابت جولائی ۱۹۳۵ء ص ۵۸۶)

اس کا ایک اور نسخہ ہمارے مکرم سید نجیب اشرف صاحب کے پاس موجود ہے۔

۵۲ یادگارِ ولی ص ۴۳ و ص ۲۰۰،

۵۳ گلشنِ گفتار، ص ۱۲، اشرف نے رضی کا ذکر کیا ہے:-

اس مصرعِ رضی کا اشرف ہے دل سوں بھوکا      بے غم ہمارے غم کوں کھاتا نہیں سبب کیا

یاد کر اشرف یو مصراع رضی      مصحفِ گل کا سبق بلبل پڑھے

ولی کے ایک اور گجراتی شاگرد ثنا کا ذکر فائق نے کیا ہے۔ (مخزنِ شعرا) ولی کے بعد بھی گجرات میں ولی شناسی کے دعوے ہوتے تھے، چنانچہ احمد آباد کے ایک شاعر میر حسن علی حسن (۱۱۶۰ھ) کہتے ہیں:-

آفریں تجھ کو حسن بعد ولی کے تونے      صبح مضموں سے بدل کیا گجرات کی رات

اس سے بہت قبل مرحومہ کی نظمیں ملک کے اکثر رسائل میں ز۔ خ۔ ش کے نام سے شائع ہوکر داد سخن لے چکی تھیں، لیکن ان کی حیثیت اجزائے پریشاں سے زائد نہ تھی۔ اگر کتاب مذکور اُفق اشاعت پر نمودار نہ ہوتی تو زمانہ کا ظالم ہاتھ اس منتشر شیرازہ کو ہمیشہ کے واسطے فنا کر دیتا۔ اور یہ بے بہا موتی جو اب ایک رشتہ میں منسلک ہوکر ایک عمدہ ہار کی صورت اختیار کر چکے ہیں، ضائع ہو جاتے۔ حقیقت یہ ہے کہ کارپردازانِ دارالاشاعت نے "فردوسِ تخیل" چھاپ کر ہمارے خاندان اور اُردو شاعری پر انتہائی احسان کیا ہے کہ اس سے سُبکدوشی کسی طور پر ممکن نہیں۔

آخرکار آسمانِ شاعری کا یہ نیرِ تاباں کچھ مدت تک اپنی ضیا باری سے دُنیائے ادب کو منور کرکے بہ عالمِ دوشیزگی فروری ۱۹۲۲ء میں ہمیشہ ہمیشہ کے واسطے روپوش ہوگیا۔ لیکن ؏

ہرگز نمیرد آنکہ دلش زندہ شد بہ عشق

مرحومہ اگرچہ بظاہر پردہ کر چکی ہیں۔ لیکن معنوی اعتبار سے زندہ ہیں۔ اور جب تک گردشِ لیل و نہار قائم ہے انشاء اللہ تعالیٰ خراجِ تحسین و آفریں وصول کرتی رہیں گی۔ کیونکہ خیالات کی وہ مے خالص جو اُنھوں نے جامِ شاعری میں بھر کر پلائی تھی اتنی نفیس اور خوش ذائقہ تھی کہ کام و دہن اس کی لذت کو کبھی فراموش نہیں کر سکتے۔ ان کے کلام کا اگر بہ نظرِ غائر مطالعہ کیا جائے تو حیرت ہوتی ہے کہ اس قلیل عمر میں وہ وہ کچھ کہہ گئیں جو لوگ ایک طویل مدت میں بھی نہیں کہہ پاتے، اور شاعری میں وہ مرتبہ پایا جو بہت کم اشخاص کو حاصل ہے۔

مرحومہ باوجود بے حد حریت پسند اور روشن خیال ہونے اور اعلیٰ ترقی پذیر رجحانات رکھنے کے مشرقی تہذیب و تمدن کی انتہائی دلدادہ تھیں اور اُنھیں مذہب سے والہانہ لگاؤ تھا۔ اگر آپ ان کے کلام کا مطالعہ کریں تو معلوم ہوگا کہ اسلام کی محبت اُن کی رگ و پے میں سرایت کئے ہوئے تھی اور مسلمانوں کی بے راہ روی اور مذہب سے بیگانگی اُنھیں ہمیشہ بے چین رکھتی تھی۔ یہی وجہ ہے کہ اُنھوں نے اپنی صلاحیتوں اور وقت کو پامال شدہ مضامین کے بیان کرنے اور دُور ازکار خیالات کے موزوں کرنے میں ضائع نہیں کیا بلکہ اُنھوں نے اپنی تمام کوششیں مسلمانوں کو خوابِ غفلت سے بیدار کرنے میں صرف کر دیں۔

"آئینۂ حرم" اور "فردوسِ تخیل" کی اکثر نظمیں اس کا بیّن ثبوت ہیں۔ وہ معمولی واقعات سے اس درجہ متاثر ہوتی تھیں کہ کئی کئی دن تک ان پر محویت کا عالم طاری رہتا اور وہ خواب و خور سے تقریباً بے نیاز ہو جاتیں۔ ایک دفعہ کانپور کی ایک مسجد پر پولس والوں نے

گولی چلائی۔ مسجد کے ایک حصّہ اور نمازیوں کی اکثریت نے جامِ شہادت نوش کیا۔ بہت سے مسلمانوں کو اِس کی خبر تک نہ ہوئی۔ جنھیں اس رُوح فرسا واقعہ کا علم ہوا ان میں سے اکثر و بیشتر نے کوئی اثر قبول نہ کیا۔ بہت کم ایسے تھے جن کے دل اس صدمہ سے بیتاب ہوئے۔ اُن میں سے ایک مرحومہ بھی تھیں۔ اِس جاں گسل واقعہ کی اطلاع سنے ان کا دل لرز اٹھا اور اُنھوں نے "مسجد کانپور کی باتیں" کے عنوان سے ایک نظم لکھی۔ اس سے زیادہ ایک پردہ نشین خاتون اور کر ہی کیا سکتی تھی۔ بہتیروں کو تو اس کی بھی توفیق نہ ہوئی۔

لیکن اس ناصحانہ افتادِ طبع کے باوجود اُنھوں نے شاعری کے دامن کو کبھی ہاتھ سے نہ جانے دیا۔ یہی وجہ ہے کہ ان کے اشعار میں شعریت کوٹ کوٹ کر بھری ہے۔ اور اگر گاہے اشعار ثقلِ الفاظ کی وجہ سے گراں بار نہ ہو جایا کرتے تو ان کے کلام کا مرتبہ اور زیادہ بلند ہو جاتا۔ بایں ہمہ تسلسل و روانی، عذوبت و دل آویزی، درد و تاثیر اور رفعتِ خیال جو جانِ شاعری ہے ان کے یہاں بدرجہ اتم موجود ہے۔ اور یہی خوبیاں ہیں جو ایک شاعر کو وقیع بنا دیتی ہیں اور لوگ اس کے کلام میں لطف محسوس کرتے ہیں۔ مرحومہ کا کلام اگر آپ بار بار بھی پڑھیں تب بھی طبیعت سیر نہ ہوگی۔ بلکہ ہر مرتبہ نیا مزہ آئیگا اور خیال گزرے گا کہ آپ کلام کا پہلی مرتبہ مطالعہ کر رہے ہیں۔

اگر اُن کی زندگی وفا کرتی تو وہ اس سے کہیں زیادہ بلند و بالا مسندِ شہرت پر رونق افروز نظر آتیں۔ اور ان کا شمار ہندوستان کے چوٹی کے شاعروں میں ہوتا۔ اب ان کے کلام کا کچھ نمونہ پیش کیا جاتا ہے، تاکہ ناظرین کو اندازہ ہو جائے کہ جو کچھ مُوَہبت مرحومہ کے متعلق عرض کیا گیا ہے وہ صداقت پر مبنی ہے یا نہیں۔

اُن کی ایک نظم ہے "ہمارے بعد" اِس میں اُنھوں نے بتایا ہے کہ اُن کے دُنیا سے جانے کے بعد کیا صورتِ حال ہوگی۔ بعد کو پیش آنے والے واقعات کی اس عمدگی سے وضاحت کی ہے کہ گمان ہوتا ہے کہ جو کچھ تحریر کیا ہے وہ عینی مشاہدہ کا رہینِ منت ہے۔ چند اشعار ملاحظہ ہوں:

| | |
|---|---|
| یادِ ایام کہ ہم پیکرِ بے جاں ہوں گے | تارکِ خانہ و مہجورِ عزیزاں ہوں گے |
| کام آئے گی نہ کچھ آپ کی دانشمندی | لقمۂ کرم لحد حضرتِ انساں ہوں گے |
| رُخِ زیبائے حقیقت سے نقاب اُٹھے گا | جتنے اسرار ہیں پردے میں نمایاں ہوں گے |
| واہ کیا کیفیت آمیز زمانہ ہوگا | جبکہ ہم بے خبر شورشِ دوراں ہوں گے |
| غمِ پامالیِ حسرت سے نہ دل خوں ہوگا | نہ یہ اُمیدیں رہیں گی نہ یہ ارماں ہوں گے |

اپنے مرنے کا عزیزوں کو بہت غم ہوگا | بعض سکتے میں رہیں گے کوئی نالاں ہوں گے
ہو ہی جائے گی مگر غم سے طبیعت خوگر | نہ ہم موجبِ آزارِ محباں ہوں گے
پھر یہی عیش و طرب ہوں گے یہی یار و رفیق | یہی دنیا یہی اس کے سروساماں ہوں گے
شاخ پر بیٹھ کے مرغانِ خوش الحانِ چمن | صورتِ نزہتِ مرحومہ غزل خواں ہوں گے

گائیں گے ہو کے ہم آواز ہمارے اشعار
اور ہم ساکنِ اقلیمِ خموشاں ہوں گے

ناظرین کو ان اشعار کے مطالعہ سے اندازہ ہوا ہوگا کہ مرحومہ کس پایہ کی شاعرہ تھیں۔

اِن کی ایک اور نظم ہے۔ جس کا عنوان ''اے باپ'' ہے۔ اِس میں عہد رفتہ کا ماتم کیا گیا ہے اور اپنے والدِ ذی حشم کی محبت و شفقت کا تذکرہ کیا ہے۔ نظم کے چند اشعار ملاحظہ ہوں:

شب کو جب ہوتا ہے حاصل فکرِ دنیا سے فراغ | یادِ عہدِ رفتہ سے معمور ہوتا ہے دماغ
اس تماشا گاہ میں کُل واقعاتِ رنج و فرح | گھومنے لگتے ہیں چلتی پھرتی تصویروں کی طرح
دیکھ کر چھن جانے والے گوہرِ نایاب کو | دیکھ کر چھپ جانے والے رُوئے عالم تاب کو
مشتعل ہوتا ہے دل پہلو میں انگارے کی طرح | مرتعش ہوتا ہے رُخ پر اشک سیارے کی طرح
کھینچتی ہوں سینۂ سوزاں سے آہِ پُر شرر | پوچھتی ہوں جانبِ گردوں اُٹھا کر چشمِ تر
سچ بتا اے ماہتاب، اے عابدِ شب زندہ دار | تو نے دیکھا ہے کبھی مجھ سا حزیں مجھ سا فگار
لیلیِ شب کھا کے آنکھوں کی سیاہی کی قسم | کہہ رہی ہے تجھ سے روشن بخت میں دنیا میں کم
ہاں مری مونس ہے وہ جاں گراں قدر و عزیز | گنجِ ہفت اقلیم جس کے آگے بے قدر و ناچیز
ہے اسے ہر وقت میرے رنج و راحت کا خیال | کیوں مجھے غمگیں کرے پھر اپنی حالت کا خیال

اِسی نظم میں اُنھوں نے ایک جگہ اپنے بچپن کے تاثرات کو قلم بند کیا ہے۔ اسلوبِ بیان لائق توجہ ہے:

آہ میں ہرگز نہ بھولوں گی وہ ایامِ طرب | جب مجھے حاصل تھا بچہ کا محبت زا لقب
جب مجھے آتے تھے دُنیا کے یہی دو چار کام | کھیلنا۔ کھانا۔ پہننا۔ شادماں رہنا مدام
تھا یہ حالِ علم گر سیدھی لکیر ایک دیکھ لی | ہو کے خوش آہا الف آہا الف چلا اُٹھی
جب سرور و عیش افزودں تھا خرد کم عقل کم | جب پہیلی تھیں معما تھیں لغاتِ فکر و غم
لب تک آیا تھا نہ جامِ تشنگی افزائے علم | طبع تھی نا واقفِ تکلیفِ استسقائے علم

آہ میرا عہدِ طفلی تو بہ عہدِ سلطنت
کس قدر رشک آفریں تھا کس قدر پُر تمکنت

ایک اور نظم جس کا عنوان "جنگل" ہے کے چند اشعار پیش کئے جاتے ہیں۔ پاکیزگی زبان اور ندرت۔ تشبیہات قابل داد ہے:

واہ کیا جاں بخش ہے جنگل کا منظر وقتِ شام
کھل گیا دل اے ہوا کے سرد جھونکو! مرحبا

چھوڑ کام۔ اے بیوفا دولت کے شائق! چھوڑ کام
جلد آ۔ اے شاہدِ قدرت کے عاشق! جلد آ

الوداع۔ اے شہر کے ہنگامۂ گفت و شنید
ہے تخیل تجھ سے ثنا کی جیسے پالے سے گلاب

اے بیاباں! اے مجسّم شعر! تیری پاک دید
دل کشا ہے جیسے بعد ابرو باراں آفتاب

جھیل کے نغمے سکوتِ وشت سے کرتے ہیں چھیڑ
جیسے شب سے حمد و نعت عابدِ شب زندہ وار

ہے بپئے نظارہ ساحل پر کھڑا پیپل کا پیڑ
جس کا سایہ آگے بڑھ کر جھیل سے ہے ہمکنار

یہ شفق ہے یا ملک لائے ہیں جنت سے شراب
یا ردائے حور ہے شفاف و سرخ و لطف خیز

شام کی بازی میں ہے اک آتشیں گیند آفتاب
آتشیں گیند آب کے آئینہ میں ہے عکس ریز

اُردو کے علاوہ نزہت مرحومہ کو فارسی شاعری میں بھی دخل تھا۔ اگرچہ ان کا فارسی کا کلام ہم تک بہت کم پہونچا ہے۔ لیکن جو کچھ سامنے ہے وہی اپنے خالق کی عظمت ثابت کرنے کے لئے کافی ہے۔ ناظرین کی طبائع عالیہ کی ضیافت کے لئے اُن کا تھوڑا سا فارسی کا کلام نمونہ کے طور پر پیش کیا جاتا ہے۔ اُمید ہے کہ اس کے مطالعہ کے بعد وہ میری رائے سے اتفاق کریں گے۔

"فردوسِ تخیل" میں ایک قصیدہ ہے جو "ذکرِ حبیب" کے نام سے موسوم ہے اور قاآنی کے رنگ میں کہا گیا ہے۔ اس میں اگرچہ الفاظ ہی الفاظ ہیں لیکن اس خوبی سے انھیں موزوں کیا گیا ہے کہ اس میں ترنمی کیفیت پیدا ہوگئی ہے اور بے ساختہ داد نکل جاتی ہے:

بہ چرخ و ارض و برّ و بحر غیر ذکر اللہ ہُو!
ہمہ ملعوں، ہمہ مفتوں، ہمہ افسوں، ہمہ جادو

لسانِ عاجز، دہانِ قاصر، زبانِ الکن، بیان کوتہ
ز وصفِ رب ز مدحِ شہ ز حمدِ ایں ز نعتِ اُو

شدت شاہا ز فضل و لطف و احسانِ عطائے رب
جہاں تابع زماں خادم زمیں جا کر فلک ہندو

منور جاں، مطہر جسم، عنبر زلف، شکر لب
مسیحا دم، سلیماں جاہ، یوسف چہرہ، موسیٰ خُو

نگہ جاں بخش و جاں افزا و جاں آسا و جاں پرور
ادا دل بر، عطا دل دہ، حیا دل کش، وفا دل جو

شہا! ما ئیم کج رفتار و خوار و زار و بد سیرت
توئی ہادی، توئی شافع، توئی راحم، توئی خوش خُو

ایک اور نظم جس کا عنوان "البلاغ المبین" ہے کے چند اشعار ملاحظہ کیجئے۔ نظم مذکور میں اُمتِ مرحوم کو مخاطب کیا گیا ہے اور اِسے منزلِ مقصود کی طرف گامزن ہونے کی تلقین کی گئی ہے

اے قوم! چند فارغ و بیکار بہمت — غافل ز کیدِ دشمنِ عیار بہمت
تا چند خصم زرہ احباب یا بمت — تا چند خاک و رگِ اغیار بہمت
کج میروی، بہ منزلِ مقصود کے رسی — باغی ز طوعِ قافلہ سالار بہمت
اے کاش باز مصلحت اندیش خواہمت — اے کاش باز عاقل و ہشیار بہمت
اے در لبِ تو آبِ بقا! از چہ تشنۂ — اے عیسیٰ زمن! ز چہ بیمار بہمت
آئینۂ دولت بہ صفا عکس طور بود — حیف است گر در آئینۂ زنگار بہمت
اے نزہت! اے کہ مخزن راز است سینۂ — خواہم ز لب ہمیشہ گہر بار بہمت

جنسے نہ داشت شعر تو۔ الا دلم ربود
شاعر نامی۔ فسوں گر و سحار بہمت

ایک اور غزل ہے۔ جس کا عنوان "چیست یارانِ طریقت بعد ازیں تدبیر ما" ہے یہ حافظ کے ایک مشہور شعر پر تضمین ہے:۔

آہ کز گردوں گزشت آوازۂ تحقیر ما — در ملائک شد سحر محرومیٔ تقدیر ما
چرخ را صد رخنہ در جاں میکند یک تیر آہ — بسلے در خوں نہ غلطانید آہ از تیر ما
ہمچنیں باشیم در قعرِ مذلت سر نگوں — یا کند جولاں بہ گردوں مرکبِ توقیر ما
تارکِ آئینِ شرعِ پاک شد صنفِ رجال — آنکہ ہستِ از حکم رب فرماندۂ ما میر ما

دوش از مسجد سوئے میخانہ آمد پیر ما
"چیست یارانِ طریقت بعد ازیں تدبیر ما"

نظم کے ساتھ ساتھ نزہت مرحومہ کو نثر پر بھی اچھی خاصی دستگاہ حاصل تھی۔ حالانکہ ایک اچھا شاعر عام طور سے ایک اچھا نثار نہیں ہوتا۔ ان کے مضامین وقتاً فوقتاً رسالہ "استانی" میں (جو خواجہ حسن نظامی کی اہلیۂ محترمہ کے زیر ادارت دہلی سے نکلتا تھا) علی گڑھ کی ایک سخن گو خاتون کے نام سے شائع ہوتے رہتے تھے۔ میں نے جب اوّل بار اِن کا مطالعہ کیا تو بہت متعجب ہوا، کیونکہ ان کی نظم کی طرح ان کی نثر بھی خوبی و عمدگی کا نمونہ نظر آئی۔ ناظرین کو اس سے روشناس کرانے کی غرض سے "استانی" میں شائع شدہ مضامین کے چند اقتباسات پیش کئے جاتے ہیں،

لیکن قبل اس کے کہ مذکورہ بالا مضامین کے اقتباسات گوش گزار کروں مناسب خیال کرتا ہوں کہ کتاب "آئینۂ حرم" کا انتساب پیش کروں۔ کیونکہ یہ بہ ظاہر نثر کا ایک ٹکڑا ہے لیکن معنوی اعتبار سے ایک لبسیط مضمون کی حیثیت رکھتا ہے۔ اس کو پڑھنے کے بعد ایسا محسوس ہوتا ہے کہ کسی بہت ہی ہشیار جوہری نے نہایت بیش قیمت موتیوں کو چابکدستی کے ساتھ ایک لڑی میں پرو دیا ہے:۔

"یہ آنسوؤں کی لڑی، یہ درد کی تڑپ، یہ سوزش کی آہ، ہاں ایک فریادی کا بستر حام، ایک ناشاد کی نوحہ گری، ایک زخمی کی چیخ، یعنی کتاب آئینۂ حرم، اسلام کے اُس سچے شیدائی، تعلیم نسواں کے اس زبردست حامی کے نامِ نامی سے منسوب و معنون کی جاتی ہے۔ جس کا فیضانِ تربیت اس مجموعۂ پریشاں خیالی کی تسوید و تشید کا معنوی سبب ہے اور جس کی قومی محبت وراثتی اثر و نسلی خصوصیت کے طور پر خاکسار مصنفہ کی رگ و پے میں سرایت کئے ہوئے ہے۔ یا دوسرے لفظوں میں کُلُّ شَیْءٍ یَرْجِعُ اِلٰی اَصْلِہٖ کے عام اصول کی مطابقت میں دریا کے سامنے قطرہ، خورشید کے حضور ذرہ، گلشن کے پاس پھول "گرچہ خوردیم نسبتے است بزرگ" کا نعرہ کلمہ پڑھتے ہوئے اپنی سعی بے حقیقت کو ہدیتاً پیش کر رہے ہیں۔ امید ہے کہ میرے جان سے زیادہ پیارے والد ماجد دام ظلہ العالی اِس نذرِ محقر کو خوشی کے ساتھ شرفِ قبولیت مرحمت فرمائیں گے۔

ہمتم بدرقۂ راہ کن اے طائرِ قدس
کہ دراز است رہِ منزل و من نوسفرم"

ایک مضمون اُنھوں نے رسالہ استانی کے تعارف میں لکھا تھا۔ اس کا ایک حصہ ملاحظہ کیجئے:۔

"رات کے دل افروز سکوت و ظلمت میں ایک بزمِ سرور منعقد کر کے لیمپ کی تیز روشنی کے سامنے ان استانی صاحبہ کو بٹھاؤ اور کچھ گنگنانے کی فرمائش کرو۔ خاموشی کے ساتھ ایسے شیریں نغمے فضائے ادب میں بلند ہوں گے کہ تم بھی مسحورانہ طور پر بے ساختہ ان کی ہم آواز ہو کر مترنم ہو جاؤ گی۔

ہاں ذرا یہ بھی یاد رہے غصہ تھوڑا بہت ان میں بھی ہے۔ ذاتی حملوں کے جواب میں تو یہ گونگے کا گڑ کھا لیں گی مگر اپنے غیر محدود حلقۂ درس میں کسی کی بے راہ روی گوارا کرنے والی

آسامی نہیں۔ ایسی کھری کھری سنائیں گی کہ جن پر چوٹ ہو گی اُنھیں بغلیں جھانکنے کے سوا کچھ بن نہ پڑے گی۔"

ان کا ایک اور مضمون ہے جس کی سُرخی "سیاسی استانی" ہے۔ جس میں سیاست کو مسلمان خواتین کے واسطے ضروری قرار دیا ہے۔ اور یہ کہ موجودہ ادبار کی وجہ ہماری خواتین کی سیاست سے علیحدگی ہے۔ مضمون کی ابتدا یوں کرتی ہیں:۔

"آج ہم ایک چونکا دینے والی بات کہنا چاہتے ہیں۔ آج ہم خفتگانِ غفلت کو اچھل پڑنے کی دعوت دینے والے ہیں۔ آج ہمارا قصد ہے کہ گوشہ نشینانِ حرم کو سیاسی میدان میں مدعو کریں۔"

آگے چل کر اسی مضمون میں ایک جگہ تحریر ہے:۔

"اب ذرا خوش نصیبی کے اُن ایام کا تصور ذہن میں تازہ کیجئے جب کرۂ ارض مسلم سواروں کی جولانیوں سے تھرا رہا تھا۔ جب فضائے آسمان اللہ اکبر کے رعشہ زا نعروں سے گونج رہی تھی۔ جب مخالفوں کے دل اسلام کی عظمت و جلال سے سینوں میں پنکھے کی طرح ہل رہے تھے۔ اُس زمانہ میں۔ آہ اُس نشاط آگیں زمانہ میں پیکر اسلام کا نصف حصّہ آج کی طرح خوف از کار رفتہ نہ تھا

عضوِ مفلوج کی مانند نہ بے کار تھے ہم
قصرِ اسلام کی تعمیر میں معمار تھے ہم

مسلمان خواتین کے بے شمار مذہبی، سیاسی، اور علمی کارناموں سے تاریخ عالم لبریز ہے۔ اور اِن کے دُہرانے کے لئے ایک ضخیم تصنیف درکار ہے۔ میں یہاں ضرورتاً صرف اُن خواتین کے نام یاد دلانا چاہتی ہوں جنھوں نے نہ صرف علم و حکمت کی بزموں میں بلکہ عزت و دولت کی فیصلہ کن رزموں میں اپنے فرقہ کے اعلیٰ سپاہیانہ اوصاف کا ثبوت دیا۔ مسلمان خاتون نے رضیہ سلطانؒ، چاند بی بی، نور جہاں، ترکان خاتون وغیرہم کی شکل میں تاج پوش ہو کر یا بے تاج پہنے سلطنت رانی کی اور حضرت عائشہؓ، اسماء بنت ابی بکرؓ، خولہؓ، ام ابانؓ، ام حرامؓ، ام حکیمؓ، ام عمارہ وغیرہم کے پیکر خاکی میں شہسواری اور تیغ آزمائی کے جوہر دکھائے۔"

مندرجہ بالا اقتباسات "مشتے نمونہ از خروارے" کے مصداق ہیں۔ اگرچہ مرحومہ کا نثر کا ذخیرہ نظم کے مجموعہ سے کم ہے۔ اور خصوصیات کے لحاظ سے بھی اس کا ہم پلہ نہیں۔ لیکن اِس کے باوجود کافی و وافر ہے اور بڑی حد تک پُرلطف و دل کش کہلانے کا مستحق ہے۔ اگر آپ اِن کے مضامین کو پڑھیں تو یقیناً اس نتیجہ پر پہنچیں گے کہ جو کچھ نزہت مرحومہ کے بارے میں

عرض کیا گیا ہے اس میں مبالغہ یا حسنِ ظن کا شائبہ تک نہیں بلکہ عین حقیقت ہے۔

نزہت مرحومہ کی زندگی اگرچہ تنوع سے خالی تھی اور اس قسم کے واقعات پیش نہ آئے جن کا تذکرہ یہاں ضروری خیال کیا جاتا اور جو ان کی بڑائی پر دلالت کرتے۔ لیکن ان کی ذہانت و ذکاوت، لیاقت و قابلیت انھیں عام سطح سے بلند کئے ہوئے ہیں۔ اور یہی وہ خوبیاں ہیں، جنھوں نے مجھے انھیں مضمون ہٰذا کے ذریعہ ادبی حلقہ سے متعارف کرانے پر آمادہ کیا۔ مختصر عمر میں اور چہار دیواری کے اندر رہ کر اس قدر استعداد کا بہم پہونچانا اور بیرونی دُنیا سے باخبر رہنا لائق صد ستائش ہے۔ مولانا سیّد احمد صاحب کے صاحبزادہ نے (جو ان کے ہم سبق رہ چکے ہیں) مجھ سے فرمایا تھا کہ ان کے والد بزرگوار مرحومہ کی فہم و فراست کے بہت مدّاح تھے۔ موصوف جیسے عالم کی جس ذات کے متعلق اچھی رائے ہو اس کی لیاقت میں پھر کسے کلام ہو سکتا ہے۔

ادب کی تیسری صنف یعنی مراسلات میں بھی ان کا پایہ عام لوگوں سے بلند تھا۔ اگرچہ ان کے خطوط قابلِ ذکر خوبیوں کے حامل نہ ہوتے تھے اور نہ ہی ان میں کوئی ندرت ہوتی تھی۔ لیکن اس کے باوجود مروجہ روش سے جداگانہ اور دلچسپ ہوتے تھے اور ان کے دوستوں کے لئے مایہ انبساط و بہجت۔

مختصر یہ کہ نزہت مرحومہ کی ذات خوبیوں اور اچھائیوں کا مجموعہ تھی۔ پاکیزہ جذبات و اعلیٰ خیالات اور لیاقت و قابلیت کے امتزاج نے ان کے کلام کو رفعت و تاثیر عطا کر دی۔ ان کی نظم اور نثر دونوں وجد آگیں ہیں۔ مطالعہ کے اعادہ سے شان کیفیت بجائے زائل ہونے کے اور زیادہ نمایاں ہو جاتی ہے۔ اور ہر مرتبہ دل و دماغ ایک نیا حظ محسوس کرتے ہیں۔ حقیقت یہ ہے کہ مادرِ ہند نے ان جیسی شاعرات بہت کم پیدا کی ہیں۔ اس دَور میں ان کی نظیر ملنی اگر محال نہیں تو دشوار ضرور ہے۔

دُعا ہے کہ اللہ تعالےٰ مرحومہ کو غریق رحمت کرے۔ ان کی جانفشانیوں کو بار آور کرے۔ یعنی لوگ ان کی خاطر خواہ قدر و منزلت کریں۔ ان کا نام رہتی دنیا تک آسمانِ شہرت پر تاباں رہے۔ اور اس بلبلِ خوش نوا کے گیت سدا سامعہ نوازی کرتے رہیں۔ ان کی زندگی اور خیالات دوسری خواتین اور خاص کر ہمارے خاندان کی مستورات کے واسطے مشعلِ ہدایت بنیں اور انھیں ان کے نقشِ قدم پر چلنے کی توفیق ہو۔

اپنے اس مضمون کو مرحومہ کے دو بندوں پر قدرے تغیر و تبدل کے ساتھ ختم کرتا ہوں۔

یہ بند اُس نظم کے سلسلہ کی کڑیاں ہیں جو اُنھوں نے اپنے محبوب بھائی کی موت پر کہی تھی اور جو اَب خود ان پر بھی صادق آتے ہیں: ؎

کیا بتاؤں کہ پسِ مرگ وہ کیسی تھیں | کوئی اُن سا نظر آئے تو کہوں ایسی تھیں
بس مرے جی ہی کو معلوم ہے وہ کیسی تھیں | جیسے اس دہر میں جی سکتے نہیں ویسی تھیں

میں تو میں ان کے لئے روتے ہیں بیگانہ وغیر
اس مسلہ کا ہیں ماتم کدہ میخانہ و دیر

ایک موتی تھا گرا ہاتھ سے اور پھر نہ ملا | ایک مٹی کا کھلونا تھا گرا ٹوٹ گیا
رہ گئی دیکھتی کی دیکھتی چشمِ بینا | کیا ہوا کیا نہ ہوا کچھ نہ سمجھ میں آیا

نہ ہوئے عہدہ برآ بختِ نگونسار سے ہم
رہ گئے سر کو پٹکتے در و دیوار سے ہم

ممتاز علی خاں

---

# ذوقِ عمل

(از حضرت علامہ سلیم پانی پتی مرحوم)

ان کے دل پر، دل کو جو بے چین کر سکتے نہیں
انقلابِ دہر کے صدمے گزر سکتے نہیں
جن کی شخصی زندگی ہے عین قومی زندگی
اُن کو جینے کا سلیقہ ہے وہ مر سکتے نہیں
پستیٔ فطرت سے جو رہتے ہیں اکثر خود غرض
نقش اُن کے امتیاز دل کے اُبھر سکتے نہیں
جن کا دل پاکیزہ ہے، جن کا چلن ہے آبدار
وہ عزیزوں کی نگاہوں سے اُتر سکتے نہیں
جو امانت میں رہے سچے، دیانت میں کھرے
ہاتھ اُن کے چھوٹے ہو کر بھی اُتر سکتے نہیں
اجتماعِ قوم سے جن کو رہی اُلفت سدا
ہوش اُن کے وقت کلفت بھی بکھر سکتے نہیں

---

جن کے چہروں پر کدورت دل کی ہو چھائی ہوئی
رنگ غازوں سے کبھی اُن کے نکھر سکتے نہیں
جو خفا تہذیب سے ہوں، جن کی عادت ہو جفا
سامنے اہلِ وفا کے وہ ٹھہر سکتے نہیں
گھر کی بگڑی تربیت نے گر بگاڑا ہو تمھیں
مدرسوں میں جا کے تم ہرگز سنور سکتے نہیں
زندگی ہو جن کی آوارہ، پریشاں ہو نظر
منزلِ مقصد پہ وہ زنہار اُتر سکتے نہیں
جن کے باطن میں نہ اُتری ہو حقیقت کی شعاع
اہلِ باطن سے وہ آنکھیں چار کر سکتے نہیں
یہ بھی کیا تعلیم ہے، مذہب سے رہنا بے نیاز
سرکشی ایسی کہ گویا سجدہ کر سکتے نہیں
ہو بھنور در پیش جن کو ترکِ مذہب کا سلیم
کشتیٔ تہذیب میں وہ پار اُتر سکتے نہیں

# دارالمصنفین اعظم گڑھ

(از مولوی محمد عزیر صاحب ایم۔ اے۔ ایل ایل۔ بی لکچرر شعبۂ اردو مسلم یونیورسٹی)

مسلمانانِ ہند کی مختلف انجمنوں میں دارالمصنفین ہی وہ تنہا انجمن ہے جس نے مال و دولت اور دنیاوی اعزاز سے بے پروا ہوکر قوم کی دماغی نشوونما اور علمی خدمت کو اپنا مقصود بنایا ہے۔ اس کا نصب العین اسلام، تمدن اسلام، تاریخ اسلام اور ہندوستانی مسلمانوں کی زبان و ادب کی خدمت ہے۔

جدید تعلیم کی ترقی سے ہمارے قدیم علوم و فنون نظرانداز ہوتے جارہے ہیں اور قوم میں اُن کی طرف سے بیگانگی بڑھتی جارہی ہے۔ اس کا سب سے زیادہ افسوسناک پہلو یہ ہے کہ ہم اسلامی تمدن اور اپنے اسلاف کے علمی کارناموں سے بھی ناآشنا ہوتے جارہے ہیں، اور یوں اپنے ماضی سے ہمارا تعلق منقطع ہورہا ہے۔ کوئی قوم اپنے ماضی سے بےتعلق ہوکر ترقی نہیں کرسکتی۔ اگر کریگی تو پھر وہ ایک نئی قوم بن جائے گی جس سے اُس کی اصلی خصوصیات زائل ہوچکی ہوں گی۔ اس صورت میں قوم میں ایک ایسی جماعت کی موجودگی نہایت ضروری ہے جو اپنے مذہبی علوم اور بزرگوں کے علمی ترکہ کی حفاظت کرتی رہے۔ اتنا ہی نہیں بلکہ اس جماعت کا یہ بھی فرض ہے کہ اپنے علوم و فنون کو زمانہ جدید کے مذاق کے مطابق نئے اسلوب سے مرتب کرکے پیش کرے تاکہ وہ بھی توجہ کی نظر سے دیکھے جائیں اور اُن کی قدر و قیمت کا بھی صحیح اندازہ کیا جاسکے۔ مسلمانوں نے تاریخ، جغرافیہ، طب، کیمیا، طبیعیات، فلسفہ اور ریاضیات وغیرہ میں جو گراں قدر تحقیقات کی ہیں اُن سے آج کی علمی دنیا بہت کم واقف ہے۔ اس کا سبب یہی ہے کہ ہمارے یہاں کوئی ایسی جماعت موجود نہ تھی جو اپنے بزرگوں کے ان کارناموں سے دنیا کو باخبر کرتی۔ کس قدر افسوس کا مقام ہے کہ جو کام ہمارے کرنے کا تھا اُسے مغرب کے اہل علم نے انجام دیا اور مستشرقین کی جماعت نے مسلمانوں کے علوم و فنون کی حفاظت اور اشاعت کو اپنی تحقیق و تفتیش کا مقصود قرار دیا۔ ہم ان علماء کے نہایت درجہ ممنون ہیں کہ ان کی کاوش سے ہمارے بزرگوں کا اندوختہ

تلف ہونے سے محفوظ ہو گیا۔ لیکن شکریہ کے ساتھ یہ شکایت بھی ہے کہ انہی مستشرقین میں ایک گروہ ایسا بھی پیدا ہو گیا ہے جس نے تحقیق و ریسرچ کے نام سے اسلام، پیغمبر اسلام، اسلامی علوم و فنون اور تہذیب و تمدن پر کلیسائی تعصب کے ساتھ حملے شروع کر دیے۔ یورپ کے اس "تحقیقی" لٹریچر نے جو زہر پھیلایا ہے اُس سے ہمارے تعلیم یافتہ نوجوانوں کے دماغ شدت سے متاثر ہو رہے ہیں۔ مولانا شبلی مرحوم پہلے شخص تھے جنھوں نے مغربی "تحقیق" کے اِن نتائج کو محسوس کیا اور پھر اپنی ساری کوشش اس زہر کا تریاق فراہم کرنے میں صرف کی۔

عہد عباسیہ میں جب غیر اسلامی علوم مسلمانوں میں اشاعت پانے لگے تو اسلامی لٹریچر میں بھی نمایاں تبدیلیاں کی گئیں۔ چنانچہ جیسا کہ مولانا شبلی نے لکھا ہے:۔

"ایک گروہ نے علوم و فنون کے ترجمہ سے عربی زبان کو مالا مال کیا۔ ایک دوسرے گروہ نے اسلامی علوم و آداب کی سادہ دیواروں پر مینا کاریاں اور نقش آرائیاں کیں۔ عقائد نے علم کلام کی صورت اختیار کی۔ اصول فقہ میں منطقی استدلال پیدا ہوئے، تفسیر میں فلسفہ کی آمیزش ہوئی۔ فرائض میں علم حساب کے دقیق مسائل شامل ہوئے، علوم یونان و ہند میں جہاں غلطیاں دیکھیں اُن کی اصلاح کی اور جہاں خامیاں نظر آئیں اُنھیں پورا کیا۔"

جس طرح عہد عباسیہ میں علوم و آداب میں انقلاب کی ضرورت محسوس کی گئی تھی اُسی طرح موجودہ زمانہ میں قدیم علوم و فنون کو جدید اسلوب پر مرتب کرنے کا خیال مولانا شبلی کو پیدا ہوا۔ لیکن فرق یہ تھا کہ آل عباس تاج و تخت کے مالک تھے۔ اُنھوں نے بغداد میں بیت الحکمتہ قائم کر کے مختلف علوم و فنون کے اہل کمال کو جمع کر لیا۔ شبلی کا سرمایہ خلوص نیت، اسلامی غیرت، اور قومی حمیت کے سوا صرف چند مخلص احباب اور تلامذہ تھے۔ انہی کے سامنے اُنھوں نے تصنیف و تالیف کا ایک خاکہ پیش کیا جس کے خاص عنوانات حسب ذیل تھے:۔

۱۔ فلسفہ جدید کو ملکی زبان میں منتقل کرنا اور اُس کے مسائل پر جدید علم کلام کے رنگ میں روشنی ڈالنا۔ ۲۔ مختلف علوم اسلامیہ مثلاً تاریخ، اسماء الرجال، معانی و بلاغت اور تحقیقات مذاہب پر زمانہ حال کے علمی انداز میں کتابیں تالیف کرنا۔ ۳۔ مخصوص علوم دینیہ یعنی تفسیر، حدیث، فقہ، اصول، تصوف اور کلام کو نئے رنگ میں پیش کرنا۔ ۴۔ علوم اسلامیہ کی تدریجی ترقیوں پر تبصرہ اور تنقید کرنا۔ ۵۔ عربی فارسی اور اردو ادبیات کی تاریخ مرتب کرنا۔ ۶۔ اسلامی تہذیب و تمدن پر نئے انداز سے نظر ڈالنا اور

تہذیب اسلامی اور تمدن جدید کے تعلقات کی تشریح کرنا۔

اس خاکہ کو عملی شکل دینے کے لئے سب سے پہلی ضرورت ایک علمی مجلس کی تھی جس کے ارکان دوسرے مشاغل سے یکسو ہو کر اپنی خدمات اس مقصد کے لئے وقف کر دیں۔ مولانا شبلی نے جس وقت اس تخیل کو پیش کیا اُس وقت ہندوستان کے مختلف حصّوں میں قومی، مذہبی، تمدنی، سیاسی اور تعلیمی انجمنیں قائم تھیں جو اپنے اپنے دائرہ میں مفید خدمات انجام دے رہی تھیں۔ مگر مصنّفین کے لئے کوئی مرکزی ادارہ موجود نہ تھا۔ جن اہلِ علم کو تصنیف و تالیف کا ذوق تھا وہ انفرادی طور پر کتابیں لکھتے تھے۔ اُن کے پیشِ نظر کوئی خاص لائحہ عمل نہ تھا۔ اس لئے اُن کی تالیفات سے اُن مقاصد کی توقع بھی نہیں کیجا سکتی تھی جن کو مولانا شبلی نے اپنے خاکہ میں سامنے رکھا تھا۔ علاوہ بریں مصنّفین کے لئے ایک بہت بڑی مشکل کتابوں کی طباعت اور اشاعت کا مسئلہ تھا۔ یہ مشکل قدما کے سامنے نہ تھی۔ اُن اہلِ فضل کے علاوہ جو بغداد کے بیت الحکمۃ سے وابستہ تھے۔ سیکڑوں مصنّفین ایسے بھی تھے جو سلاطین اور اُمرا کی فرمائش پر کتابیں لکھتے تھے اور یہ کتابیں اُنہی سلاطین اور اُمرا کے نام معنون کی جاتی تھیں۔ چنانچہ ہندوستان میں بھی اکبر، جہانگیر، شاہجہاں، عالمگیر اور اُن کے درباری اُمرا کی علم نوازی سے بڑی بڑی کتابیں وجود میں آگئیں۔ سلاطین مغلیہ کی روایات کی زندہ مثال ہمارے زمانہ میں حضور نظام کی شاہانہ فیاضیاں ہیں۔ دولتِ آصفیہ نے علوم و فنون کی سرپرستی میں جس دریا دلی کا ثبوت دیا ہے وہ ہمیشہ یادگار رہے گی۔ لیکن مولانا شبلی کے پیشِ نظر جو علمی ادارہ تھا اُس کی بنیاد وہ شاہانہ عطیوں پر نہیں بلکہ ایثار و خدمت پر رکھنا چاہتے تھے۔

ملک میں اہلِ قلم کی ایک مخصوص حیثیت ہوتی ہے۔ ایک بلند پایہ مصنّف بمنزلہ معلم کے ہوتا ہے۔ وہ اپنا علمی سرمایہ قوم کے سامنے پیش کرتا ہے اور اپنی زندگی کی بہترین متاع قوم میں تقسیم کر دیتا ہے۔ اُس کی کتاب اُس کی برسوں کی دماغ سوزی اور جگر کاوی کا حاصل ہوتی ہے۔ قوم کے خیالات کی اصلاح جس پر اُس کی ترقی کا بہت کچھ مدار ہے زیادہ تر اُس کے اہلِ قلم کی کوششوں پر موقوف ہے۔ وہی اُس کے لئے تعلیمی نصاب مرتب کر سکتے ہیں۔ وہی اُس کے تاریخی کارناموں سے اُسے باخبر کر سکتے ہیں۔ وہی اُس کے مذہبی لٹریچر کی اشاعت کے ضامن ہو سکتے ہیں۔ آج کل مغربی علوم و فنون کی تعلیم کے لئے مغربی زبانوں کی تحصیل پر جس قدر توجہ صرف کی جا رہی ہے اُس سے یہ نتیجہ نکالنا بعید از قیاس نہ ہوگا کہ اسلامی علوم کو قدیم اسلامی زبانوں میں حاصل کرنے کی اہلیت

ہندوستان کے مسلمانوں سے روز بروز رخصت ہوتی جائے گی اور عربی، فارسی پڑھنے والے بہت کم رہ جائیں گے۔ ایسی صورت میں ضرورت تھی کہ مسلمانوں کے علمی سرمایہ کو جو تیرہ سو برس سے جمع ہوتا آیا ہے قومی زبان میں منتقل کر کے قوم کے سامنے پیش کیا جائے تاکہ زیادہ سے زیادہ افراد اس سے فائدہ اُٹھا سکیں۔ بالخصوص اس حالت میں جبکہ تعلیم کے لئے ملکی زبان کا مسئلہ نہایت اہم ہوگیا ہے اور ماہرین تعلیم کے نزدیک علوم وفنون کی تحصیل کے لئے مادری زبان کا ذریعہ تجربے سے ثابت ہو چکا ہے۔ ظاہر ہے کہ اتنے بڑے کام کے لئے اہلِ علم کی ایک ایسی مستقل جماعت کی ضرورت ہے جو اس مقصد کے لئے اپنی زندگی وقف کر چکی ہو اور ہمہ تن اس خدمت میں مصروف رہ سکے۔ دارالمصنفین کی تشکیل اسی ضرورت کے احساس کا نتیجہ ہے۔

موجودہ زمانہ میں صرف قدیم علوم وفنون کافی نہیں ہو سکتے۔ آج ہمارے لئے علوم جدیدہ کا حاصل کرنا بھی نہایت ضروری ہے۔ جامعہ عثمانیہ کے دارالترجمہ نے ان علوم کو قومی زبان میں منتقل کرنے کی خدمت اپنے ذمہ لی ہے، مگر اس کے پیش نظر زیادہ تر وہ کتابیں ہیں جو جامعہ کے نصاب تعلیم میں داخل ہیں۔ علوم وفنون کے اُس حیرت انگیز ذخیرہ سے جو مغرب نے چند صدیوں میں جمع کر لیا ہے ابھی ہماری ملکی زبانوں میں عشر عشیر بھی نہیں آسکا ہے۔ خود اسلام کے متعلق بھی یوروپین زبانوں میں جو کچھ لکھا گیا ہے اُس سے ہماری قوم کے بہت کم افراد واقف ہیں۔ ان وجوہ سے ایک ایسی خالص علمی مجلس کی تاسیس کی ضرورت تھی جو مستند مصنفین پر مشتمل ہو، اور تصنیف وتالیف کا ذوق رکھنے والے فارغ التحصیل طلبہ کے لئے تربیت گاہ کا کام دے۔ پھر ان مصنفین کے مطالعہ اور تصنیفی ضروریات کے لئے ایک وسیع کتب خانہ بھی ناگزیر تھا، اور طباعت واشاعت کے دشوار گزار مراحل طے کرنے کے لئے ایک پریس اور تجارتی مکتبہ کی بھی ضرورت تھی۔

یہی وہ تخیلات تھے جو سب سے پہلے مولانا شبلی مرحوم کے ذہن میں آئے اور انھوں نے ایک علمی مجلس دارالمصنفین کے نام سے قائم کرنے کا تہیہ کر لیا۔ لیکن شروع میں دارالعلوم ندوہ اور سیرت نبویؐ کی تالیف کی مصروفیت کی وجہ سے اس خیال کو عمل میں لانے کا موقع نہ ملا۔ مگر ۱۹۱۳ء میں جب وہ ندوہ کی خدمات سے سبکدوش ہوئے تو اس کے چند مہینوں کے بعد الہلال (کلکتہ) کے ذریعہ انھوں نے اس تجویز کو ایک مرتب شکل میں ملک کے سامنے پیش کیا۔ مولانا سید سلیمان ندوی اپنی تازہ تالیف حیاتِ شبلی میں لکھتے ہیں :-

"ابتداء میں مولانا ابوالکلام آزاد کے مشورہ سے یہ قرار پایا کہ چند طلبہ خود مولانا کے ساتھ

رہیں اور ان کو خاص خاص فنون میں تیار کرایا جائے۔ چنانچہ وہ مجھی کو جون ۱۹۱۴ء کے ایک خط میں لکھتے ہیں۔ "آزاد سے مشورہ ہوا۔ رائے یہ ٹھہری کہ اصل غرض قابل اشخاص کا تیار کرنا ہے۔ اس لئے میں خود دو چار طلبہ اپنے ساتھ رکھوں اور اُن کو کسی فن میں تیار کروں، اور صحیح مذاق اُن میں پیدا کرایا جائے۔ ان کے مصارف کا تکفل بھی (جن کو ضرورت ہو) میرے ذمہ ہوگا۔ اگر تم اس رائے سے متفق ہو تو لکھو، اور کوئی طالب علم اس کے قابل ہو اور میرے ساتھ رہنا چاہے تو اس کے نام سے مطلع کرو۔ نیز ایک وظیفہ فنڈ قائم ہونا چاہیئے۔ اس میں کچھ ماہوار تم بھی دو۔"[۵۱]

مولانا شبلی مرحوم نے دارالمصنفین کے لئے جو تعلیمی خاکہ مرتب کیا تھا اُسے سید صاحب نے بجنسہٖ نقل کر دیا ہے۔

۱۔ مدت تعلیم دو سال۔

۲۔ اس کی دو شاخیں ہوں گی۔ تکمیل[۱] و تصنیف[۲]۔

۳۔ ہر طالب علم جو صرف و نحو کافی جانتا ہو اس درجہ میں داخل ہو سکے گا۔

۴۔ اس درجہ میں داخل ہونے کے لئے ایک سرسری امتحان لیا جائے گا۔

درجہ تکمیل۔ اس درجہ میں دو مضمون لازمی ہوں گے۔ ادب اور علوم ثلثہ میں سے کوئی ایک یعنی قرآن مجید مع تفسیر، حدیث، علم کلام مع فلسفہ۔

درجہ تصنیف۔ (۱) اس میں وہ شخص شامل ہو سکے گا جس کو انشاپردازی کا فی الجملہ مذاق ہو اور عربی صرف و نحو کافی طور سے جانتا ہو، اور ادب میں معمولی استعداد رکھتا ہو۔

(۲) اگر کوئی شخص عمدہ انشاپرداز ہو لیکن عربی زبان سے ناواقف ہو تو اُس کو موقع دیا جائے گا کہ عربی زبان حاصل کر سکے۔

(۳) طریقہ تعلیم فن تصنیف۔

۱۔ پہلے چھوٹے چھوٹے علمی عنوان دئے جائیں گے اور مضامین لکھوائے جائیں گے۔

۲۔ پھر چھوٹے چھوٹے علمی رسالے لکھوائے جائیں گے۔

۳۔ ہر مضمون کے متعلق اس کے ماخذ بتائے جائیں گے اور تمام ماخذ مہیا کر دئے جائیں گے کہ مطالعہ کر سکے۔

۴۔ پھر (یوں ہی یہ عبارت ناتمام رہ گئی ہے)"[۵۲]

---

[۵۱] حیات شبلی ص ۶۹۲

[۵۲] حیات شبلی ص ۶۹۶

ابتداءً مولانا شبلی مرحوم کی خواہش یہ تھی کہ دارالمصنفین ندوہ ہی میں قائم کریں، مگر ارکان ندوہ کے ساتھ جو تلخ تجربات انھیں پیش آئے اُن کی وجہ سے وہ اس ارادہ کو ترک کرنے پر مجبور ہوئے اور اپنے وطن اعظم گڑھ کی پُرسکون فضا کو اس علمی ادارہ کے لئے موزوں خیال کیا۔ چنانچہ اپنا ایک وسیع باغ اور دو کچے بنگلے دارالمصنفین کے لئے وقف کر دئے اور اپنی اور اپنے بعض اعزہ کی کتابیں کتب خانہ دارالمصنفین میں منتقل کر دیں۔ چونکہ ابھی تک کسی مالی آمدنی کا انتظام نہ تھا اس لئے درجہ تکمیل کے وظائف کے لئے تیس ۳۰ روپئے ماہوار مولانا نے خود منظور کئے اور اسی قدر مولانا حمیدالدین صاحب مرحوم نے (جو مولانا شبلی کے ماموں زاد بھائی تھے) مقرر فرمائے۔ ان ابتدائی کارروائیوں سے فارغ ہو کر مولانا نے اپنے بعض مخصوص شاگردوں کو خطوط بھیجے کہ اعظم گڑھ آنے کے لئے تیار ہو جائیں۔ لیکن اسی درمیان میں ۱۸ر نومبر ۱۹۱۴ء کو خود اُن کا سفر آخرت پیش آگیا اور دارالمصنفین کی تکمیل کی حسرت ساتھ لے گئے۔

مولانا کے انتقال کے وقت دارالمصنفین کا تخیل صرف اس حد تک عمل میں آسکا تھا کہ اس کے لئے ایک باغ، دو کچے بنگلے اور چند سو کتابیں وقف کر دی گئی تھیں۔ وفات کے تیسرے روز مولانا حمیدالدین مرحوم کی دعوت پر ایک عارضی مجلس اخوان الصفا کے نام سے قائم کی گئی جس کے صدر مولانا حمیدالدین صاحب، ناظم مولانا سید سلیمان صاحب ندوی اور مہتمم مولانا مسعود علی صاحب ندوی مقرر ہوئے۔ اس مجلس نے یہ فیصلہ کیا کہ سب سے پہلا کام سیرت نبویؐ کی تکمیل ہے۔ چنانچہ اس سلسلہ میں مولانا حمیدالدین صاحب مرحوم اور مولانا سید سلیمان صاحب سرکار عالیہ بھوپال فردوس مکاں کی خدمت میں حاضر ہوئے اور سرکار عالیہ نے سیرت نبویؐ کا ماہوار وظیفہ بدستور جاری رکھنے کا حکم صادر فرمایا۔ ۲۴ر نومبر ۱۹۱۴ء کو اعظم گڑھ میں اعیان شہر کی ایک مجلس منعقد کی گئی جس میں مولانا شبلی مرحوم کے احباب خاص مرزا محمد سلیم مرحوم اور مرزا محمد نعیم مرحوم کا باغ بھی جو مولانا کے موقوفہ باغ سے ملحق تھا دارالمصنفین پر وقف کیا گیا۔ لیکن ابھی تک دارالمصنفین کے لئے کسی سرمایہ کا انتظام نہ تھا۔ چنانچہ بھوپال سے واپس آنے کے بعد مولانا حمیدالدین صاحب مرحوم نے حیدرآباد تشریف لیجا کر اس بات کی کوشش فرمائی کہ مولانا شبلی مرحوم کے وظیفہ کی رقم جو تین سو ۳۰۰ روپئے ماہوار تھی دارالمصنفین کو منتقل کر دی جائے۔ اور نواب عماد الملک مرحوم اور سر اکبر حیدری مرحوم کی سفارش سے حضور نظام نے اسے منظور فرما لیا۔

۴ر جون ۱۹۱۵ء کو لکھنؤ میں دارالمصنفین کی باضابطہ رجسٹری بھی ہو گئی۔ اس کے بعد ایک

مجلس انتظامیہ بنائی گئی جس کے ارکان ملک کے ممتاز اہلِ قلم تھے۔ اس مجلس کی صدارت نواب عماد الملک مرحوم نے قبول فرمائی جن کے قیمتی مشوروں اور گراں قدر عطیات سے دار المصنفین کو بڑی مدد ملی۔ نائب صدر کا عہدہ جسٹس سید کرامت حسین مرحوم نے قبول فرمایا۔ علوم جدیدہ کی ترتیب و تالیف سے متعلق موصوف کے مفید مشورے دار المصنفین کی رہنمائی کا باعث ہوئے۔ مجلس انتظامیہ کے ارکان میں سے چند ممبر منتخب کر کے ایک مجلس عاملہ قائم کی گئی جس کی صدارت مولانا حمید الدین صاحب کو تفویض ہوئی۔ اس کے ناظم مولانا سید سلیمان صاحب ندوی اور مہتمم مولانا مسعود علی صاحب ندوی مقرر ہوئے۔ مولانا حمید الدین صاحب مرحوم کی وفات پر مجلس عاملہ کے صدر نواب صدر یار جنگ مولانا حبیب الرحمٰن خاں صاحب شروانی منتخب ہوئے، جو بفضلہٖ اس وقت تک دار المصنفین کی مسندِ صدارت کی زینت ہیں۔

دار المصنفین کی تاسیس کے دو سال بعد اس کے مختلف شعبے علٰحدہ علٰحدہ قائم ہو گئے یعنی (۱) صیغہ سیرت نبویؐ۔ (۲) صیغہ دار التالیف۔ (۳) صیغہ دار الطباعت۔ (۴) صیغہ دار الاشاعت۔ (۵) صیغہ رسالہ معارف (۶) صیغہ دار الکتب۔ (۷) صیغہ تعمیرات۔ یہ صیغے رفتہ رفتہ ترقی کر کے جس حد تک پہونچ چکے ہیں اُس کا اندازہ تصریحاتِ ذیل سے ہوگا:۔

**۱۔ صیغہ سیرت نبویؐ۔** اس صیغہ کی تمامتر ذمہ داری مولانا سید سلیمان ندوی، ناظم دار المصنفین کے سر عائد ہوئی۔ مولانا شبلی مرحوم نے سیرت کی صرف پہلی جلد مکمل کی تھی اور دوسری کا صرف ایک حصہ لکھا تھا۔ سید صاحب نے دوسری جلد کی تکمیل کی اور اس کے بعد تیسری، چوتھی، پانچویں اور چھٹی جلدیں بھی لکھیں۔ سیرت النبیؐ کی یہ جلدیں دار المصنفین کا ایک عدیم المثال کارنامہ ہیں۔ آنحضرت صلعم کے سوانح حیات تو پہلی دو جلدوں میں آ گئے ہیں۔ باقی جلدیں معجزہ کی حقیقت اور اُس کے امکانِ وقوع، خصائص نبوت، منصب نبوت، عبادات اور اخلاقی تعلیمات پر مشتمل ہیں۔ یہ جلدیں گویا اسلامی انسائیکلوپیڈیا ہیں جن میں پیغمبرِ اسلام اور اسلام کے متعلق تمام ضروری معلومات نہایت تحقیق کے ساتھ فراہم کر دی گئی ہیں۔

**۲۔ صیغہ دار التالیف۔** یہ صیغہ سیرت نبویؐ کے علاوہ دیگر اہم تالیفات کے لئے قائم کیا گیا تھا۔ اس میں کچھ مصنفین اور رفقاء ایسے ہیں جو مستقل طور پر دار المصنفین سے وابستہ ہیں۔ اِن کے سوا باہر کے بعض مصنفین اور مترجمین بھی اس کے حلقہ میں شامل ہیں جو اپنی کتابیں شائع کرنے کے لئے یہاں بھیجتے ہیں۔ دار المصنفین کے ابتدائی دَور میں اس صیغہ میں صرف دو مصنف تھے، مولانا

سید سلیمان صاحب ندوی جو دکن کالج پونہ کی پروفیسری چھوڑ کر اپنے استاد مولانا شبلی مرحوم کی خواہش کے مطابق یہاں چلے آئے تھے، اور مولانا عبد السلام ندوی، مولانائے مرحوم کے دوسرے شاگرد جو اسی غرض سے الہلال (کلکتہ) کے صیغہ ادارت سے الگ ہوگئے تھے۔ بعد میں مندرجۂ ذیل رفقاء تصنیف و تالیف کی تعلیم حاصل کرنے کے لئے دار المصنفین میں داخل ہوئے:۔

مولانا عبد الباری صاحب ندوی، پروفیسر جامعہ عثمانیہ حیدر آباد۔ مولوی سعید صاحب انصاری۔ مولوی حاجی معین الدین صاحب ندوی۔ مولوی ابوالحسنات صاحب ندوی۔ سید نجیب اشرف صاحب ندوی، پروفیسر اسمٰعیل کالج اندھیری (بمبئی)۔ مولوی ابو الجلال صاحب ندوی، سابق پرنسپل جمالیہ عربک کالج مدراس۔ اور یہ راقم۔

مولوی ابوالحسنات صاحب مرحوم نے دورانِ رفاقت ہی میں وفات پائی۔ حاجی معین الدین صاحب مرحوم دار المصنفین سے علیحدہ ہونے کے بعد مدرسہ شمس الہدیٰ پٹنہ کے پرنسپل ہوگئے تھے مگر افسوس کہ تھوڑے دنوں کے بعد اُن کا بھی انتقال ہوگیا۔ باقی رُفقاء نے اپنی مدتِ رفاقت ختم کرکے دوسرے علمی مشاغل اختیار کرلئے۔ اِس وقت جو حضرات دار المصنفین میں قیام رکھتے ہوئے صیغہ تالیف کے مستقل ارکان کی حیثیت سے کام کر رہے ہیں اُن کے اسمائے گرامی یہ ہیں:۔

مولانا سید سلیمان صاحب ندوی۔ مولانا عبد السلام صاحب ندوی۔ مولوی شاہ معین الدین صاحب ندوی۔ مولوی ریاست علی صاحب ندوی۔ مولوی محمد اویس صاحب ندوی نگرامی۔ سید صباح الدین عبد الرحمٰن صاحب ایم۔ اے۔

اِس وقت تک دار المصنفین کے مصنفین اور مخصوص رُفقاء، نیز رفقائے اعزازی نے جو کتابیں تالیف و ترجمہ کی ہیں اُن کی تعداد چھیاسٹھ ۶۶ ہے، جن میں سے ہر ایک کی اوسط ضخامت ساڑھے تین سو صفحات ہے۔ موضوع کے اعتبار سے یہ کتابیں ذیل کے عنوانوں میں تقسیم کی جاسکتی ہیں:۔

(۱) **سِیَر** ۔ سیرت نبویؐ کی چھ جلدوں کے علاوہ دار المصنفین کا ایک نہایت شاندار کارنامہ صحابہ کرامؓ کے حالاتِ زندگی ہیں جو یہاں کے مختلف رفقاء نے دس جلدوں میں مرتب کئے ہیں۔ صحابہؓ کے حالات میں ایسی جامع اور مکمل تالیف ابتک اُردو زبان میں موجود نہ تھی، بلکہ اہل نظر کا خیال ہے کہ عربی میں بھی کوئی کتاب اس جامعیت کے ساتھ نہیں لکھی گئی۔

(۲) **سیر الصحابہؓ** کے اس سلسلہ کے علاوہ بعض بزرگانِ دین کے حالات میں بھی چند مستند کتابیں شائع کی گئیں، مثلاً حیاتِ امام مالکؒ۔ سیرتِ عائشہؓ اور سیرت عمر بن عبد العزیزؒ

اس ذیل میں رقعاتِ عالمگیر کی ترتیب بھی قابلِ ذکر ہے جن کی پہلی جلد ایک مفصل مقدمہ کے ساتھ شائع ہو چکی ہے۔

(۳) **تاریخ علوم و فنون**۔ دارالمصنفین کے پیشِ نظر اسلامی علوم و فنون کی تاریخ بھی شروع سے رہی ہے۔ چنانچہ اس سلسلہ میں ارض القرآن حصہ اوّل و دوم، تاریخ فقہ اسلامی، اور طبقات الامم شائع ہو چکی ہیں۔

(۴) **تاریخ ممالک**۔ تاریخ سسلی کی دو جلدوں کے علاوہ ایک مستقل سلسلہ تاریخ اسلام کا شروع کر دیا گیا تھا جس میں تاریخ اسلام کے دو پہلے حصے اور دولتِ عثمانیہ کی دو جلدیں اب تک شائع ہو چکی ہیں۔ اس سلسلہ کی باقی جلدیں زیرِ ترتیب ہیں۔

(۵) **فلسفۂ تاریخ** میں ایک کتاب کا ترجمہ **انقلاب الامم** کے نام سے اور دوسری کتاب "تاریخ اخلاقِ اسلام" کے عنوان سے شائع ہو چکی ہے۔

(۶) **فقہ** میں اب تک دو کتابیں شائع ہوئی ہیں۔ "القضاء فی الاسلام" اور "اسلامی قانون فوجداری"۔

(۷) **جدید علم کلام** میں "الجہاد فی الاسلام" کا پہلا ایڈیشن دارالمصنفین ہی سے شائع ہوا تھا۔

(۸) **فلسفۂ جدید** میں چند اہم کتابیں شائع ہوئی ہیں۔ برکلے، مکالمات برکلے، نٹشے، مقالہ روسو، ابن رشد، مبادی علم انسانی، روح الاجتماع اور نفسیاتِ ترغیب۔

(۹) **ادبیات** کے سلسلہ میں شعر الہند حصہ اول و دوم اور گلِ رعنا دارالمصنفین کی مشہور کتابیں ہیں۔ اسی سلسلہ میں مولانا شبلی مرحوم کے مقالات بھی آتے ہیں جو آٹھ حصوں میں شائع کئے گئے ہیں اور مذہبی، ادبی، تعلیمی، تنقیدی، سوانحی، تاریخی، فلسفیانہ اور سیاسی مضامین پر مشتمل ہیں۔

(۱۰) **لغت**۔ ایک مستند عربی اردو لغت کی ضرورت بھی ملک میں عرصہ سے محسوس کی جا رہی تھی۔ چنانچہ دارالمصنفین نے اس ضرورت کو بھی پورا کیا۔ اور **لغاتِ جدیدہ** کے نام سے ایک اوسط درجہ کا جامع لغت شائع ہو گیا ہے۔

ان مستقل تالیفات کے علاوہ رفقائے دارالمصنفین نے مختلف عنوانوں پر علمی رسالے بھی لکھے ہیں۔

شعبہ دارالتالیف کی ایک اہم علمی خدمت یہ بھی ہے کہ اطرافِ ملک سے اسلامی علوم و تاریخ و عقائد و مسائلِ دینیہ کے متعلق کثرت سے استفسارات آتے رہتے ہیں۔ ان کے جوابات نہایت تحقیق کے ساتھ لکھ کر بھیجے جاتے ہیں۔

اُردو زبان کی مذکورہ بالا کتابوں کے علاوہ دارالمصنفین نے عربی زبان کی بھی بعض مستند کتابیں شائع کی ہیں جن میں سے خصوصیت کے ساتھ قابل ذکر یہ ہیں:۔

ابو مسلم اصفہانی کے تفسیری اجزاء۔ نظام القرآن کے مختلف اجزاء۔ مولانا سید عبدالحیٔ مرحوم کی ایک مبسوط تاریخ ہند۔ مولانا فیض الحسن مرحوم سہارنپوری کا عربی دیوان۔ ابوالعلامعری کے سوانح حیات اور اُس کے کلام اور بعض مختلف فیہ اجزائے سوانح پر تنقید۔

**۳۔ صیغہ دارالطباعت۔** دارالمصنفین کی تمام اُردو کتابیں اسی کے مطبع معارف میں طبع ہوتی ہیں اور کتابت وطباعت کی خوبیوں کے لحاظ سے ملک میں خاص امتیاز رکھتی ہیں۔

**۴۔ صیغہ دارالاشاعت۔** اس صیغہ میں زیادہ تر مولانا شبلی مرحوم اور مصنفین ٭ رفقائے دارالمصنفین کی کتابیں ہیں۔ اس کے علاوہ انجمن ترقی اُردو اور مکتبۂ جامعہ ملیہ کی کتابیں بھی اس میں شامل ہیں۔ علاوہ بریں ملک کے دیگر مشاہیر کی کتابیں بھی فراہم کی گئی ہیں۔ اس طرح یہ صیغہ اُردو زبان کا ایک مستند علمی ذخیرہ بن گیا ہے۔ یہاں سے صرف سنجیدہ کتابیں شائع کی جاتی ہیں۔

**۵۔ صیغہ رسالہ معارف۔** معارف مجلس دارالمصنفین کا ماہوار علمی رسالہ ہے جس کا پہلا نمبر قیام دارالمصنفین کے ڈیڑھ، دو سال بعد جولائی ۱۹۱۶ء میں شائع ہوا۔ شروع میں اس کی ضخامت ساٹھ صفحے تھی اور مضامین زیادہ تر رفقائے دارالمصنفین کے ہوتے تھے، مگر دو ہی سال کے بعد اس کے صفحات کی تعداد اسّی کر دی گئی اور اس کے قلمی معاونین کا دائرہ بھی وسیع ہو گیا۔ یہ رسالہ اپنے سنجیدہ اور محققانہ مضامین کے لحاظ سے علمی رسالوں میں ایک مخصوص حیثیت رکھتا ہے اور نہایت وقعت کی نظر سے دیکھا جاتا ہے۔

**۶۔ صیغہ دارالکتب۔** مولانا شبلی مرحوم نے اپنا ذاتی کتب خانہ ندوہ کو دیدیا تھا۔ لیکن ندوہ سے علیحدہ ہونے کے بعد اُنھوں نے جو کتابیں سیرت نبوی ؐ کی ترتیب کے سلسلہ میں جمع کی تھیں وہ اور اُن کے بعض اعزّہ کی کتابیں جن کا مجموعی سرمایہ پانچ چھ الماریوں سے زیادہ نہ تھا دارالمصنفین کو ملیں۔ مگر یہ ذخیرہ دارالمصنفین کی ضروریات کے لئے ناکافی تھا۔ اس لئے شروع ہی سے کتابوں کی فراہمی کا خاص خیال رکھا گیا اور ہر سال اُن کی خریداری کے لئے ایک معقول رقم مقرر کر دی گئی۔ اس سلسلہ میں ملک کے بعض اہل علم رؤسا نے بھی مدد فرمائی۔ خصوصاً شیخ محمد اکرام صاحب مرحوم رئیس محمد آباد ضلع اعظم گڑھ نے اپنا پورا کتب خانہ دارالمصنفین کی نذر کر دیا، جس میں قیمتی نسخے بھی خاصی تعداد میں ہیں۔

وفد خلافت کے سلسلہ میں جب ناظم دار المصنفین مولانا سید سلیمان صاحب ندوی نے یورپ کا سفر کیا تو واپسی میں اپنے ساتھ یورپ کی مطبوعہ مشرقی کتابوں کا ایک بڑا ذخیرہ لیتے آئے تھے۔ علاوہ بریں انھوں نے وہاں کے مشہور کتب فروشوں سے مستقل تعلقات قایم کر لئے۔ چنانچہ اس کے بعد سے یورپ میں مشرقی علوم کی جو بہترین کتابیں طبع ہوتی ہیں ان کا ایک نسخہ بقیمت یا بطور ہدیہ دار المصنفین میں ضرور آتا ہے۔ اس وقت ۴۳ الماریاں مختلف علوم و فنون کی کتابوں سے بھری ہوئی ہیں اور ہر سال ایک ہزار روپیہ کی کتابیں خریدی جاتی ہیں۔ مصر و شام کے اشاعت خانوں سے بھی تعلقات قایم کر لئے گئے ہیں اور جو کتابیں اسلامی علوم سے متعلق وہاں شائع ہوتی ہیں وہ دار المصنفین کے کتب خانہ میں التزام کے ساتھ آتی رہتی ہیں۔ یہاں کی بعض کتابیں شاہی کتب خانوں کی زینت بھی رہ چکی ہیں۔ انگریزی کی کتابیں کم ہیں مستند انگریزی علمی وادبی رسائل کا ذخیرہ تو کافی ہے۔ فلسفہ اور سیرت سے متعلق کتابیں بھی خاصی تعداد میں ہیں۔ مگر اور مضامین کی کتابیں دار المصنفین کی ضروریات کے لحاظ سے بہت کم ہیں۔

۷۔ **صیغۂ تعمیرات**۔ شروع میں مولانا شبلی مرحوم نے دار المصنفین کے لئے اپنے دو بنگلے وقف کئے تھے، مگر یہ خام اور بوسیدہ ہونے کے علاوہ ابتدائی ضروریات کے لئے بھی ناکافی تھے۔ اس لئے چند ہی دنوں کے بعد رفقاء اور مصنفین کے لئے پانچ چھ پختہ کمرے بنوائے گئے۔ اس کے بعد دفتر اور مکتبہ کے لئے تین پختہ وسیع کمرے تعمیر ہوئے۔ اور پریس کے لئے ایک عمارت الگ بنائی گئی۔ ابتک کتب خانہ اور تصنیف و تالیف کے لئے کوئی مستقل عمارت موجود نہ ہونے سے رفقاء اور مصنفین اپنے اپنے کمروں میں کام کرتے تھے اور کتب خانہ مولانا کے ایک بنگلہ میں تھا۔ غالباً ۱۹۲۷ء میں اس بنگلہ کو منہدم کر کے ایک شاندار عمارت بارہ پندرہ ہزار کی لاگت سے تعمیر کی گئی۔ اب اسی میں کتب خانہ بھی ہے اور یہیں تصنیف و تالیف کا کام بھی ہوتا ہے۔ احاطہ دار المصنفین میں نواب سر مزمل اللہ خاں مرحوم کے عطیہ سے ایک خوبصورت مسجد بھی تعمیر ہو گئی ہے۔ اس کے بعد ۱۹۳۱ء میں ناظم اور مہتمم دار المصنفین کے لئے دو مکانات بنائے گئے۔ صیغۂ اشاعت کی ترقی کی وجہ سے کتابوں کے ذخیرہ کے لئے جو کمرے بنوائے گئے تھے وہ ناکافی ثابت ہوئے، اس لئے دفتر کے کمرے بھی کتابوں کے رکھنے کے لئے دیدئے گئے، اور دو سال ہوئے دفتر کے لئے ایک خوبصورت عمارت الگ تعمیر ہو گئی ہے۔

# دارالمصنفین کی خصوصیات و خدمات

دارالمصنفین کی سب سے نمایاں خصوصیت یہ ہے کہ ہندوستان میں وہ اپنی نوع کا واحد اسلامی ادارہ ہے۔ یہ اس ملک کے مسلمانوں کا تنہا مرکز ہے جو فارغ التحصیل طلبہ کی ایک محدود جماعت کو علمی تحقیق و تفتیش اور تصنیف و تالیف کے لئے تیار کرتا ہے، اور اُن کی وسعتِ معلومات اور دماغی تربیت کا سامان بہم پہونچاتا ہے۔ یونیورسٹیوں میں بھی ریسرچ و تحقیق کے لئے طلبہ کو تربیت دی جاتی ہے، لیکن دارالمصنفین اور یونیورسٹیوں کے نصب العین میں ایک بنیادی فرق ہے اور وہ یہ کہ یہاں کا مرکزی نقطہ "اسلامیت" ہے۔ یہاں کی ہر تحقیق و مطالعہ کا مقصود اسلام اور اسلامی علوم کی خدمت ہے۔

دارالمصنفین کی دوسری خصوصیت یہ ہے کہ یہ ادبی، تاریخی، مذہبی اور فلسفیانہ ہر قسم کی تصنیفات کا مرکز ہے اور ہر قسم کے علمی مذاق کا سامان فراہم کرتا ہے۔ اس کا صیغۂ اشاعت صرف بلند پایہ اور مستند تصانیف شائع کرتا ہے اور اس کی کتابیں علمی دنیا میں معیاری حیثیت رکھتی ہیں۔ اسی طرح اس کا کتب خانہ تصنیفی ضروریات کے لئے ایسی تمام قدیم و جدید مستند کتابوں کا ذخیرہ رکھتا ہے جو اسلامی علوم سے متعلق عربی، فارسی، انگریزی، فرانسیسی اور جرمن زبانوں میں شائع ہو چکی ہیں، یا وقتاً فوقتاً شائع ہوتی رہتی ہیں۔

تعلیم کے لحاظ سے ہندوستانی مسلمانوں کے دو طبقے ہیں۔ ایک وہ جس نے قدیم تعلیم حاصل کی ہے اور صرف مشرقی زبانوں سے واقف ہے۔ اس طبقہ کے لئے جدید علوم اور جدید خیالات کو اُردو زبان میں منتقل کرنے کی ضرورت تھی۔ دوسرا طبقہ جدید تعلیم یافتہ جماعت کا ہے جو اسلامی علوم اور اسلامی تاریخ سے واقفیت حاصل کرنا چاہتا ہے۔ دارالمصنفین نے اپنی تالیفات و تراجم میں دونوں گروہوں کی ضروریات کا لحاظ رکھا ہے۔ اس کی کتابیں ادبی، تاریخی، مذہبی اور فلسفیانہ ہر قسم کے لٹریچر پر مشتمل ہیں۔

دارالمصنفین کی کتابیں اُردو میں ہونے کے باوجود اس قدر مقبول ہوئیں کہ ان میں سے بعض کے ترجمے ملکی اور غیر ملکی زبانوں میں کئے گئے۔ چنانچہ بنگالی، گجراتی اور ملیباری زبانوں میں اس کی بعض کتابوں اور رسالوں کے ترجمے ہو چکے ہیں۔ لیکن اس سے زیادہ قابل فخر بات یہ ہے کہ اس کی متعدد کتابوں کے ترجمے فارسی، عربی اور ترکی زبانوں میں کئے گئے۔ شعرالعجم کے علاوہ

چند اور کتابوں کے ترجمے بھی فارسی زبان میں ہو چکے ہیں۔ بعض رسائل عربی میں ترجمہ ہوئے ہیں، **الفاروقؓ، سیرت عائشہؓ** اور **خلفائے راشدینؓ** کے علاوہ **سیرت النبیؐ** کی پہلی ۲ جلدوں کے ترجمے ترکی میں ہو چکے ہیں۔

دارالمصنفین کی ایک بہت بڑی خدمت یہ بھی ہے کہ اس کے قیام کے بعد اسلام اور داعیٔ اسلام کے متعلق جب کبھی نارواِ مضامین نکلے یہاں کے مصنفین نے ہمیشہ اُن کا جواب دیا جس کے ثبوت سے **معارف** کی جلدیں بھری ہوئی ہیں۔ اِس نے مستشرقین کی "تحقیق" کی حقیقت واضح کی، اُن کے استدلال کی خامیاں دکھائیں، اور جن بنیادوں پر وہ بالعموم اپنے نظریوں کو قایم کرتے ہیں، اُن کی کمزوری آشکارا کر دی، اور اس طرح بہت سے جدید تعلیم یافتہ لوگوں کو اُن کے دام تزویر میں گرفتار ہونے سے بچالیا

محمد عزیر

---

# تمہیں سے اے مجاہدو! جہاں کا ثبات ہے

(نتیجۂ فکر مولانا عبدالمجید سالک مدظلہٗ مدیر روزنامہ انقلاب لاہور)

تمہیں سے اے مجاہدو! جہاں کا ثبات ہے
شہید کی جو موت ہے وہ قوم کی حیات ہے
تمہاری مشعل وفا فروغ شش جہات ہے
تمہاری ضَو سے پُرضیا جبین کائنات ہے
کواکبِ بقا ہو تم جہاں اندھیری رات ہے

یہ نکتہ بے نظیر ہے معارف و نکات میں
کہ فرق ہے تمہاری اور عوام کی ممات میں
تمہارا اقتیاز ہے دوام میں ثبات میں
جدا ہو کائنات سے تو محو اُس کی ذات میں
بقا ہے جس کی ذات کو وہ اک خدا کی ذات ہے

مجاہدوں کے بازوئے فلک فگن عجیب ہیں
بہادروں کے پنجہ ہائے تیغ زن عجیب ہیں
یہ جسم ہائے خوں چکاں و بے کفن عجیب ہیں
مجاہد و شہید کے یہ بانکپن عجیب ہیں
حیات بھی حیات ہے، تو موت بھی حیات ہے

زکوٰۃ دے اگر کوئی زیادہ ہو تو نگری!
بکھیر دے اناج اگر تو فصل ہو ہری بھری!
چھٹیں جو چند ڈالیاں نمو ہو نخل تاک کی!
کٹیں جو چند گردنیں تو قوم کی ہو زندگی!
لہو جو ہے شہید کا وہ قوم کی زکات ہے

بلائیں جن کی قوم لے تمہیں وہ شہسوار ہو
تمہیں وہ سرفروش ہو تمہیں وہ جاں سپار ہو
تمہیں دفاع و احترامِ دیں کے ذمہ دار ہو
جو تم نہ ہو تو امن کی بنا نہ استوار ہو
تمہاری تیغ ضامنِ نظامِ کائنات ہے

---

# مسلمان اور سائنس

(از سید لطیف حسین ادیب بریلوی)

ساتویں صدی عیسوی عرب کا وحشت ندار دور ہے جس میں غیر شائستہ تہذیب و تمدن کا خاکہ اُڑایا گیا۔ قبائلِ عرب کا جلایا ہوا چراغ جس کو زمانہ کی گندی فضا نے کافی فاسفورس بہم پہونچائی تھی ہمیشہ ہمیشہ کے لئے گُل ہوگیا۔ معصیت کی کالی گھٹائیں جو بلادِ عرب اور اس کے گرد و نواح پر بُری طرح مستولی تھیں وہ زائل ہوگئیں، اور مطلع صاف ہوگیا۔ ان تاریک بادلوں کے پیچھے سے ایک آفتاب ہویدا ہوا جس کے نور سے عرب کے مے نوش اور بت پرست قبائل کی آنکھیں خیرہ ہوگئیں، یہ نور رفتہ رفتہ پھیلتا ہی گیا، حتیٰ کہ عرب کی کالی فضا یک لخت منور ہوگئی۔

عرب میں جب اسلام کی اشاعت بخوبی ہوگئی تو مسلمانوں نے ممالک غیر میں پیش قدمی شروع کی۔ ابھی تک عراق و عجم 'انسانیت' کے نام سے نا آشنا تھے۔ تثلیث پرستی گویا ان کی گھٹی میں تھی۔ عیش پرستی معراج پر تھی، قیصر و کسریٰ کی جلیل القدر حکومتیں پوری آب و تاب سے سرزمین ایران پر مُسلط تھیں۔ لیکن بڑے تعجب کی بات ہے کہ دولت اور ایک چھوڑ اُن کے تین، تین خداؤں میں سے کسی ایک نے بھی مسلمانوں کے بڑھتے ہوئے سیلاب کو نہ روکا۔ مٹھی بھر مسلمان تمام مشرقی ممالک پر قابض ہوگئے اور توحید کا پرچم لہرانے لگا۔ زیادہ زمانہ گزرنے نہ پایا تھا کہ اسلام کے سپاہی تمام شمالی افریقہ پر قابض ہوگئے، اِس بڑھتے ہوئے سیلاب کو آخرکار اٹلانٹک کی موجوں نے روکا۔ لیکن کسی کو کیا خبر تھی کہ اسلامی حکومت کی حد افریقہ ہی تک محدود نہ رہے گی، بلکہ یورپ کے وحشی اور غیر مہذب سفید باشندوں کو تعلیم و تربیت کے لئے ان بدیسی مسلمانوں کو سرزمینِ یورپ میں بھی قدم رکھنا پڑے گا۔

چنانچہ ایسا ہی ہوا اور مسلمانوں نے اندلس (اسپین) پر قدم جما لئے، اندلس کی خوشگوار آب و ہوا اور سرسبز و شاداب کھیتوں نے مسلمانوں کے دلوں کو موہ لیا۔ رنگین فضا اور غذا کی بہتات نے یورپ کے بقیہ ممالک کی تسخیر میں مزاحمت کی۔ اس طرح یورپ ایک زبردست اور فوری عطیہ سے

محروم رہ گیا۔ اس وقت ہندوستان و فارس، عراق و عجم سے لے کر شام و مصر اور افریقہ و اندلس تک اسلامی حکومت پھیلی ہوئی تھی۔ اندلس کے زرخیز علاقہ نے مسلمانوں کی ہر دلی تمنا کو پورا کیا۔ اس طرح فتوحاتِ عظیم کے دَور کے بعد مسلمانوں کو صحیح معنوں میں چین نصیب ہوا۔ ان کو اندلس کے علاوہ دوسرے سرسبز و شاداب ملک درکار نہ تھے۔ اندلس میں ان کے آرام و چین کے لئے ہر قسم کی چیزوں کی فراوانی تھی۔ غرض اس دَور میں مسلمانوں کے پاس کسی چیز کی کمی نہ تھی۔ ان کے پاس مُلک تھے، دولت تھی، جاہ و ثروت تھی اور سب سے بڑھ کر یہ کہ ان کا اللہ ان کے عمدہ افعال سے خوش تھا۔ جب مسلمان لڑائی جھگڑوں کے بکھیڑوں سے فراغت پا گئے تو اُنھوں نے ملک کی خوشحالی کی طرف اپنی توجہ مبذول کی۔ اُنھوں نے دُنیا کے ہر ہر شعبہ میں کارہائے نمایاں کئے۔ علم و ادب، سائنس و طب، موسیقی اور زراعت غرض سائنس کے ہر شعبہ کو کمال تک پہونچا کے چھوڑا۔ میرا یہاں مطلب صرف سائنس سے ہے اس لئے میں اصل مضمون پر آتا ہوں۔

آئیے سب سے پہلے کیمسٹری پر غور کریں۔ کیمسٹری کا موجد ابوموسیٰ جابر بن حیان کوفی تھا۔ اس شخص نے ہزاروں ادویات کے خواص کو پرکھا۔ اور اگر حقیقت کی نظر سے دیکھا جائے تو یہی وہ شخص تھا جس نے یونان کی کیمیاوی سائنس کو پسِ پشت ڈال دیا۔ ڈیلامبر علم ہیئت کی تاریخ میں رقمطراز ہے "علم کیمیا میں یونانیوں کے یہاں ایک بھی مجرّب اصول نہیں دکھائی دیتا۔ لیکن اہلِ عرب کی کیمیاوی تحقیقات کا ذخیرہ دیکھو تو دو سَو مجرّب قاعدے دکھائی دیں گے، اس لئے اصل میں کیمیا اہلِ عرب کی ایجاد ہے" اوپر بیان کئے ہوئے قول سے اس بات کا صحیح اندازہ ہوتا ہے کہ مسلمانانِ عرب نے کیمسٹری میں کہاں تک ترقی کی تھی۔ دیکھئے مسٹر اسکاٹ کیا فرماتے ہیں۔ "[۵] زمانہ حال کی کیمیا اور دوا سازی کے بھی مسلمان موجد ہیں ان ہی کی بدولت دنیا کو الکحل، تیزاب، نوشادر، پوٹاس، ہائیکلورائڈ آف مرکری BICLORIDE OF MERCURY چاندی کا پانی اور فاسفورس کا علم ہوا یہ بھی معلوم ہوتا ہے کہ وہ ہائیڈروجن کے وجود اور اس کے خواص سے بے خبر نہ تھے معدنیات کے محلول کرنے، سیّال بنانے OXIDATION اور گیسوں کے پیدا کرنے کی ترکیبوں اور نسخوں کو سب سے پہلے جابر کوفی نے جس کو یورپ والے جبیر کہتے ہیں بیان کیا ہے"۔

اس طرح اس ازلی سائنسداں نے طلوع اسلام کے تھوڑے ہی عرصہ کے بعد ان تمام چیزوں کی

---

[۵] ماخوذ از موازنہ صلیب و ہلال، حکمت شاہجہاں پوری۔

داغ بیل ڈال دی، جن پر آج یورپ نازاں ہے اس نے نہ صرف اپنے تجربات EXPERIMENTS سے دُنیائے عرب کو مسحور کیا بلکہ یونان کے قدیم سائنسدانوں کی عملیات کی تشریحات کیں۔ اس کے عہد کے عربی الفاظ مثلاً الکحل ALKOHOL، الکیمیا ALCHEMY، الاکسیر ELEXIR، شربت SYRUP، اسفنج SPONGE، کافور CAMPHOR، شنجرف CINNABAR، جرم GERM، اس بات کے شاہد ہیں کہ اُن کی نشو و نما عربی ہاتھوں سے ہوئی ہے اور پھر انگریزی لغت نے ان کو تھوڑی سی تبدیلی سے اپنے دامن میں لے لیا ہے، یہ زمانہ کتنا پُر آشوب ہے؟ آخر کیوں؟ اس لئے کہ سائنس عروج پر ہے کیونکہ ؎

جان ہی لینے میں انساں نے ترقی کی ہے
موت کا روکنے والا کوئی پیدا نہ ہوا

اِس دَور کی سائنس اور سائنس کی ترقی کا راز کمتر مفاد اور زیادہ تر نقصان پر منحصر ہے۔ توپ، بندوق، بم، گیس ان تمام چیزوں کا استعمال ہر فرد و بشر کو ہلاکت کی طرف لے جاتا ہے، ہمارے کان ان تمام مہلکات سے آگاہ ہیں۔ لیکن ذرا غور کرنے کا مقام ہے کہ اس بندوق اور بارود کے اصل موجد کون تھے۔ ان کی ایجاد کا سہرا بھی مسلمانوں کے سر ہے، گو بہت سے محققین کی رائے ہے کہ بارود کے موجد اہلِ چین ہیں، لیکن یہ بالکل غلط ہے۔ ڈاکٹر لیبان کہتا ہے "عربوں کی منجملہ دوسری ایجادات کے ایک بہت بڑی ایجاد بارود ہے" اِس کے بعد کہتا ہے "توپ کا استعمال عربوں میں بکثرت ہو گیا تھا، انہوں نے اس کو زیادہ تر ۱۳۴۰ء میں الجبر (ہنگری) کی حفاظت میں جبکہ الفانسو یازدہم نے حملہ کیا تھا استعمال کیا تھا"[1] توپ، بندوق، بارود کا اصل موجد میر فتح اللہ شیرازی تھا اور جیسا کہ مندرجہ بالا قول سے ظاہر ہے مسلمانوں نے اس ایجاد سے اکثر و بیشتر لڑائیوں میں کام لیا۔ چنانچہ کچھ ہی عرصہ کے بعد جب بابر نے ابراہیم لودی اور رانا سانگا کے مقابلہ میں فوج کشی کی تو پہلی مرتبہ ہندوستان میں توپ، بندوق اور بارود سے کام لیا اور اس لئے کامیابی ہوئی۔

اسکول اور کالج کے طلباء اس حقیقت سے آشنا ہیں کہ کیمرا کتنی ضروری چیز ہے۔ لیکن روپیہ میں ایک آنہ بھی کسی نے اس کی ایجاد کو مسلمانوں کی طرف منسوب نہ کیا ہوگا۔ اب بھی ہم اہیں نے کہتے سُنا ہے "یورپ نے کتنی زبردست کی کو پورا کیا" ایسے لوگ اصل حقیقت سے ناآشنا ہیں۔

---

[1] تمدن عرب۔ صفحہ ۴۳۸۔

بدقسمتی سے جیسا کہ مسٹر جوزیف ہل[51] کا خیال ہے "ابن الہیثم متوفی ۱۰۳۹ء نے کیمرے کو ایجاد کیا ہے"۔ یہ دوسری بات ہے کہ شریعت سے مجبور ہو کر اُس نے اپنے خیالات کو عملی جامہ نہ پہنایا ہو لیکن یہ تو قطعاً واضح ہے کہ کتابی صورت میں اُس نے اپنے خیالات کو ضرور چھوڑا۔

کوئی ROGER BACON سے پوچھے کہ تم نے تعلیم و تربیت کہاں سے حاصل کی اگر باپ دادا سے، تو باپ دادا نے کہاں حاصل کی۔ یہ جو ثقل اضافی DENCITY کے اصول کو تم نے اپنا لیا ہے آخر کہاں سے آیا، سچ پوچھئے تو یہ خازنی مروی ۱۱۲۰ء کی ایجاد ہے اور اُسی کی فکر کا نتیجہ ہے۔

تھرماس دورِ حاضرہ کی ایجاد مانی جاتی ہے لیکن حقیقتاً ایسا نہیں ہے۔ نویں صدی کے آخری نصف دور میں اس پر محمد احمد و حسن ولد موسیٰ بن شاکر نے بحث کی۔ اس نے اپنے ان تفکرات کو ایک کتابی صورت میں چھوڑا، جس کو "کتاب الحیل" کہتے ہیں۔ اس کتاب کی سنہ طباعت ۸۶۰ء ہے اور شاید میکانک پر سب سے پہلی طبعزاد کتاب ہے۔

اسی طرح گھڑی کے موجد اعلیٰ مسلمان ہیں۔ اُس زمانہ میں پانی گھڑی۔ دھوپ گھڑی، اور ریت گھڑی کے پائے جانے کا ثبوت ملتا ہے۔ مسلمانوں کی ایجاد یہ گھڑیاں نہ تھیں جیسی ہم اس دور میں پاتے ہیں۔ البتہ حساب وہی تھا یا یوں کہئے کہ عنوان ایک ہی تھا جس پر دو مضامین لکھے گئے۔ ان ہی میں سے ایک مضمون کی منجھی ہوئی صورت موجودہ گھڑی ہے۔ لیکن بڑی پُرلطف بات یہ ہے کہ جو کچھ آٹھویں اور نویں صدی کے مسلمان گھڑی اور گھنٹے ایجاد کر گئے اس کا پاسنگ بھی اس خوبی اور وضاحت کے ساتھ ایجاد نہ ہو سکا۔ مثال کے طور پر مستنصریہ کی گھڑی لے لیجئے، اِس میں آسمان کی مناسبت سے ڈائل نیلا بنایا گیا تھا اور اس میں ایک آفتاب اس طرح بنایا گیا تھا کہ وہ برابر حرکت کرتا رہتا تھا جس سے صحیح وقت معلوم کیا جاتا تھا۔ یا دمشق کی مسجد[52] کی گھڑی لے لیجئے اس کے متعلق معلوم ہے کہ وہ مسجد کی ایک دیوار میں نصب تھی۔ جس میں بارہ دروازے دن کے بارہ گھنٹوں کی مناسبت سے بنے ہوئے تھے۔ اوّل اور آخر کے دو دروازوں میں دو باز پیتل کے تھے۔ ان کو پیتل کی تھالیوں پر بٹھایا گیا تھا۔ جب گھنٹہ ختم ہوتا تھا تو یہ باز اپنی چونچ سے پیتل کی گولیاں گرا دیتے تھے۔ گولیاں جب

---

[51] Joseph Hill, Arab civilization translated by K. Baaz.

[52] بحوالہ سفرنامہ ابن جبیر۔ مولانا شبلی مرحوم۔

